جملہ حقوق محفوظ ہیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

امامیہ جنتری امامیہ جنتری امامیہ جنتری امامیہ جنتری

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ
اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط

جَمِيعًا وَّ لَا تَفَرَّقُوا (القرآن)
پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا
امام علی علیہ السلام
امام حسن علیہ السلام
امام حسین علیہ السلام
امام علی زین العابدین علیہ السلام
امام محمد باقر علیہ السلام
امام جعفر صادق علیہ السلام
امام موسیٰ کاظم علیہ السلام
امام علی رضا علیہ السلام
امام محمد تقی علیہ السلام
امام علی نقی علیہ السلام
امام حسن عسکری علیہ السلام
امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا

# امامیہ جنتری
(رجسٹرڈ)

2009ء

۱۴۳۰-۳۱ھ

زیر سرپرستی

سرکار قائم آلِ محمدؐ



زیر نگرانی: الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین لاہور
علامہ سیّد ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا شکیل رضا ، آغا علی فرزاد

معاونین خصوصی: کیپٹن مظہر زیدی ، سیّد عباس سلطان
بابر حسین رضوی، رضا احسن مرزا، اظہر حسن زیدی

بائینڈنگ: ملک شہزاد شوکت بک بائینڈر لاہور

مطبع: حیدری پریس لاہور
فار ماپیکچر پریس لاہور

تقویم: ایس ایم رضا زیدی ، شیخ زوار رضا جاوا

ٹائٹل ڈیزائننگ: آغا علی فرزاد

کمپوزنگ وسیٹنگ: سمیع اللہ ملک ، عابد علی

معاونین: آغا واحد رضا ، فدا حسین بلتستانی
محمد عباس گلگتی ، صابر عباس ، محسن عباس
مونس رضا ، علی عمران ، صفدر عباس
صادق علی بلتستانی ، محمد اکرم ، محمد جاوید
غلام علی ، محمد اشرف

التماس سورۂ فاتحہ

آغا افتخار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری لاہور



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون: 7223686
پوسٹ کوڈ: 54000
عام کاغذ -/90
علاوہ محصول ڈاک

Iftikhar
BOOK DEPOT

# فہرست مضامین









# استخارہ قرآن مجید

سیّد رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیئے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ دُرود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے " **بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَ لْتُ بِکِتَابِکَ وَ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ** " بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحے کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

# استخارۂ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السّلام سے منسوب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح ہاتھ میں لیجئے۔ جس کام کے لئے نیت کی ہے۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ دُرود شریف پڑھئے۔ اس کے بعد یہ دُعا مع بسم اللہ پڑھیں۔ " **اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ** " اس کے بعد پھر تین مرتبہ دُرود شریف پڑھئے اور آنکھیں بند کر کے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالئے اور دو، دو کر کے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے وہ کام ہرگز نہ کریں۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

# اسمائے باری تعالیٰ جلّ جلالہٗ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰہُ ۶۶ | جمالی اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | جمالی اَلرَّحِیْمُ ۲۵۸ | مشترک اَلْمَلِکُ ۹۰ | | |
| جمالی اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | جمالی اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | جمالی اَلْمُؤْمِنُ ۱۳۶ | جمالی اَلْمُھَیْمِنُ ۱۴۵ | جمالی اَلْعَزِیْزُ ۹۴ | جلالی اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ |
| جلالی اَلْمُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | جمالی اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | مشترک اَلْبَارِئُ ۲۱۳ | جمالی اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | جمالی اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | جلالی اَلْقَھَّارُ ۳۰۶ |
| جمالی اَلْوَھَّابُ ۱۴ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | جمالی اَلْفَتَّاحُ ۴۸۹ | جمالی اَلْعَلِیْمُ ۱۵۰ | جمالی اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | جمالی اَلْبَاسِطُ ۷۲ |
| جمالی اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | جمالی اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | جمالی اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | جلالی اَلْمُذِلُّ ۷۷ | جلالی اَلسَّمِیْعُ ۱۸۰ | جمالی اَلْبَصِیْرُ ۳۰۲ |
| جمالی اَلْحَکَمُ ۶۸ | مشترک اَلْعَدْلُ ۱۰۴ | جمالی اَللَّطِیْفُ ۱۲۹ | جمالی اَلْخَبِیْرُ ۸۱۲ | جمالی اَلْحَلِیْمُ ۸۸ | جمالی اَلْعَظِیْمُ ۱۰۲۰ |
| جمالی اَلْغَفُوْرُ ۱۲۸۶ | جمالی اَلشَّکُوْرُ ۵۲۶ | جلالی اَلْعَلِیُّ ۱۱۰ | جمالی اَلْکَبِیْرُ ۲۳۲ | جمالی اَلْحَفِیْظُ ۹۹۸ | جلالی اَلْمُقِیْتُ ۵۵۰ |
| مشترک اَلْحَسِیْبُ ۸۰ | جلالی اَلْجَلِیْلُ ۷۳ | جمالی اَلْکَرِیْمُ ۲۷۰ | جمالی اَلرَّقِیْبُ ۳۱۲ | جمالی اَلْمُجِیْبُ ۵۵ | جمالی اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ |
| جمالی اَلْحَکِیْمُ ۷۸ | جمالی اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | جمالی اَلْمَجِیْدُ ۵۷ | مشترک اَلْبَاعِثُ ۵۷۳ | جمالی اَلشَّھِیْدُ ۳۱۹ | مشترک اَلْحَقُّ ۱۰۸ |
| جمالی اَلْوَکِیْلُ ۶۶ | جلالی اَلْقَوِیُّ ۱۱۶ | جمالی اَلْمَتِیْنُ ۵۰۰ | مشترک اَلْوَلِیُّ ۴۶ | جمالی اَلْحَمِیْدُ ۶۲ | جلالی اَلْمُحْصِیْ ۱۴۸ |
| جلالی اَلْمُبْدِئُ ۵۶ | جلالی اَلْمُعِیْدُ ۱۲۴ | جمالی اَلْمُحْیِیْ ۶۸ | جلالی اَلْمُمِیْتُ ۴۹۰ | جلالی اَلْحَیُّ ۱۸ | جلالی اَلْقَیُّوْمُ ۱۵۶ |
| جلالی اَلْوَاجِدُ ۱۴ | جلالی اَلْمَاجِدُ ۴۸ | مشترک اَلْوَاحِدُ ۱۹ | جلالی اَلْاَحَدُ ۱۳ | جلالی اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | جلالی اَلْقَادِرُ ۳۰۵ |
| جلالی اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | مشترک اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | مشترک اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | مشترک اَلْاَوَّلُ ۳۷ | مشترک اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | مشترک اَلظَّاھِرُ ۱۱۰۶ |
| مشترک اَلْبَاطِنُ ۶۲ | جمالی اَلْوَالِیْ ۴۷ | مشترک اَلْمُتَعَالِیْ ۵۵۱ | جمالی اَلْبَرُّ ۲۰۲ | جمالی اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | جلالی اَلْمُنْتَقِمُ ۶۳۰ |
| جمالی اَلْعَفُوُّ ۱۵۶ | جمالی اَلرَّءُوْفُ ۲۸۶ | جلالی مَالِکُ الْمُلْکِ ۲۱۲ | جلالی ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۱۱۰۰ | | جلالی اَلْمُقْسِطُ ۲۰۹ |
| مشترک اَلْجَامِعُ ۱۱۴ | مشترک اَلْغَنِیُّ ۱۰۶۰ | جمالی اَلْمُغْنِیْ ۱۱۰۰ | جلالی اَلْمَانِعُ ۱۶۱ | جلالی اَلضَّآرُّ ۱۰۰۱ | جمالی اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| مشترک اَلنُّوْرُ ۲۵۶ | جمالی اَلْھَادِیْ ۲۰ | جلالی اَلْبَاقِیْ ۱۱۳ | جلالی اَلْوَارِثُ ۷۰۷ | مشترک اَلرَّشِیْدُ ۵۱۴ | جلالی اَلصَّبُوْرُ ۲۹۸ |


افتخار بک ڈپو رجسٹرڈ مین بازار اسلام پورہ لاہور





# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگر چہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيْ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَيُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالًا لِّمَا يُرِيْدُ اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السّلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهِ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَاعِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَاكَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَاحَسَنَ الْبَلَاۗءِ يَاعَظِيْمَ الرَّجَاۗءِ يَاعِزَّ الضُّعَفَاۗءِ يَامُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَامُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَامُنْعِمُ يَامُجْمِلُ يَامُفْضِلُ يَامُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَلَكَ سَوَادُالَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَاۗءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَااَللّٰهُ لَاشَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْلَنَا مَالَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْهَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝

# حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سومرتبہ " اَسْتَغْفِرُاللّٰه " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے

كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ

دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْلِيْ وَاِنْ كُنْتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے

فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحَبَّبْتُ

تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

# حضرت علیؑ کی تعلیم کردہ دُعا برائے امراض قلب

ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے دُرود پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ (يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ) کہے۔ اور بارہویں مرتبہ یوں کہے۔

(يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْيِيَ قَلْبِيْ)

ترجمہ: اے زندہ! اے قائم رہنے والے، اے نہیں ہے کوئی معبود مگر، تو میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو زندہ کر دے میرے دل کو۔

مرسلہ: کیپٹن سید علی اصغر ہمدانی

# دُعائے حضرت اویس قرنیؒ

**اسناد!** کتاب **مہج الدعوات** میں جناب امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا! جو شخص اس دُعا کو پڑھے اس کی ہر حاجت بر آئے گی۔ اگر بھوک پیاس کی شدت ہو اور اس دُعا کو پڑھے تو پروردگار عالم اس کو سیر و سیراب کریگا اور اگر پہاڑ پر اس کو پڑھا جائے تو پہاڑ اپنی جگہ سے حرکت کرے گا، پڑھنے والا اپنی مراد کو پہنچے، اگر دیوانہ (مجنوں) پر پڑھ کر دم کریں تو صحت پائے اور اگر بوقت ولادت پڑھیں تو ولادت آسان ہو جائے، اگر چالیس شب جمعہ پڑھی جائے تو گناہ معاف ہو جائیں خواہ وہ گناہ خدا کے ہوں یا بندوں کے اور اگر کسی جابر حاکم کے سامنے جانے سے قبل یہ دُعا پڑھے تو خداوند عالم اُس کے شر سے محفوظ رکھے گا اور جو سونے سے قبل پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتوں کو اس بات پر معین فرمائے گا کہ اُس کیلئے استغفار کریں اور حسنات کیلئے دُعا کریں اور اگر اُسی شب مر جائے تو شہیدوں میں شمار ہوگا، اگرچہ گناہان کبیرہ کا مرتکب ہوا ہو۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) وہ دُعا یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

يَا سَلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الطَّاهِرُ الْمُطَهِّرُ الْقَاهِرُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

اے سلامتی و امان دینے والے (سب کی) نگہبانی کرنے والے، جبروت والے، بزرگی والے، خود پاک (اور دوسروں کو پاک کرنے والے، صاحب غلبہ، صاحب قدرت،

يَا مَنْ يُّنَادٰى مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيقٍ بِاَلْسِنَةٍ شَتّٰى وَ لُغَاتٍ مُّخْتَلِفَةٍ وَّ حَوَآئِجَ اُخْرٰى

صاحب اقتدار، اے وہ ذات جسے تمام گہری گہری گھاٹیوں اور دروں سے طرح طرح کی بولیوں اور قسم قسم کی زبانوں میں مختلف حاجتوں کیلئے پکارا جاتا ہے

يَا مَنْ لَّا يَشْغَلُهٗ شَاْنٌ عَنْ شَاْنٍ اَنْتَ الَّذِىْ لَا تُغَيِّرُكَ الْاَزْمِنَةُ وَلَا يُحِيْطُ بِكَ

اے وہ ذات جسے ایک کام دوسرا کام کرنے سے نہیں روکتا صرف تو ہی وہ ہے جس پر کے تغیرات اثر نہیں کر سکتے اور کوئی مکان اس کا احاطہ نہیں کر سکتا

الْاَمْكِنَةُ وَلَا تَاْخُذُكَ نَوْمٌ وَّلَا سِنَةٌ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَيَسِّرْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور نہ ہی تجھے کبھی نیند آتی ہے اور نہ کبھی اونگھ تو رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ اور آپؐ کی آلؑ پر اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس کے مشکل ہونے کا مجھے خوف ہے

عُسْرَهٗ وَ فَرِّجْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ كَرْبَهٗ وَ سَهِّلْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور کشادگی پیدا کر دے میرے لیے میرے اس کام میں جس کے اندر مجھے تنگی کا خطرہ ہے اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس میں حزن و ملال پہنچنے کا مجھے ڈر ہے

حُزْنَهٗ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ عَمِلْتُ سُوْٓءً وَ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

پاک ہے تو نہیں ہے کوئی اللہ سوائے تیرے بے شک میرا شمار ظالموں میں ہے میں نے بُرا کام کیا اور میں نے ظلم کیا خود اپنے ہی نفس پر پس تو میرے گناہوں کو

فَاغْفِرْ لِىْ ذُنُوْبِىْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَلَا حَوْلَ

معاف فرما دے لاریب کہ کوئی بخشنے والا نہیں گناہوں کو سوائے تیرے اور ہر طرح کی تعریف کا سزاوار اللہ ہی ہے جو تمام عالمین کا پروردگار ہے اور نہیں ہے کوئی طاقت

وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهٖ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ تَسْلِيْمًا

اور نہیں ہے کوئی قوت لیکن صرف اس اللہ کی دی ہوئی جو بلند اور عظمت والا ہے اور اللہ کی رحمت نازل ہو اس کے نبیؐ (محمدؐ) اور آپؐ کی آلؑ پر اور ان کیلئے سلامتی ہو جو سلامتی کا حق ہے۔

# نقشِ سورۂ فاتحہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سورۂ فاتحہ قرآن شریف کی سب سے افضل سورت ہے۔ اس کے فضائل اور برکات کا کوئی شمار نہیں ہے۔ اسی لحاظ سے احادیث میں اس سورۂ مبارکہ کے کئی نام بیان ہوئے ہیں۔ جن میں سے ایک نام شافیہ بھی ہے جس کے معنی ہیں شفا دینے والی سورت۔ ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا! یہ سورت ہر بیماری سے شفایاب کرتی ہے اور جس کو سورۂ فاتحہ سے شفا نہ ملی اسے کسی چیز سے شفا نہیں ملے گی۔ **ترکیب استعمال:** بے اولاد حضرات: پہلے تین ماہ نقش پینا ہے دونوں میاں بیوی کو اور رات سوتے وقت وضو کر کے اس نقش کو دیکھ کر الحمد مغربی کی تلاوت کرنی ہے۔ گونگے بہرے اور باقی بیماریوں کیلئے ایک نقش کو لکھ کر سات دن استعمال کرنا ہے اور یہی پانی چوبیس گھنٹے مکس کر کے پینا ہوگا۔ یہ عمل 41 سے 90 دن کا ہے۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کی تلاوت بھی کرنی ہے۔

**نوٹ:** بے نماز آدمی استعمال نہیں کر سکتا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيَّةِ وَالْمُوَكِّلِيْنَ بِهٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِيْفَةِ بِحَقِّ جِبْرَائِيْلَ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اَمْلَاكَ الْمُوَكِّلُوْنَ بِهٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ بِحَقِّ اِسْرَافِيْلَ وَحَمَلَةَ الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ بِحَقِّ عِزْرَائِيْلَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ يَا شَمْشَائِيْلُ بِحَقِّ مِيْكَائِيْلَ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّيْنَ وَالْاٰيٰتِ الْمُبَارَكَةِ بِحَقِّ قُلْ قُلْ قُلْ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَبِحَقِّ نُوْرِ الطَّيِّبِ الطَّاهِرِ اَجِيْبُوْنِيْ وَاحْضَرُوْنِيْ يَا اَمْلَاكَ الْمُوَكِّلُوْنَ بِهٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِيْفَةِ الْمُصْطَفٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِقْضِ حَاجَتِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلْحَمْدُ | لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعَالَمِيْنَ | اَلرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ |
| لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعَالَمِيْنَ | اَلرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا |
| رَبِّ | الْعَالَمِيْنَ | اَلرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ |
| الْعَالَمِيْنَ | اَلرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ |
| اَلرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ |
| الرَّحِيْمِ | مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ |
| مَالِكِ | يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ |
| يَوْمِ | الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ |
| الدِّيْنِ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ | غَيْرِ |
| اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ |
| نَعْبُدُ | وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ | عَلَيْهِمْ |
| وَاِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ | عَلَيْهِمْ | وَلَا |
| نَسْتَعِيْنُ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ | عَلَيْهِمْ | وَلَا | الضَّالِّيْنَ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيَّةِ وَالْمُوَكِّلِيْنَ بِهٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِيْفَةِ بِحَقِّ جِبْرَائِيْلَ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اَمْلَاكَ الْمُوَكِّلُوْنَ بِهٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ بِحَقِّ اِسْرَافِيْلَ وَحَمَلَةَ الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ بِحَقِّ عِزْرَائِيْلَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ يَا شَمْشَائِيْلُ بِحَقِّ مِيْكَائِيْلَ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّيْنَ اَجِيْبُوْنِيْ وَاحْضَرُوْنِيْ يَا اَمْلَاكَ الْمُوَكِّلُوْنَ بِهٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِيْفَةِ وَالْاٰيٰتِ الْمُبَارَكَةِ بِحَقِّ قُلْ قُلْ قُلْ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَبِحَقِّ نُوْرِ الطَّيِّبِ الطَّاهِرِ الْمُصْطَفٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِقْضِ حَاجَتِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**فوائد** ☆ بے اولاد حضرات کیلئے ☆ گونگے بہرے افراد کیلئے ☆ لاعلاج مریض نقش کو دیکھ کر اس کی تلاوت کرے اور ساتھ ہی پیئے ☆ رُکے ہوئے کاموں کیلئے ☆ گھروں کے جھگڑے ☆ گھر کی خیر و برکت کیلئے ☆ اپنے مقصد کے حل کیلئے ☆ آسیب جنات کیلئے ☆ مختلف قسم کے دردوں کیلئے ☆ ضدی بچوں کیلئے ☆ اپنے اندر کا خوف دور کرنے کیلئے ☆ کاروبار میں برکت و وسعت کیلئے کینسر السر بلڈ پریشر کیلئے

رابطہ: سید محمد اجتبیٰ ہمدانی تلہ گنگ چکوال 03005783877.03335927422

علی سلطان
رومی پشاور

برائے حفاظت از آفات و بلیات و حادثات و سحر و زہر و شر، شیاطین و جنّ و انس وغیرہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

یَا مَنۡ لَّا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّا ھُوَ ط
اے وہ جس کے سوا غیب کا علم کوئی نہیں جانتا

یَا مَنۡ لَّا یَصۡرِفُ السُّوۡٓءَ اِلَّا ھُوَ ط
اے وہ (اللہ) جس کے سوا بلاؤں کو کوئی نہیں بھگا سکتا

یَا مَنۡ لَّا یُحۡیِیۡ لِعِظَامِ الۡمَوۡتٰی اِلَّا ھُوَ ط
اے وہ (اللہ) جس کے سوا مردے کی ہڈیوں میں کوئی جان نہیں ڈال سکتا

وَھُوَ بِکُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ ط
اور وہی ہر چیز کو اچھی طرح جانتا ہے

وَمَآ اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیۡرًا ۝
اور ہم نے (رسولؐ) تم کو بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا

وَبِحَقِّ الۡوَاحِدِ الۡاَحَدِ الصَّمَدِ
اور حق کا واسطہ، تیری یکتائی کا، یگانگت کا، بے نیازی کا

وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ط
اور نہ کوئی اس کا ہمسر (ثانی) ہے

بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ
اپنی رحمت کے اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

یَا مَنۡ لَّا یُدَبِّرُ الۡاَمۡرَ اِلَّا ھُوَ ط
اے وہ جس کے سوا کاموں کی تدبیر عمدہ طریقے پر کوئی انجام نہیں دے سکتا

یَا مَنۡ لَّا یَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ اِلَّا ھُوَ ط
اے وہ (اللہ) جس کے سوا کوئی گناہوں کو معاف نہیں کرسکتا

ھُوَ الۡاَوَّلُ وَالۡاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالۡبَاطِنُ
وہ (اللہ) اوّل سے ہے اور آخر تک رہے گا وہ ظاہر ہے اور پوشیدہ بھی ہے

وَبِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰہُ وَبِالۡحَقِّ نَزَلَ ط
اور ہم نے اس (قرآن) کو حق کے ساتھ نازل فرمایا

وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ
اور کٓھٰیٰعٓصٓ کے حق کا واسطہ اور حٰمٓ عٓسٓقٓ کے حق کا واسطہ

اَلۡفَرۡدِ الَّذِیۡ لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ۝
انفرادیت کا، تو وہ ہے جس نے کسی کو نہیں جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا

کَامِلًا ھَادِیًا یَاسِرًا یَا مِلًا صَادِقًا
اے کامل، اے ہادی، اُمیدوں کے برلانے والے، اے صادق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ۝
بارالہا! رحمت نازل فرما تو محمدؐ اور اُن کی آلؑ پر

کتاب زین المتقین سے منقول ہے کہ امام زین العابدینؑ کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو تین بار آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا، نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے اس کا سبب دریافت کیا گیا۔ آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے۔ دیکھا گیا تو اس کے پاس سے یہ دُعا نکلی۔

# مجرّب دُعا برائے حصول حاجات، وسعت رزق و مقہوریٔ دُشمن

کتاب " زین المتقین " میں ہے کہ جو شخص روزانہ تین مرتبہ سورۂ الحمد پڑھ کر اس دُعا کو پڑھے گا۔ تو اُس کی حاجات پوری ہونگیں۔ اِنشاءاللہ یہ دُعا دشمنوں سے حفاظت اور اُن پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے مخصوص ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ اَمَامِیْ وَ فَاطِمَۃُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰہِ فَوْقَ رَاْسِیْ وَ اَمِیْرُ

محمدؐ خدا کے رسولؐ اُن پر اور اُن کی اولاد پر رحمت نازل کرے میرے سامنے اور فاطمہ دُختر رسولؐ میرے سر پر اور

الْمُؤْمِنِیْنَ عَلِیُّ ابْنُ اَبِیْطَالِبٍ وَصِیُّ رَسُوْلِ اللّٰہِ عَنْ یَّمِیْنِیْ وَ الْحَسَنُ وَ الْحُسَیْنُ وَعَلِیٌّ وَّ مُحَمَّدٌ

امیرالمومنین علیؑ ابن ابی طالب وصی رسول اللہ میری داہنی جانب نگران اور حسنؑ اور حسینؑ اور علیؑ اور محمدؑ

وَّ جَعْفَرٌ وَّ مُوْسٰی وَ عَلِیٌّ وَّ مُحَمَّدٌ وَّ عَلِیٌّ وَّ الْحَسَنُ وَ الْحُجَّۃُ الْمُنْتَظَرُ صَاحِبُ الزَّمَانِ اَئِمَّتِیْ صَلَوَاتُ

اور جعفرؑ اور موسیٰؑ اور علیؑ اور محمدؑ اور علیؑ اور حسنؑ اور حجۃ اللہ محمدؑ زمان میرے آئمہ خدا اِن سب پر رحمت نازل فرمائے

اللّٰہِ عَلَیْہِمْ عَنْ شِمَالِیْ وَ اَبُوْذَرٍّ وَّ سَلْمَانُ وَ مِقْدَادُ وَ حُذَیْفَۃُ وَ عَمَّارَۃُ وَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰہِ رَضِیَ

میرے بائیں جانب اور ابوذر اور سلمان فارسی اور مقداد اور حذیفہ اور عمار اور دیگر اصحاب رسول اللہ

اللّٰہُ عَنْہُمْ مِّنْ وَّرَآئِیْ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ عَلَیْہِمُ السَّلَامُ حَوْلِیْ وَاللّٰہُ تَعَالٰی رَبِّیْ تَعَالٰی شَانُہٗ تَقَدَّسَتْ

اُن سب سے راضی ہو میرے پشت پناہ اور ملائکہ علیہم السلام میرے گرد اور اللہ تعالی جل شانہٗ جس کے تمام نام مقدس

اَسْمَآءُہٗ تَظَاهَرَتْ اٰلَآءُہٗ مُحِیْطٌ بِیْ وَ حَافِظِیْ وَ حَفِیْظِیْ وَ اللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِہِمْ مُّحِیْطٌ بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ

اور نعمتیں ظاہر ہیں مجھ پر حاوی اور نگہبان ہے اور اللہ ان سب کے علاوہ حاوی بلکہ وہ قرآن مجید ہے

مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّ ھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ

لوح محفوظ میں پس اللہ ازروئے حفاظت سب سے بہتر ہے اور وہی سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے پاک ہے وہ اللہ

یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

اور جملہ تعریفیں اللہ کیلئے ہیں اس کے سوا کوئی خدا نہیں وہی بزرگ ہے اور نہیں ہے قوت ترک گناہ پر اور نہیں ہے طاقت اطاعت پر مگر سوائے خدا کے جو بلند

الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بِرَبِّ الْکَرِیْمِ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْوَلِیُّ النَّدِیْمُ یَاوَاحِدُ۝

اور صاحب عظمت ہے قسم ہے کریم و بزرگ و بخشش والے پروردگار کی اور کرم والے پروردگار اور وہی اللہ بلند مرتبہ اور سرپرست اور مصاحب ہے اے یکتا۔

# امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام کے در پر شاہ شمس تبریزؒ

ساقئ باوفا منم دم ہمہ دم علیؑ علیؑ  صوفئ باصفا منم دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: میں ساقئ باوفا ہوں میری ہر سانس ہر وقت علیؑ علیؑ کا نعرہ لگاتی ہے  میں وہ صاف دل صوفی ہوں جس کی ہر سانس میں علیؑ علیؑ کا ذکر ہے

عاشقِ مُرتضےٰ منم دم ہمہ دم علیؑ علیؑ  مُطرب خوش نوا منم دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: میں عاشق علیؑ مرتضےٰ ہوں ہر سانس میں علیؑ علیؑ کو یاد کرتا ہوں  میں خوش الحان مغنی ہوں جس کی ہر سانس میں علیؑ علیؑ کا نغمہ ہے

آدمؑ باصفا توئی یوسفِؑ مہ لقا توئی  خضرِ رہِ خدا توئی دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: آدم صفی اللہ آپ ہی ہیں حُسنِ یوسفؑ آپ ہی کا پرتو ہے  جادۂ حق کے خضر ورہنما آپ ہی ہیں کہ میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

عیسیٰ مریمی توئی، احمدؐ ہاشمی توئی  شیرِ نرِ خدا توئی دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: عیسیٰ بن مریم آپ ہی ہیں احمدؐ ہاشمی آپ ہی ہیں  اسد اللہ غالب آپ ہی ہیں میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

شمس توئی قمر توئی بحر توئی و بر توئی  مالکِ خشک و تر توئی دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: سورج آپ ہی ہیں چاند آپ ہی ہیں بحر و بر آپ ہی ہیں  خشک و تر کے مالک آپ ہی ہیں میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

شاہِ شریعتم توئی پیرِ طریقتم توئی  حق بحقیقتم توئی دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: میرے شاہ شریعت و پیرِ طریقت آپ ہی ہیں  حق تو یہ ہے کہ میری حقیقت آپ ہی ہیں میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

ہمدم سیّد البشر راجع شمس والقمر  بابِ شبیرؑ و ہم شبرؑ دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: حضرت رسول خدا صلعم کے ہم نفس سورج اور چاند کو لوٹانے والے اور  حضرت حسنینؑ کے پدر بزرگوار آپ ہی ہیں میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

سیّدِ سرورِ اکرمؐ گفتہ بہ تو کہ ابنِ عمؑ  لحمک لحمیت دم ، دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: حضرت نبی کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ میرے ابن عم تمہارا گوشت میرا  گوشت ہے تمہارا خون میرا خون ہے میری ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

آیۂ اِنّما بَرت تاج لافتیٰ سَرَت  شمس غلامِ قنبرت، دم ہمہ دم علیؑ علیؑ

ترجمہ: آیتِ اِنّما کا خِرقہ آپ کے زیبِ تن ہے لافتیٰ کا تاج آپ کے سر  مبارک پر ہے شمس آپ کے قنبر کا غلام ہے ہر سانس میں علیؑ علیؑ کی صدا ہے

# اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ (دو بنیادی اسمائے اعظم)

خطیب کربلا و نجف:
علامہ ذوالفقار علی جعفری راولپنڈی

رسالت مآب کا سجدہ میں مسلسل ورد، ردِ بلیات، آفات، کلید فتوحات و نصرت، کشائش رزق، اولاد و صحت، تسخیر و غلبہ، حاجت روائی

**ذات واجب الوجود** سے متعلق دو اسمائے اعظم قرآن پاک میں تین مقامات پر ان کا تذکرہ پایا جاتا ہے۔

**اوّل:** آیت الکرسی سورۂ بقرہ (255) پارہ 3

**دوم:** آل عمران (2) پارہ 4

**سوم:** طٰہٰ (3) پارہ 16

**اوّل و دوم:** سورۂ بقرہ و آل عمران میں یوں نزول ہے **(اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ)**

سورۂ طٰہٰ: **(وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ)** پارہ 16

## جنگ بدر، ولایت مآب کی ضرب، رسالت مآب کا سجدہ

**(وَعَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَاتَلْتُ یَوْمَ بَدْرٍ قِتَالاً ثُمَّ جِئْتُ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ فَاِذَا هُوَ سَاجِدٌ یَقُوْلُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ثُمَّ ذَهَبْتُ فَقَاتَلْتُ ثُمَّ جِئْتُ فَاِذَا النَّبِیُّ سَاجِدٌ یَقُوْلُ یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ فَفَتَحَ اللّٰهُ)** حضرت علیؑ فرماتے ہیں! یوم بدر میں نے سخت قتال کیا۔ پھر میں رسالت مآب کی طرف گیا۔ انھیں سجدہ میں پایا۔ آپ (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) کا ورد کر رہے تھے۔ میں پلٹ گیا۔ پھر واپس آیا، دیکھا رسالت مآب سجدہ میں (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) کا وِرد جاری رکھے ہوئے ہیں۔ پس اللہ تعالیٰ نے فتح و نصرت عطا فرمائی۔

## چاہِ بدر پر جنات کا لشکر، حضرت علیؑ کی جنگ

17 رمضان المبارک کو بدر کی جنگ ہوئی۔ مسلمان تشنہ لب، چاہِ بدر پر سرکش جنات کا قبضہ، مولائے کائناتؑ نے پانی کیلئے، ضربِ حیدری سے کام لیا۔ 20 ہزار جنات قتل کئے۔ 24 ہزار کو قیدی بنایا۔ زعفر جن نے ولایت علیؑ کو قبول کر لیا۔ امام نے انھیں جنات کا امام بنادیا۔ یہی جن تھا جو 61ھ۔ کرب و بلا میں نصرتِ سیدالشہدؑ کیلئے حاضر ہوا تھا۔ بدر میں مولائے کائناتؑ کا وِرد (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) تھا۔ حضرت امیرالمومنینؑ اور تمام آئمہ کا طاہرینؑ کا فرمان (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) اوّل و آخر دُرود کے بعد ان دو اسماء کا مسلسل ورد حاجت روائی، وسعتِ رزق، تحفظ جان و مال کشائش، کامیابی کیلئے مجرب ہے۔

## امراضِ قلب کیلئے:

سینہ پر دل کے مقام پر ہاتھ رکھیں اور تین مرتبہ اوّل اور تین مرتبہ آخر دُرود شریف پڑھ کر درج ذیل دُعا پڑھیں تو قلب کیلئے سکون کا باعث ہوگا۔ **(یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ)**

## حاجات کیلئے

ہر نماز کے بعد تین مرتبہ اوّل و آخر دُرود

**(اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ)**

## آصف بن برخیا کی زبان پر چشم زدن میں ملک سبا سے تخت بلقیس حاضر

حضرت سلیمانؑ کے دربار سے تخت بلقیس 14 سو میل کے فاصلے پر ہے۔ آپ کے سوال پر آپ کے وزیر آصف نے کہا۔ چشم زدن میں لاؤنگا۔ اتنا کہا اور تخت دربار میں حاضر تھا۔ آصف بن برخیا نے کہا۔ "پالنے والے تو ہی معبود ہے تو **(حَیُّ)** ہے تو **(قَیُّوْمُ)** ہے۔ دُرود اور سلام ہو۔ محمدؐ و آل محمدؐ پر میری حاجت روائی فرما۔ اور پھر تخت بلقیس دربار میں حاضر ہو گیا۔ حضرت سلیمانؑ، انس و جن حیران رہ گئے۔ اللہ نے آصف بن برخیا کا تعارف اس آیت سے کرایا۔ **وَقَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْکِتَابِ** حضرت سلیمانؑ کے سوال پر تخت بلقیس لانے والے کے پاس الکتاب کا کچھ علم تھا جس نے تخت لانے کا اعلان کیا تھا۔ وہ علم وہ اسم **یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ** تھا

## حضرت عیسیٰؑ کی زبان پر:

حضرت عیسیٰؑ اللہ کے رسول تھے۔ بچپن میں لوگوں کے جواب میں کہا۔ میں اللہ کا عبد ہوں۔ الکتاب لے کر آیا ہوں۔ ایک دن میں پچاس پچاس ہزار مریضوں کو تندرست کر دیتے تھے۔ ورد (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) تھا حضرت عیسیٰؑ نے اسی ورد کو اپنائے رکھا اور بحق محمدؐ آلِ محمدؐ ساتھ ساتھ۔

## حضرت خضرؑ کی زبان پر:

حضرت خضرؑ نے (**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**) کا ورد ایک جوان جنات

کے نمائندے کو بتایا۔ اُس نے کہا! پالنے والے۔ تمام انبیاء و رُسل نے اپنی حاجتیں طلب کی ہیں۔ اولیاء نے صلحاء نے مرادیں مانگی ہیں۔ مجھے نصرت عطا فرما۔ کشائش دے تسخیر و غلبہ، حُسن تدبر، صعوبت دنیا سے بچاؤ۔

(یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ) بحقِ محمدؐ و آلِ محمدؐ

## خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ کا ورد

سیستان کے قصبہ سنجر میں پیدا ہونے والے نجیب الطرفین سیّد معین الدین، حافظ قرآن، فقہ و تفسیر، حدیث کے عالم زمانہ، دمشق، حجاز، مکّہ، مدینہ، بغداد، کربلا، نجف اشرف اور متعدد ممالک کے بعد انھوں نے اجمیر کو پسند کیا۔ لوگ ان کی کرامات سُن کر دُور دُور سے آنے لگے عقیدت مندوں کا اجتماع بڑھتا چلا گیا۔ اُس دَور میں پرتھوی راج چوہان، دہلی اور اجمیر کا آخری ہندو راجا تھا۔ یہ دَور بارہویں صدی عیسوی ہے۔ معین الدین چشتی 536ھ (1141ء) میں پیدا ہوئے۔ 633ھ (1235ء) میں شاہ اَست حسینؑ کا آخری ورد کرتے ہوئے شہادت پا گئے۔

## اَناساگر جھیل اور اعجاز نمائی:

خواجہ معین الدین چشتی نے اجمیر میں ڈیرہ جما دیا۔ ہر وقت زبان پر عالمین میں گونجنے والی یہ حقیقت:

شاہ اَست حسینؑ پادشاہ اَست حسینؑ
دین اَست حسینؑ دیں پناہ اَست حسینؑ
سرداد نہ داد دست در دستِ یزید
حقّا کہ بنائے لا الہ اَست حسینؑ

تمام انبیاء کے پیغام کا نچوڑ رباعی۔ اس کا شُعرہ دُور دُور تک ہوا۔ کیا مسلمان، کیا ہنود، کیا سکھ، کیا عیسائی، ہر مذہب و ملّت کے لوگ متاثر ہوتے چلے گئے۔ عقیدت مندوں کا ہجوم بڑھتا چلا گیا۔ سیّد کے روحانی اقتدار کے خلاف صفیں درست ہونے لگیں۔ حاکم وقت کو اطلاعات ملیں۔ پرتھوی راج نے اپنی سپاہ کے ذریعے معین الدین کو اجمیر سے نکل جانے کو کہا۔ چشتی ولی اللہ نے کہا! کہ میں پرتھوی راج اور تمہارے لئے کوئی مشکل پیدا نہیں کرنا چاہتا۔ لیکن پرتھوی فوج نے اصرار کیا کہ آپ اجمیر سے چلے جائیں۔ خواجہ معین الدین چشتی سُنتے رہے مگر چُپ۔

قریب ہی اَناساگر جھیل کے اوپر پہاڑی پر جناب خواجہ کی چلہ گاہ تھی۔ بہرحال آپ پہاڑی سے نیچے آئے اور سپاہیوں سے فرمایا! جھیل اَناساگر سے کاسہ بھرلوں؟ سپاہیوں نے جواب دیا! بھرلیں۔ جب آپ نے کاسہ جھیل میں ڈالا۔ تو جھیل کا تمام پانی کاسہ میں آ گیا۔ جھیل خشک ہو گئی۔ اس اعجاز نمائی سے سپاہ گھبرا گئی۔ اور پھر خواجہ معین الدین چشتی کو اجمیر سے بے دخل کرنے سے باز آ گئے۔ اسلام کا ڈنکہ بج گیا۔ محمدؐ و آلِ محمدؐ کا ذکر شروع ہو گیا۔ زائرین اجمیر شریف جاتے ہیں۔ اَناساگر جھیل کے اوپر پہاڑی پر نجیب الطرفین سیّد چشتی کی چلہ گاہ پر یہ شعر لکھا ہوا ہے۔ جسے میں نے بھی پڑھا ہے۔

کربلا میں کب بھلا محتاج تھے خواجہ کے جدّ
آ کے کاسہ میں یہ ثابت اَنا ساگر نے کیا

**آپ کا وِرد مبارک:** وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَ قَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا (طٰهٰ 111)

خطیب کربلا و نجف: علامہ ذوالفقار علی جعفری راولپنڈی موبائل: 0300-5108203
مقامی سیکرٹری انجمن وظیفہ سادات و مومنین۔ ایم اے عربی، فلسفہ جرنلزم۔
مکان نمبر: DD-87 گلی نمبر ایک، گلشن دادن، مری روڈ راولپنڈی۔ فون: 051-4854341

## چہل کلید کی دُعا کے بیان میں

(دُعائے چہل کلید، چالیس کنجیاں)

جناب فضہ سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ جمعہ کا دن تھا۔ میں نے دیکھا کہ جناب زہراؑ نے پانی کا ایک برتن ہاتھ میں لیا ہوا ہے اور انھوں نے کچھ پڑھا اور اُس پانی پر دَم کیا۔ میں نے عرض کیا کہ اے آقازادی آپ پر میری جان فدا ہو۔ یہ تو فرمائیں کہ اس دُعا کے پڑھنے اور پانی پر دَم کرنے کا کیا سبب ہے۔ تو آپ نے دُعا ختم ہونے کے بعد فرمایا کہ یہ دُعا چہل کلید ہے جو شخص جمعہ کے دن غسل کرے اور پاکیزہ پانی پر اس دُعا کو پڑھ کر دَم کرے۔ وہ پانی جس آدمی کو بھی پلایا جائے گا۔ اس کا پچاس سال سے بند ہوا بخت بھی کھل جائے گا۔ اگر میاں بیوی کے محبت نہ ہو تو اس پانی کو اُنھیں پلانے سے باہمی محبت کمال ہو گی۔ اس پڑھے ہوئے پانی میں عرق گلاب اور مصری حل کر کے شربت بنا کر اسے آدمی کو پلائے اور اس دُعا کے پڑھے ہوئے پانی سے غسل کرائے۔ جو بستہ ہو۔ اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے ٹھیک ہو جائے گا حاکم کے پاس جانا ہو تو عرق گلاب یا عطر پر دَم کر کے چہرے پر مل لے۔ اگر پانی پر پڑھ کر اس سے غسل کیا جائے تو خداوند تعالیٰ اسے تمام بلاؤں سے اور مخلوق کے شر سے محفوظ رکھے گا اور اپنی امان میں رکھے گا۔

چہل کلید کی دُعا ذخیرہ عملیات مطبوعہ امامیہ کتب خانہ میں موجود ہے۔

مرسلہ: سیّدہ صوفیہ نقوی انٹیریئر ڈیزائنر فون: 042-7911884

# معصومین علیہم السّلام کے فرمودات
## برائے گھریلو امن و سکون

عامل و جفار سیّد تنویر حیدر نقوی (تنویر عصری) ایم۔اے
معرفت اویس ٹریڈرز، H-377 سردار عالم روڈ،
راولپنڈی۔ فون: 0333-5398050

اپنے سامعین کے جوابات و معلومات میں اضافے کیلئے چند اہم امور کی وضاحت مضمون کی ابتداء سے پہلے چند نقاط کی صورت میں پیش خدمت ہے۔ 2008 میں امامیہ جنتری صفحہ 19 پر **(سورۂ لِایلاف)** سے نحوستوں کا خاتمہ " جو سوالات کثرت سے اُٹھائے گئے ان میں سب سے زیادہ اہم ترین سوال "اِجازت کا مانگنا تھا" اس سلسلے میں بنیادی جواب یہ ہے کہ اوّل "سادات" کو تو کسی بھی قسم کے عمل کیلئے خواہ ورد کا ہو یا لوح کا کسی اجازت کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ تمام دُعاؤں اور اعمال کے وارث انبیاءؑ و معصومینؑ ہیں۔ اور اولاد کو حق پہنچتا ہے کہ اُن کے فرمودات کا جس طرح ضرورت ہو تصرف بجالائیں۔ دوسرے قرآن کریم کی آیات سے ترتیب شدہ وضائف و عملیات میں اِجازت کی یوں بھی ضرورت نہیں کہ تین چیزوں کی زیارت عین عبادت ہے۔

(1) خانہ کعبہ کو دیکھتے رہنا۔

(2) علیؑ کے چہرہ مبارک کی زیارت کرتے رہنا۔

(3) قرآن کریم کے لفظوں کو دیکھتے رہنا۔ ویسے بھی قرآن مجید کو ترجمہ سے پڑھنا، سُننا اور دیکھنا ہر فرد پر واجب و لازمی ہے۔ یہ علیحدہ بات ہے کہ انسان کو معرفت الٰہی کا خوف رجوع کی کب توفیق عطا کرتا ہے۔ قرآن کریم اور معصومینؑ کی دُعاؤں کی بار بار تلاوت غور و فکر کے ساتھ ساتھ تقویٰ کی طرف دعوت دیتی ہے نہ کہ نقصان پہنچانے کا سبب بنتی ہیں۔

البتہ عملیات کی دنیا میں اِجازت کی ضرورت و سرپرستی اُس مقام پر ضروری ہے جن کا مقصد کسی بھی مافوق الفطرت مخلوق کی تسخیر مقصود ہو۔ کیونکہ اس قسم کے عملیات میں جان جانے یا پاگل ہوجانے کا قوی مکان موجود ہوتا ہے۔ جس کے تحفظ کیلئے نہ صرف اِجازت بلکہ عملی سرپرستی کی ضرورت ہوتی ہے۔

تمام تعریفیں علیم و خبیر ربّ العالمین صاحب ذوالجلال والاکرام کیلئے، دُرود و سلام کل انبیاءؑ، اولیاءؒ، شہداءؒ، صالحینؒ و فقراءؒ، قطب و اَبدالوںؒ پر بالخصوص ختم المرسلین محمد مصطفیٰؐ اور منبع علم و ہدایت اہل بیتؑ اطہار پر، امامیہ جنتری کے بانیان، مدیران اور متعلقین اِدارہ کیلئے صحت و تندرستی، عزت و وقار و طول العمری کی دُعا کے ساتھ ساتھ دُعا گو شائقین مطالعہ کی حوصلہ افزائی پر شکریہ کے بعد روایتی انفرادیوں پر محیط، ضرورت وقت کے ساتھ موضوع کا اِنتخاب ہر فرد اور ہر گھر کی بے چینی کو مدنظر رکھتے ہوئے کیا گیا ہے۔ اِن وظائف سے یقین کامل کے ساتھ فیض اُٹھاتے جائیں اور شکر خداوندی کے سجدے بجالاتے جائیں۔

قرآن کریم کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ خالق کائنات نے ہر انسان کی آزمائش کیلئے گناہ گاروں میں سے کسی نہ کسی فرد کو تکلیف و آزمائش میں مبتلا کرنے کیلئے مقرر کر رکھا ہے۔ سورۂ ہود، آیت 58 کی تفسیر میں تفسیر قمی میں جناب ہودؑ کا یہ قول اپنی زوجہ کے بارے میں موجود ہے کہ جب قوم ہودؑ نے آپؑ کے فرمودات کی پرواہ نہ کرتے ہوئے سرکشی اور بت پرستی سے کنارہ کشی نہ کی تو اللہ تعالیٰ نے جواباً عذاب الٰہی کے اظہار کیلئے قحط نازل کر دیا اور 7 برس بارش نہ ہوئی تو قوم ہودؑ نے توبہ و استغفار کے سہارے کیلئے جناب ہودؑ کی طرف رجوع کیا۔ اِن کے گھر گئے تو اُنکی زوجہ نے بدسلوکی اور چرب زبانی کا مظاہرہ کیا۔ جس کی شکایت قوم نے جناب ہودؑ سے کی تو آپ نے فرمایا کہ "وہ عورت میری بیوی ہے اور میں نے خدا سے اس کی طول العمری کی دُعا کی ہے۔ قوم نے پوچھا یہ کیوں؟ آپؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے کوئی مومن ایسا پیدا نہیں کیا۔ جس کے ایذاء دینے کیلئے کوئی دشمن موجود نہ ہو۔ میری زوجہ میری دشمن ہے پس میں نے یہی چاہا کہ دشمن ایسا ہو جو کچھ تو میرے ماتحت رہے اور کچھ مخالفت کرے" (حاشیہ تفسیر و ترجمہ امداد حسین کاظمیؒ اعلیٰ اللہ مقامہٗ)

سورۂ الفرقان کی آیت 30-29 میں آزمائش و امتحان اُمت کی شکایت کہ "رسول اکرمؐ عرض کریں گے کہ اے میرے پروردگار! بے شک میری قوم نے اس قرآن کو بالکل تنہا چھوڑ دیا۔ جواباً خالق کا جواب قرآن کریم میں نقل ہے کہ اسی طرح ہم نے ہر نبیؑ کیلئے گنہگاروں میں سے ایک دشمن قرار دیا تھا" اس سے پتہ چلتا ہے کہ انسانی زندگی آزمائشوں سے مرتّب ہے صرف انداز آزمائش میں فرق ہے ورنہ اس سے بچا ہوا کوئی نہیں۔ ان امتحانات میں گھریلو امن و سکون کی بربادی، سخت ترین بے چینی و بے قراری، بے سکونی جو اثرات مرتب کرتی ہے۔ اس کے اثرات سے آئندہ نسل کی تربیت متاثر ہوتی ہے اور مسلسل خاندانوں کے خاندان تباہ و برباد ہوتے جاتے ہیں۔ جنکے ظاہر اعوال میں

(1) رزق حلال کا فقدان

(2) ادائیگی آداب اسلامی حقوق زوجین سے لاعلمی۔

(3) واجبات غسل کی ادائیگی کا درست نہ ہونا اور موجودہ دَور میں بیوٹی پارلر

کا نظام خصوصاً مردوں سے دُلہنوں کو بجوانا اور لاکھوں روپے روشن خیالی کے نام پر خرچ کر کے دونوں خاندانوں کا مطلق حرام فعل سرانجام دینا نظر آتے ہیں انہی گناہوں کی سزائیں گھریلو بے چینی و بے سکونی کی صورت میں روز اوّل سے ظاہر ہونا شروع ہو جاتی ہیں اور نتیجہ علیحدگی و طلاق۔ بہرحال اسباب کچھ بھی ہوں ان سے بچاؤ اور استغفار کیلئے معصومینؑ کے فرمودات درج کئے جا رہے ہیں جن سے ہر گھر اور ہر فرد فریق ثانی کیلئے عمل کر کے سکون و امن حاصل کر سکتا ہے۔

(1) خاوند زوجہ کے نام پر یا زوجہ خاوند کے نام پر سورۃ یوسفؑ لکھوا کر اپنے پاس رکھیں اور ہر روز ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت کر کے اللہ تعالیٰ سے دُعا کریں۔ دونوں ایک دوسرے کے فرمانبردار ہو جائیں گے۔

(2) خاوند یا زوجہ ایک دوسرے کے نام کے اعداد کے برابر آیۃ الکرسی (**هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ**) تک تلاوت کریں اور آیۃ الکرسی کا نقش بازو پر باندھیں

(3) زوجہ یا خاوند ہر روز سورۃ جمعہ کی تلاوت 5 مرتبہ کرنا اپنا شعار بنالیں اور اسی سورۃ کا نقش گلے یا بازو پر باندھیں اور روزانہ اللہ سے اصلاح کی دُعا کریں

(4) زوجہ تابعدار نہ ہو تو "سورۃ زخرف" زعفران سے لکھ کر یا لکھوا کر پانی میں گھول کر پلانے سے اصلاح ممکن ہے۔

(5) بعد از نماز عشاء خاوند بیوی کیلئے یا بیوی خاوند کیلئے 41 مرتبہ سورۃ الکوثر کی تلاوت کو معمول بنالیں۔ جوڑا قابل رشک محبت میں منسلک ہم جذبہ وہم خیال ہو کر گھر کی فضا کو پرسکون بنالیگا۔

(6) سورج نکلنے سے پہلے 200 مرتبہ "**اَلْوَدُوْدُ**" پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مٹکے یا فریج کی بوتل میں ملا کر گھر کے تمام افراد اس پانی کو استعمال کریں۔ نیز نئے چاند کے پہلے جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد پہلے گھنٹہ میں 1000 مرتبہ یہی اسم ورد کر کے چینی پر دَم کر کے گھریلو استعمال کی چینی میں شامل کر لیں۔ گھر کے تمام افراد تمام ماہ اسی چینی کو استعمال کریں نہ صرف خاوند زوجہ بلکہ اولاد بھی نیک و صالح و فرمانبردار ہو کر گھر کو جنت کا ماحول عطا کر دیگی۔ مزید اگر زوجہ چاہے تو روزانہ 20 مرتبہ اسی اسم کا ورد کر کے کھانے پر دَم کر کے استعمال کروائے۔ سکون و راحت میسر آئیگی۔

(7) اگر گھر میں جھگڑا رہتا ہو یا اولاد میں فساد و جنگ و جدل رہتی ہو تو گھر کے تمام افراد کو "**اَلْمَانِعُ**" کا وِرد کثرت سے رکھنا چاہیئے۔

(8) خاندان میں عزت و وقار میں اضافے کیلئے بعد نماز صبح 99 مرتبہ "**اَلْمَجِيْدُ**" کا ورد بہت مفید رہتا ہے۔

(9) اگر کسی مومنہ کا شوہر مکروہات دنیا میں گرفتار اور زوجہ سے لاپرواہی اور محبت نہ کرتا ہو تو زوجہ 2 رکعت نماز اس ترتیب سے ادا کرے کہ دونوں رکعتوں میں سورۃ الحمد کے بعد 7 مرتبہ سورۃ الممتحنۃ پارہ 28، آیت 7، (**عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَ بَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِنْهُمْ مَوَدَّةً ط وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ" ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ" رَّحِيْمٌ**") کی 7 مرتبہ تلاوت کرے نماز ختم کر کے سلام سے فارغ ہو کر 70 مرتبہ (**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ**) اور اس دُرود کے بعد 72 مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔ (**اَللّٰهُمَّ لَيِّنْ قَلْبَ**) شوہر اور اس کی ماں کا نام لے (**كَمَا لَيَّنْتَ الْحَدِيْدَ لِدَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ سَخِّرْلِيْ كَمَا سَخَّرْتَ الرِّيْحَ لِسُلَيْمَانَ ابْنِ دَاوُدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَ اَلِّفْ بَيْنَنَا كَمَا اَلَّفْتَ بَيْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَ خَدِيْجَةَ وَ عَلِيٍّ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ زَهْرَآءَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ**) یہی عمل شوہر اپنی زوجہ کیلئے بھی کر سکتا ہے۔

بشرطیکہ صدق دل اور یقین کامل سے اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود کے ساتھ ان وظائف میں سے کسی کی طرف بھی رجوع کر کے عمل کیا تو نتائج خود صداقت کی گواہی دیں گے۔ (جاری ہے باقی آئندہ)

دوسرے سامعین کے جواب میں عرض ہے کہ بحمد اللہ محمدؐ و آل محمدؐ کی سرپرستی و عنایات کے سبب بچوں کے ناموں و اسم اعظم نکالنے کے علاوہ محدود پیمانے پر ہر قسم کی انگشتریاں، کلمہ طیبہ کے چھلے، قاضی الحاجات انگشتری، نقوش، الواح، ستاروں کے طلسمات جامع، تکسیرات ذاتی، شرف مشتری میں تیار طلسم صحت و دولت بھی موجود ہیں۔ نیز حروف صوابت کی سالہا سال و مسلسل ریاضت کے سبب ان سے متعلقہ امور خصوصی تاثیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ تمام کام شرائط کے ساتھ اپنے ہاتھوں سے تیار کئے جاتے ہیں۔ شائقین فیض اُٹھا سکتے ہیں۔ دُعا گو: سید تنویر حیدر نقوی

---

اگر کسی کے پاس رہنے کی جگہ یا مکان نہ ہو اس کیلئے اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود پاک اور 151 مرتبہ آیت نمبر 10، پارہ 8، سورۃ الاعراف پڑھیں۔

(**وَ لَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَ جَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ط قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ**)

مسز اقتدار 0322-7132674

عباس کربلائی کراچی

# عریضۂ کشمردیہ مطوّل

## صرف حاجت شدید کیلئے

قارئین امامیہ جنتری! سلام عرض ہے۔

پچھلے سال 2008 کی امامیہ جنتری میں عریضہ امام جعفر صادقؑ کی بے پناہ مقبولیت کے بعد اس سال عریضہ امام صاحب الزمانؑ یعنی "کشمردیہ مطول" پیش کر رہا ہوں یہ عریضہ اپنے اندر لامحدود معجزات رکھتا ہے۔ اس عریضہ کیلئے آزمودہ اور مجرّب کا لفظ بہت چھوٹا ہے میں یہ عریضہ مومنین کی قوی تعداد کو استعمال کرا چکا ہوں اور اس عریضہ کے معجزات بھی دیکھ چکا ہوں۔ اس عریضہ کو تجربے کی نیت سے ہرگز نہ ڈالا جائے بلکہ پورے یقین اور طہارت اور عطریات وغیرہ لگا کر اور پاک روشنائی سے تحریر فرمائیں۔ کاغذ پاک ہونا لازم ہے۔ دونوں عریضوں کو تہہ کر کے عریضہ خداوند کریم امام صاحب الزمانؑ کے عریضے کے اندر رکھیں۔ پھر دونوں عریضوں کو پاک خشک مٹی میں کر کے شب جمعہ عریضے کو آبِ جاری یا کنویں میں ڈال دیں۔ عریضہ ڈالنے سے پہلے دو رکعت نماز حاجت پڑھیں جس میں محمدؐ و آلِ محمدؐ کی طرف درود پر پوری توجہ ہونی چاہیئے نماز پڑھ کر دعا مانگیں تو اتنا گریہ کریں کہ آپ کا بدن کانپنے لگ جائے۔

**نوٹ:** یہ دونوں عریضہ جات حاجت اسرار غیب میں سے ہیں تیر بہدف ہیں۔

اس عریضہ کیلئے امام مہدیؑ نے ارشاد فرمایا! بے جا و بلا ضرورت عریضہ ہذا بھیجا گیا تو میں اُس شخص سے روزِ محشر جواب طلب کروں گا۔

طالبِ دُعا: خادم آلِ رسولؐ
عباس کربلائی، 0334-3252980
0345-2370324

## عریضہ خداوند کریم

بسم اللّٰه الرحمٰن الرّحيم اِلى الله سبحانه وتقدست اسمآءُ ه ربّ الارباب وقاصم الجبابرة العظام عالم الغيب وكاشف الضرّ الّذى سبق فى علمه ماكان ومايكون من عبده الذّليل المسكين الّذى انقطعت به الاسباب وطال عليه العذاب و هجره الاهل و باينه الصديق الحميم مرتهنا بذنبه قد اوبقه جرمه وطلب اللجاء فلم يجد ملجاء ه ولا ملتجاء غير القادر على حل العقد و مويد الابد فمفزعى اليه و اعتمادى عليه لا ملجاء ولا ملتجاء الاّ اِليه ولا اقطع رجائى منه اللّهم اِنّى اسئلك بعلمك الماضى ▪ بنورك العظيم وبوجهك الكريم و بحجّتك البالغة ان تصلّى علٰى محمّد وّاٰل محمّد وّ ان تاخذ بيدى و تجعلنى ممّن يقبل توبة ▪ تقيل حوبة و تقيل عثوته ▪ تكشف كربته و تذيل ترحته و تجعل له من اموره فرجا و مخرجا و تردّ عنّى باس هذا الظّالم القاصم و باس النّاس يا ربّ الملآئكة والنّاس حسبى انت ▪ كفٰى من انت حسبه يا كاشف الامور العظام فانه لاحول ولا قوّة الابك

**نام:** ______________

**حاجت:** ______________

## عریضہ صاحب الزمانؑ

بسم اللّٰه الرحمٰن الرّحيم توسّلت بحجة الله الخلف الصّالح محمّد بن الحسن بن على بن محمّد بن على بن موسٰى بن جعفر بن محمّد بن على بن الحسين بن على بن ابى طالب النباء العظيم والصّراط المستقيم والحبل المتين وقسيم الجنّة والنّار اتوسّل اليك بابائك الطّاهرين الخيرين المنتجبين وامهاتك الطّاهرات الباقيات الصّالحات الّذين ذكر هم الله فى كتابه فقال عزمن قائل الباقيات الصّالحات خيرعند ربك ثوابا وخيراملا وبجدك رسول الله صلّى الله عليه واٰله وحبيبه وخيرته من خلقه ان تكون وسيلتى الى الله عزوجلّ فى كشف ضرّى وحلّ عقدى وتفرّج حسرتى وكشف بليتى وتنعس ترحتى و بكهيعص و يٰسٓ والقراٰن الحكيم و بالكلمة الطّيبته و بمستقر الرحمة و جبروت العظمة و باللّوح المحفوظ و بمجارى القراٰن و حقيقة الايمان و قوام البرهان وبنور النّور ▪ بمعدن النّور ▪ بحجاب المسطور والبيت المعمور و بالسبع المثانى والقراٰن العظيم و فرائض الاحكام والمتكلّم بالعبرانى والمترجم باليونانى والمناجى بالسّريانى ومادار فى الخطرات ومالم يحط به الظّنون من علمك المخزون و بسرّك المصئون و بالتّوراة والانجيل والزّبور والفرقان يا ذاالجلال والاكرام صلّ علٰى محمّد واٰله وخذ بيدى وفرّج عنّى بانوارك واقسامك و كلماتك البالغةانّك جواد كريم و حسبنا الله ونعم الوكيل ولاحول ولاقوة الاّ بالله العلى العظيم صلواته و سلامه علٰى صفوته من برية محمّد ▪ ذرّيته

**نام:** ______________

**حاجت:** ______________

# ایک کارآمد اور آزمودہ عمل

ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی
R-155، بلاک نمبر 20،
انچولی سوسائٹی ایف بی ایریا کراچی
موبائل: 0345-2372669
021-8286387

یہ ایک بہت کارآمد اور آزمودہ تیر بہدف عمل ہے جس سے راقم الحروف بھی لاتعداد مرتبہ فائدہ اُٹھا چکا ہے۔

اس عمل کو جناب مولانا مصطفیٰ جوہر صاحب مرحوم جو کہ والد ماجد تھے حجۃ الاسلام والمسلمین علامہ طالب جوہری مدظلہ العالی قبلہ کے، انھوں نے بتایا تھا۔

جو افراد بھی اس عمل سے مستفید ہوں اُن سے ایک سورۂ فاتحہ برائے ایصال ثواب مولانا مصطفیٰ جوہر صاحب مرحوم، بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم واہلیہ مرحومہ اور مجھ ناچیز کے مرحوم والدین سید کاظم حسین عرف (دُلارے بھائی) ابن نوازش حسین والدہ محترمہ معراج فاطمہ بنت عزیز الحسن کیلئے خصوصی گزارش کی جاتی ہے۔

عمل یہ ہے کہ جب بھی کوئی مشکل درپیش ہو اور کوئی کوشش کارگر نہ ہو رہی ہو تو فوراً یہ منت مان لے کہ باب الحوائج حضرت عباس علمدار کی والدہ گرامی معظمہ شہزادی اُم البنین اگر میرا یہ کام ہو جائیگا، یا یہ مشکل حل ہو جائے گی تو میں گیارہ تسبیح دُرود پاک کی پڑھ کر آپ کی خدمت میں ہدیہ کروں گا۔

کام ہونے پر گیارہ تسبیح پڑھ کر اس کا ثواب شہزادی اُم البنین (والدہ ماجدہ) سرکار وفا حضرت عباس علمدار علیہ السّلام کی خدمت میں نذر کر دیں۔ اس عمل کی تصدیق و تائید مجھ ناچیز نے علامہ طالب جوہری قبلہ سے کروا کر قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں پیش کی ہے۔

حجۃ الاسلام علامہ طالب جوہری صاحب قبلہ کی درازی عمر اور صحت و سلامتی کیلئے ادارہ خصوصی دُعا کا طالب ہے۔

## قبولیت دُعا اور حاجتیں منتیں مرادیں پوری ہونے کا خصوصی وقت:

ذاکر جب مصائب پڑھ رہا ہو، اُس وقت جو بھی دُعا کی جائے شہدائے کربلا کے مصائب کو یاد کرتے ہوئے اپنے لئے بوسیلہ معصومین علیہم السّلام دُعائیں مانگیں۔ انشاء اللہ ضرور پوری ہونگیں۔

## لڑکیوں کی شادی میں رکاوٹ دُور کرنے کا مؤثر عمل:

**عمل نمبر (1):** جس لڑکی کی شادی میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ بندش حائل ہو رہی ہو یا رشتہ کہیں سے نہ آ رہا ہو، یا اگر آتا ہو تو ختم ہو جاتا ہو تو اُس بچی کیلئے اس کی ماں کو چاہیئے کہ دو رکعت نماز مثل فجر کے پڑھ کر دُرود محمد وآل محمد پر پڑھنے کے بعد پانچ تسبیح فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا اس ترتیب کے ساتھ تلاوت کرے۔ پہلے 33 مرتبہ سبحان اللہ، پھر 33 مرتبہ الحمدللہ اور پھر 34 مرتبہ اللہ اکبر پڑھے اس کے بعد سورۂ طٰہٰ اور طواسین (طسم پارہ 19، الشعراء، نمل 27، پارہ 20، قصص 28) اور یٰسین اور حٰمٓ عسق کی تلاوت کرکے آہ و زاری کے ساتھ امام زمانہ علیہ السّلام کے واسطہ سے دُعا کرے۔ انشاء اللہ مراد ضرور پوری ہوگی۔ کچھ دنوں تک جاری رکھے۔

معلوم ہونا چاہیئے کہ آسمان پر فرشتوں اور حوروں نے خاتون جنت سلام اللہ علیہا اور امیرالمومنین علیہ السّلام کی شادی کے وقت یہ دُعا پڑھی تھی۔ (بحوالہ بحارالانوار جلد نمبر 30 صفحہ نمبر 19)

**عمل نمبر (2):** محرم الحرام کے دنوں میں جس شب شہزادہ حضرت قاسم کی مہندی برآمد کی جاتی ہے۔ اُس شب اپنے لئے دُعا کرے اور منت مان لے کہ میری مراد پوری ہونے پر ہر سال محرم الحرام میں اس شب کو اپنے گھر میں حضرت قاسم کی مہندی کا اہتمام کروں گا۔

قبولیت دُعا اور حاجتوں، منتوں، مرادوں کیلئے امامیہ جنتری 2006ء میں ایک روزہ عمل دُرود صفحہ نمبر 32 پر شائع ہوا۔ لاتعداد افراد کی منتیں، مرادیں، حاجتیں پوری ہوئیں۔ اُسی عمل کو دوبارہ 2009ء کی امامیہ جنتری میں بمعہ (2009 کے سالانہ اوقات) کے ساتھ پیش خدمت ہے۔

| تاریخ | دن | ابتداء | اختتام |
|---|---|---|---|
| 01-01-2009 | جمعرات (شب جمعہ) | 3:15 | 4:08 |
| 08-01-2009 | جمعرات (شب جمعہ) | 3:18 | 4:12 |
| 15-01-2009 | جمعرات (شب جمعہ) | 3:23 | 4:17 |
| 22-01-2009 | جمعرات (شب جمعہ) | 3:26 | 4:21 |
| 29-01-2009 | جمعرات (شب جمعہ) | 3:29 | 4:24 |

باقی گیارہ ماہ (فروری 2009 تا دسمبر 2009) کے سالانہ اوقات میری ویب سائٹ www.jamal_e_jaffer.com اور میرے ای میل اڈریس masroorrizvi63@yahoo.com سے معلوم کئے جاسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ جوابی لفافہ روانہ کرکے بذریعہ ڈاک منگوائے جاسکتے ہیں۔

# قرآنی مجرب وظائف و اوراد

ایک ہفتہ میں ختم قرآن کی ترتیب کتاب ادعیہ و ادویہ جلد نمبر3 اور صفحہ نمبر 86 پر درج ہوئی ہے۔ ہر قسم کی مشکل کے حل کیلئے ایک ہفتہ میں یوں ختم کریں۔

**بروز جمعہ** (سورۂ فاتحہ) سے (سورۂ مائدہ) تک پڑھیں۔
**بروز هفته** (سورۂ انعام) سے (سورۂ توبہ) تک پڑھیں۔
**بروز اتوار** (سورۂ یونس) سے (سورۂ مریم) تک پڑھیں۔
**بروز پیر** (سورۂ طٰہٰ) سے (سورۂ قصص) تک پڑھیں۔
**بروز منگل** (سورۂ عنکبوت) سے (سورۂ ص) تک پڑھیں۔
**بروز بدھ** (سورۂ زمر) سے (سورۂ رحمان) تک پڑھیں۔
**بروز پیر** (سورۂ واقعہ) سے (آخر قرآن) تک تلاوت کریں۔

24 گھنٹوں میں سے کسی وقت مذکورہ تلاوت قبلہ رُخ باوضو تمام کرنی ہے۔ جمعرات کو جب ختم قرآن ہوجائے تو تین سجدے کرنے ہیں۔ پہلے سجدے میں ایک مرتبہ، دوسرے سجدے میں دو مرتبہ اور تیسرے سجدے میں تین مرتبہ کہیں (سُبُوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوحِ) مع آیت الکرسی۔ اس کے بعد حاجت طلب کریں انشاء اللہ ہر حاجت دنیا و آخرت پوری ہوگی بشرطیکہ شرعی ہو۔

★ کوئی شخص باوضو قبلہ رُخ ہوکر 2500 مرتبہ لفظ اللہ کا ورد کرے تو ہر حاجت پوری ہوگی۔

★ 12000 مرتبہ بسم اللہ پڑھنے والے اگر دو رکعت نماز حاجت اس ذکر بسم اللہ کے بعد پڑھیں تو ہر حاجت شرعی پوری ہوجاتی ہے۔ یہ مجرب عمل ہے

★ کتاب منتخب الختوت میں درج ہے جو شخص بسم اللہ سے متعلقہ 15 جملے پڑھ کر سوجائے تو حضور اکرمؐ کی خواب میں زیارت کرے گا۔ (یہ جملے منگوالیں)

★ ہر مرض سے شفایابی، رزق کی فراوانی، مشکلات کے حل کیلئے 70 مرتبہ سورۂ فاتحہ بے حد مجرب ہے۔ حضور اکرمؐ بیماری سے شفاء کیلئے فاتحہ اور معوذتین پڑھ کر دست مبارک ریش اطہر پر پھیرتے تھے۔ آشوب چشم، دردسر، ہر قسم کے بخار کیلئے مجرب ہے۔ جو شخص پہلی چاند کی رات ایک ہزار مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114، سورۂ طلاق کی آیت نمبر 2 اور 3 کو 21 مرتبہ پڑھے۔ پھر دس مرتبہ (يَا رَازِقُ، يَا فَتَّاحُ، يَا غَنِيُّ، يَا مُغْنِيُ، يَابَاسِطُ) پڑھے تو اس کے رزق و مال میں برکت ہوجائے گی۔ یہ بڑا ہی مجرب عمل ہے۔

★ جمعہ سے شروع کرکے کوئی شخص 41 دن تک 41 مرتبہ روزانہ سورۂ فاتحہ پڑھے پھر دُعائے مفتح پڑھے تو ہر حاجت پوری ہوگی۔ (دُعائے مفتح کتب دُعا میں درج ہے)

★ اگر کوئی روزانہ 100 مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے۔ فجر کے بعد 21 مرتبہ، ظہر کے بعد 22 مرتبہ، عصر کے بعد 23 مرتبہ، مغرب کے بعد 24 مرتبہ، عشاء کے بعد 10 مرتبہ، یہ عمل جمعرات سے شروع کریں۔ ایک سے دو ہفتہ میں حاجت پوری ہوگی۔

★ 41 مرتبہ آیۃ الکرسی غروب سے پہلے پڑھیں ہر حاجت شرعی پوری ہوگی

★ سونے سے پہلے آیۃ الکرسی پڑھنے سے بدخوابی سے حفاظت ہوتی ہے

★ ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھنے سے انسان ہر شر و آفت سے محفوظ رہتا ہے۔ ادائے قرض کیلئے نبی کریمؐ نے فرمایا! اے معاذ بن جبل آل عمران کی آیت نمبر 26 اور 27 پڑھو۔ قرض ادا ہوجائے گا۔

★ کتاب تحفۃ الرضویہ میں صفحہ نمبر 145 پر لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص 7 دن تک گوشت نہ کھائے اور حنوت میں بیٹھ کر سورۂ نساء کی آیت نمبر 163 اور 164 کو 72 مرتبہ پڑھے تو خواب میں ایک نورانی بزرگ اُس کی مشکل کا حل بتائیں گے۔

★ فجر کی نماز کے بعد 10 مرتبہ ہاتھ دُعا کے بلند کر کے سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 کی تلاوت سے رزق کے بند دروازے کُھل جاتے ہیں، اور قرض ادا ہوجاتا ہے۔

★ سورۂ انعام میں 70 مرتبہ اللہ کا ذکر ہے۔ اگر کوئی 4 رکعت نماز دو دو کرکے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ انعام پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ انعام کے بعد یا کریم والی دُعا پڑھے۔ ابوبصیر سے امام صادقؑ نے کہا مجھے اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے تمام حاجات پوری ہونگیں۔

★ برکت رزق کیلئے بروز جمعہ بعد از جمعہ آیت نمبر 10 سورۂ مائدہ پڑھیں تو رزق بڑھتا ہے۔

★ زندان سے نجات پانے کیلئے 7 مرتبہ سورۂ انفال کی تلاوت مجرب ہے۔

★ سورۂ توبہ کی آیت نمبر 129 کو 70 مرتبہ پڑھا جائے تو ہر حاجت شرعی پوری ہو۔ اسے حضرت ابوذرؓ نے نبی پاک صلعم سے نقل فرمایا ہے۔

★ سورۂ یونس کو روزانہ تین مرتبہ پڑھنے والا جاہلوں میں شمار نہ ہوگا۔

★ 13 مرتبہ سورۂ ھود کی تلاوت کرنے والا ہر مشکل سے نکل آتا ہے۔

★ جو بے گناہ قیدی ہو سورۂ یوسف کی آیت نمبر 99 اور 100 لکھ کر پاس رکھے اور روزانہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ آزاد فرمائے گا۔ جس طرح حضرت یوسفؑ کو رہائی ملی تھی۔

★ سورۂ رعد کی آیت نمبر 39، سورۂ فاطر کی آیت نمبر 1، لاعلاج امراض جذام و برص کا علاج ہے۔ ان دو آیات کو لکھ کر مریض اور اس کے والد کا نام نیچے درج کر کے تحریر مریض کو پہنا دی جائے تو شفایابی ہوگی۔

★ سورۂ فاطر کی آیت نمبر 30 کو مقطعات کی شکل میں لکھ کر خاتون پلو پر باندھے تو اولاد نصیب ہوگی۔

★ سورۂ حجر کی آیت نمبر 9 کو ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے ہر حاجت پوری ہوگی۔ دفع شر اعداء کیلئے سورۂ حجر کی آیت نمبر 95 کو 12 ہزار مرتبہ پڑھیں۔

★ 21 مرتبہ سورۂ نحل پڑھیں تو شر دشمنان سے حفاظت ہوگی۔

★ 7 مرتبہ سورۂ بنی اسرائیل پڑھنے سے حوائج شرعی پوری ہوتی ہیں۔

★ سونے سے پہلے سورۂ کہف کی آخری آیت پڑھیں تو وقت پر آدمی بیدار ہو جاتا ہے۔ ★ سورۂ کہف کی آیت نمبر 27 ذریاء کیلئے مجرب ہے۔ 7 مرتبہ پڑھنی ہوتی ہے۔ ★ سورۂ مریم کی 7 مرتبہ تلاوت ہر مرض سے شفاء اور فقر سے غنا کیلئے مجرب ہے۔

★ دل کے امراض کیلئے سورۂ طٰہٰ کی آیت نمبر 25 اور 26 پڑھ کے شفا ہوگی جو پانی پر دم کر کے پیئے ذردسینہ جاتا رہے گا اور ذر قلب کیلئے اکسیر ہے۔

★ سورۂ انبیاء کی آیت نمبر 87 کو چالیس دن تک 1000 مرتبہ پڑھے حالات کی پریشانیوں سے ایسے نکل آئے گا جیسے حضرت یونسؑ شکم ماہی سے نکل آئے۔ ★ سورۂ انبیاء کی آیت نمبر 89 اولاد کیلئے مجرب ہے۔

★ سورۂ انبیاء کی آیت نمبر 87 اور 88 امراض قلب و معدہ کیلئے مجرب عمل ہے۔ ان آیات کے بعد 7 مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھنا ہے۔

تحریر: ڈاکٹر سخاوت حسین سندرالوی
Cell: 001856-266-5786
P.O.Box: 521, Bayonne, NJO-7002, U.S.A
Email: drsakhawat@gmail.com

# مجرب نقوش

## میاں بیوی میں محبت کیلئے:

یہ نقش کالی سیاہی سے سفید کاغذ پر تحریر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ نیچے طالب کا نام بمعہ والدہ اور مطلوب کا نام بمعہ والدہ تحریر کریں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۲ |
| ۲۵ | ۳ | ۱۳ | ۲۳ |
| ۵ | ۳۱ | ۱۷ | ۱۱ |
| ۱۹ | ۹ | ۷ | ۲۹ |

یہ نقش زعفران کو گلاب کے عرق میں حل کر کے سفید کاغذ پر تحریر کریں اور مطلوب کو پانی میں حل کر کے پلا دیں۔ انشاء اللہ دیرپا محبت قائم ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۲ | ۲۸ | ۲ |
| ۲۶ | ۴ | ۱۴ | ۲۴ |
| ۲ | ۳۲ | ۸ | ۱۲ |
| ۲۰ | ۱۰ | ۸ | ۳۰ |

## حاکم کو مہربان کرنے کیلئے:

اس نقش کو زعفران سے تحریر کر کے گلے میں ڈالیں۔ تو مطلوب حیرت انگیز عزت دے گا۔

۷۸۲

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۵۴ | ۲۶۱ |
| ۲۶۰ | ۲۵۸ | ۲۵۶ |
| ۲۵۵ | ۲۶۲ | ۲۵۷ |

## قسمت کا ستارہ چمکانے کیلئے:

یہ نقش سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے تحریر کر کے اگربتی کی دھونی دے کر عطر لگا کر اپنے بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈالیں۔ مراتب انتہائی بلند ہونگے۔ قسمت کا ستارہ ایسا چمکے گا کہ سب حیرت زدہ ہونگے۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۹۳ | ۹۲ | ۸۳ |
| ۹۰ | ۸۳ | ۸۸ | ۹۴ |
| ۸۴ | ۹۸ | ۹۱ | ۸۷ |
| ۹۳ | ۸۲ | ۸۵ | ۹۷ |

## برائے طلب فرزند و دفع پریشانی:

۴۱ بار (سورۂ ماعون) اوّل و آخر دس دس مرتبہ دُرود شریف کے ساتھ ۴۱ دن تک پڑھے۔ انشاء اللہ پریشانی ختم ہوگی اور طلب فرزند کی نیت سے پڑھے تو اللہ تعالیٰ فرزند عطا فرمائے گا۔ (مجرب ہے)

**نوٹ:** روحانی مسائل یا بیماریوں کے علاج کے لیے جوابی لفافے کے ساتھ خط تحریر کریں۔ فی سبیل اللہ سید ندیم اختر زیدی 0334-3131478 021-4226083 مکان نمبر B276، سروے 627، جعفر طیار سوسائٹی، ملیر کراچی۔

## [illegible] سے تحفظ کی گارنٹی کا وظیفہ

(اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَ نَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ)
(حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ)

۷۸۶
۱۱۰-۲۰۲-۹۲

سید مبارک حسین کاظمی
ڈیفنس ویلفیئر کراچی



# کلید مشکلات

دنیا میں جو کچھ بھی ہے وہ سب خداوند تعالیٰ کی قدرت کا مظہر ہے۔ فی زمانہ اکثر افراد غیبی طاقت اور غیبی ڈور کے متلاشی رہتے ہیں۔ چنانچہ درج ذیل مجرب اور آزمودہ سورتوں، آیتوں، دُعاؤں اور اسماء الٰہی کی تلاوت، ایمان و یقین کامل، پرہیزگاری سے پڑھیں اور محمد و آلِ محمد علیہم السلام کے توسل کا شرف بھی حاصل ہو تو جملہ چھوٹی بڑی مشکلات اور تکلیفوں، بیماریوں، مقدمات، شادی، روزگار، کاروبار میں اضافہ اور روزی میں وسعت وغیرہ۔ مسائل کے حل میں انشاء اللہ کامیابی و کامرانی نصیب ہوگی۔ ربّ العالمین ہر مومن کو رزق کثیر عطا فرمائے۔ بیماروں اور جملہ حاجت مندوں کی حاجت اور جائز مقاصد پورے فرمائے اور مجھ حقیر کو دُعاؤں میں یاد رکھیں۔ بانیان امامیہ جنتری آغا نثار احمد (مرحوم) واہلیہ (مرحومہ) کیلئے ایک بار سورۂ الحمد اور تین بار سورۂ اخلاص مع اوّل و آخر تین تین بار دُرود شریف کی تلاوت فرما کر مرحومین کی ارواح کو بخش دیں۔

### ☆ حافظہ قوی کرنے کی دُعا:

سورۂ اعلیٰ (پارہ ۳۰، آیت ۸۷) صبح کی نماز کے بعد اس سورۂ کی تلاوت روزانہ کریں۔ یا جب بھی فارغ ہوں اس سورۂ کی تلاوت کر لیا کریں۔ طالب علموں کیلئے بہت مجرب تحفہ ہے۔ انشاء اللہ اس کے پڑھنے سے ذہن تیز اور یادداشت میں بہتری آئیگی۔

### ☆ ترقیٔ علم:

سورۂ طٰہٰ (پارہ ۱۶، آیت ۲۵ تا ۲۸) (رَبِّ اشْرَحْ لِي سے لیکر يَفْقَهُوا قَوْلِي) یہ آیتیں ترقی علم اور کشادگی ذہن کیلئے مخصوص ہیں۔ ہر روز بعد نماز فجر (۲۱) مرتبہ اوّل و آخر ایک مرتبہ دُرود شریف پڑھ لیا کریں۔ یہ نہایت ہی پُر اثر اور مجرب دُعا ہے۔

### ☆ رزق میں اضافہ:

(سُورَةُ الْهُمَزَة) ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ فقر دُور ہوگا اور رزق میں اضافہ ہوگا بہت مجرب اور زود اثر ہے۔ آنکھ کے درد، تکلیف اور نظر بد کیلئے بھی بہت مؤثر اور مجرب ہے۔ روزانہ نماز پڑھ کر ایک مرتبہ یہ سورۂ پڑھیں اور آنکھ پر دَم کریں اور نظر بد کے مریض پر تین مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔ انشاء اللہ شفایابی ہوگی۔

### ☆ دردِ شقیقہ:

جناب رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا ارشاد گرامی ہے کہ دردِ شقیقہ (یعنی آدھے سر کا درد) کیلئے (سُورَةُ التَّكَاثُر) بعد نماز فجر اور عشاء تین مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر ایک مرتبہ دُرود پڑھ کر سر پر پھونکیں اور تھوڑے سے پانی پر دَم کر کے پلائیں۔ جب تک افاقہ نہ ہو یہ عمل جاری رکھیں۔ بہت مجرب ہے۔

### ☆ نظر بد سے بچاؤ:

سورۂ الحمد، سورۂ توحید، سورۂ ناس اور سورۂ فلق کو ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کو پیشانی پر پھیریں۔ انشاء اللہ نظر بد نہ لگے گی اور اگر لگ چکی ہے تو بحکم خدا جاتی رہے گی۔

### ☆ کشائش رزق:

صبح کی نماز کے بعد سورۂ القریش روزانہ (۱۰) دس مرتبہ پڑھیں اوّل و آخر ایک مرتبہ دُرود پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ روزی میں وسعت ہوگی اور پانی پر دَم کر کے اگر دل کے مریض کو پلائیں تو شفایابی ہوگی۔

### ☆ کاروبار میں ترقی:

سورۂ رحمان ایک مرتبہ روزانہ بعد نماز فجر پڑھیں اوّل و آخر ایک مرتبہ دُرود پڑھیں اور جب سورج طلوع ہو رہا ہو اور آپ (فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ) پر پہنچیں تو سورج کی طرف اُنگلی سے اشارہ کریں اور دُعا مانگیں جو ہر مرتبہ ایک ہی ہونی چاہیئے اور یوں کہیں کہ پروردگار میرے کاروبار کو سورج کی طرح چمکا دے اور میرے رزق میں اضافہ کر دے۔ انشاء اللہ بہت جلد کاروبار ترقی کریگا۔ مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔

### ☆ عزت میں اضافہ:

☆ صبح فجر اور عشاء کی نماز کے بعد "سورۂ ق" روزانہ ایک مرتبہ اوّل اور آخر دُرود کے ساتھ پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ دولت اور عزت ملے گی۔ پریشانی اور ذلت سے محفوظ رہیں گے۔ بہت مجرب ہے کسی صورت خالی نہیں جاتا۔

☆ حدیث نبوی ہے کہ "سورۃ الناس" سونے سے قبل ایک مرتبہ پڑھیں تو یہ تعویذ کا کام کرتا ہے اور ہر قسم کی پریشانیوں و بلیات سے محفوظ رہیں گے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص روزانہ ایک مرتبہ "سورہ عم" پارہ ۳۰ کی تلاوت کرے گا انشاء اللہ ایک سال کے اندر اندر اس کو زیارت خانہ کعبہ نصیب ہو گی۔

### ☆ کاروباری بندش:

کاروبار جو نہ چلتا ہو یا چلتے چلتے رُک گیا ہو اور نقصان ہو رہا ہو تو روزانہ بعد نماز فجر 20 مرتبہ "سورۃ الکافرون" اور 20 مرتبہ "سورۃ النصر" چالیس دن پڑھیں۔ انشاء اللہ کاروبار میں ترقی اور وسعت آئیگی اور غیب سے رزق مہیا ہوگا۔ صرف ایک حاجت طلب کریں اور برکت رزق کی دعا کریں۔

### ☆ جائز مقدمہ [redacted] کامیابی کیلئے:

جب عدالت میں جائیں تو درج ذیل کا ورد کرتے رہیں۔ انشاء اللہ کامیابی و کامرانی کے ساتھ لوٹیں گے۔ بہت مجرب اور آزمودہ ہے دُعا یہ ہے (یَاهُوَ یَا مَنْ لَّاهُوَ اِلَّا هُوَ)

### ☆ روزگار کے حصول کیلئے:

اسم الٰہی (یَا وَهَّابُ) بعد نماز فجر ایک ہزار مرتبہ مع اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود کے ساتھ پڑھ لیا کریں اور روزگار کیلئے دُعا کریں۔ یہ عمل حاجت پوری ہونے تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

### ☆ بیماریوں سے شفاء کیلئے:

ہر فرض نماز کے بعد تین مرتبہ اوّل اور آخر ایک مرتبہ دُرود کے ساتھ پڑھ کر مریض پر پھونکیں، مرض خواہ کیسا ہی کیوں نہ ہو بحکم خدا جلد شفایابی ہو گی۔ آزمودہ ہے۔ دُعا یہ ہے۔ (اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ تَعْجِیْلَ عَافِیَتِكَ وَصَبْرًا عَلٰی بَلِیَّتِكَ وَ خُرُوْجًا اِلٰی رَحْمَتِكَ)

☆ **اسم جلالہ:** (یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاسِعُ) اگر کوئی شخص بوجہ تنگدستی حقیر و بے اعتبار ہو تو اس کلمہ مبارکہ کو 20 دن تک نماز فجر کے بعد 15 مرتبہ پڑھ لیا کریں انشاء اللہ جلد ہی تونگر ہو جائیں گے۔ جو شخص 21 مرتبہ روزانہ ہر نماز کے بعد "سورۃ توحید" پڑھیگا تو خداوند عالم اُس کیلئے جنت میں گھر بنائیگا۔

**پھوڑا پھنسی اور ناسور کیلئے:** سات دن تک ۳۱۲ مرتبہ (یَا رَقِیْبُ) پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ زخم اچھا ہو جائے گا۔

## مجربات ضیا نقوی

سیّد ضیا حسین نقوی روحانی عامل فون: 057-2604408 0301-7899755

☆ اگر میاں بیوی میں اکثر جھگڑا رہتا ہو، تو خاوند بیوی کیلئے اور بیوی خاوند کیلئے ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ ذیل کی آیت پانی پر دَم کر کے خود بھی پیئے اور مطلوب کو بھی پلائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَالْكٰظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ

☆ اگر میاں بیوی میں اختلاف ہو گئے ہوں تو دونوں میں سے ایک اوّل و آخر گیارہ بار دُرود کے ساتھ باوضو قبلہ رُخ مصلّٰی پر بیٹھ کر 100 مرتبہ درج ذیل کلمات کا وِرد کرے تو ہفتہ بھر میں حالات سازگار ہو کر دائمی محبت میں تبدیل ہو جائیں گے۔

☆ ایک ہزار بار یَا وَدُوْدُ کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر دوسرے کو کھلا دیں تو میاں بیوی میں دائمی موافقت پیدا ہو گی۔

☆ زوجین کی محبت کے واسطے سورۃ جمعہ اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ طالب مطلوب کے نام سے لکھ کر پاس رکھے تو مطلوب موافق ہو جائے گا۔

☆ زوج یا زوجہ تسخیر کی نیت سے بالمقابل کیلئے (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ) ۷۸۶ بار پڑھے تو دونوں میں موافقت پیدا ہو گی۔

☆ میاں اور بیوی ایک دوسرے کیلئے سورۃ الحمد، سورۃ ہائے معوذتین، آیت الکرسی اور سورۃ حشر کی آخری آیت پڑھ کر دُعا مانگے تو مطلوب کے دل میں دائمی محبت پیدا ہو گی۔

☆ زوج یا زوجہ کی تسخیر اور محبت پانے کیلئے طالب مطلوب کی نیت سے ان اسمائے حسنیٰ کا ورد بکثرت کرے۔ تو چند ہی دنوں میں مراد پوری ہو گی۔

یَاوَدُوْدُ، یَا حَبِیْبُ، یَا رَافِعُ، یَابُدُّوْحُ

☆ گرتے بالوں کیلئے ہر نماز کے بعد 313 مرتبہ ہاتھوں پر یہ اسمائے حسنیٰ (اَللّٰهُ الْبَارِئُ الْكَبِیْرُ) پڑھ کر بالوں میں ہاتھ پھیر لیں۔ تو بال گرنا بند ہو جائیں گے۔

دُعا گو: سیّد ضیا حسین نقوی روحانی عامل اٹک

# مجموعہ اسم اعظم عمل مصطفائیؐ

دُعائیں مناجات اسم اعظم لیکر حاضر ہوا ہوں۔ یہ دُعائیں اسم اعظم آپ کو حقیقی فائدہ دیں گی۔ دُعا کیلئے صبح یا بعد از نماز عشاء کا وقت مقرر کریں۔ جگہ وقت ایک ہی ہو جگہ پاک صاف ہو۔ حصار کیلئے سورۃ فاتحہ آیۃ الکرسی چاروں قل پڑھ کر عمل شروع کریں۔ 21 دن کا عمل شروع کریں اگر 21 دن میں کام نہ ہو تو پھر 41 دن تک جاری رکھیں جتنا عمل جاری رکھیں گے اور زود اثر ہوتا جائے گا۔ اگر عمل منقطع ہو جائے تو پھر سے شروع کریں۔

ہر آنے والا دور انسان کیلئے مشکل ترین دور ہے انسانی ضروریات بڑھتی جارہی ہیں وسائل کم ہوتے جارہے ہیں۔ انسان انسان کا دشمن ہوتا جارہا ہے قتل و غارت عام ہوتی جارہی ہے۔ آئندہ چند سال پاکستان کیلئے بہت خطرناک ہیں۔ ہر انسان چاہتا ہے کہ میں راتوں رات امیر سے امیر تر ہو جاؤں انسان عالم غیب سے غیبی امداد کا منتظر رہتا ہے۔ تو ایسے میں اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے محمدؐ و آل محمدؐ کو بہترین وسیلہ بنایا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں فرمایا ہے میرے تک پہنچنے کیلئے وسیلہ ڈھونڈو۔ اُنھوں نے اپنی جان کا نذرانہ دیکر اللہ کی مرضیاں خرید لی ہیں۔ وہ کائنات کے وارث ہیں خدا کی زمین پر حجت خدا ہیں اللہ تعالیٰ نے ان کو بہت سے القابات اعزازات سے نوازا ہے جیسے ایک جنرل میجر، جنرل، آئی جی، ڈی آئی جی، جی ایم، سرجن، ناظم، ایم این اے، ایم پی اے، مختلف رینک ہوتے ہیں۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے ان کو رحمت العالمین مشکل کشا۔ باب المرادؑ، باب الحوائجؑ، یہ سب آئمہ طاہرین معصومینؑ حجت خدا وارث کائنات مشکل کشا ہیں پوری کائنات ان کے دست مبارک میں مسخر ہے وہ اذنِ الٰہی سے عالم امکان کا نظام چلا رہے ہیں۔ جیسے امیر المومنینؑ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا ارشاد ہے میں زمین سے زیادہ آسمان کے راستے جانتا ہوں علوم باطنیہ آپ تک پہنچانے کے بعد آپ جب جو ہر ملکوتیہ سے فیض یاب ہوں گے تو بندہ ناچیز کو اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔ تقدیر کی دو قسمیں ہیں۔ (1) - تقدیر مبرم (2) - تقدیر معلق تقدیر مبرم جو نہ ٹلنے والی ہو جیسے موت۔ یا رزق انسان کو ایسے ڈھونڈتا ہے جیسے موت، دوسری تقدیر معلق جیسے آپ حضرات میں یا آپ بذات خود جتنے عامل کامل جفار ہیں، سب تقدیر معلق کیلئے کام کرتے ہیں۔ آپ صرف دُعا کریں گے دُعا کے معنی ہیں پکارنا کیونکہ دُعا عبادت کا مغز ہے کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا جیسے حضرت رسول اکرمؐ کا فرمان ہے کہ سب سے عاجز شخص وہ ہے جو دُعا نہ کر سکے جیسے ایک بچہ رو رو کر ماں سے دودھ طلب کرتا ہے امیر کائنات حضرت علیؑ کا فرمان ہے کہ تم اللہ کا دروازہ کھٹکھٹاتے رہو گے آخر ایک دن کھل کر رہیگا۔ اللہ خود فرماتا ہے تم مجھے یاد کرو عاجزی خلوص دل و دماغ صاف ہو، ارادہ قوی ہو مانگنے کا ڈھنگ ہو جو بھی ارادہ ہو جائز نیک حلال کیلئے ہو الحاح و زاری سے دُعا کرو۔ محمدؐ و آل محمدؐ۔ اسم اعظم رب پاک کے اسماء الحسنیٰ کائنات کے شہنشاہوں کے وسیلہ سے چہاردہ معصومینؑ، امام زمانہ علیہ السّلام کے وسیلہ سے، جیسا کہ حضرت امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے کہ امام زمانہؑ حجت خدا کے وسیلہ سے مانگو ہمارے بارہویں آقا امام زمانہؑ موجود ہیں کائنات ایک منٹ بھی حجت خدا سے خالی نہیں رہ سکتی۔ امام زمانہ کا واسطہ دینا دُعا کی قبولیت کیلئے شرط ہے ان کے وسیلہ سے کچھ مل جائے تو وہ مقام فکر کی ادنیٰ منزل پر فیض ہو جاتا ہے۔ محمدؐ و آل محمدؐ نے اسم اعظم کی جو تعریف فرمائی ہے وہ یہ ہے کہ حرف الف سے شروع ہو اور کسی بھی حرف میں نقطہ نہ ہو ایسا لفظ صرف اور صرف اللہ ہی ہے۔ جیسے (لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ) ہو۔ یہ اسم اعظم ہے۔

**اسم اعظم:** حضرت امام علی زین العابدینؑ نے خواب میں دیکھا کہ اسم اعظم (اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ) حضور پاکؐ نے فرمایا کہ میں آپ کو اللہ کا وہ اسم اعظم نہ بتادوں جو حضرت یونسؑ نے مچھلی کے پیٹ میں پڑھا! (لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ) حضرت خضر علیہ السّلام نے عالم خواب میں حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ سے کہا تھا یہ اسم اعظم ہے (یَا هُوَ یَا مَنْ لَّا هُوَ اِلَّا هُوَ) لَیْلَةُ الْحَرِیْر کی رات آپؑ کے لبوں پر یہ اسم اعظم جاری تھا۔

حضرت امام خمینی علیہ الرحمہ کا بھی یہی فرمان ہے میرا خود آزمودہ ہے ابوالائمہ حضرت علیؑ کو کوئی مشکل پیش آتی تھی تو آپ (كٓهٰیٰعٓصٓ یَا حٰمٓ عٓسٓقٓ) ورد کا کثرت سے تلاوت فرماتے تھے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے (كٓهٰیٰعٓصٓ) اسم اعظم ہے۔

**اسم اعظم عمل مصطفائیؐ:** پیغمبر اعظم حبیب خدا محمد مصطفےٰؐ نے فرمایا اسم اعظم باری تعالیٰ یہ ہے کسی بھی اہم حاجت کیلئے بعد از نماز فجر یا عشاء کے بعد پڑھیں۔ یہ نہایت ہی مجرب ہے۔ (1) - اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ (سورۂ آیۃ الکرسی)

(2) - اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَیَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ لَا رَیْبَ فِیْهِ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِیْثًا (سورۂ نساء)

(3) - اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی (سورۂ طٰہٰ) (4) - اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (سورۂ نمل)

(5) - اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَعَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ (سورۂ تغابن) 11 مرتبہ درود شریف، 11 مرتبہ آیت تطہیر، اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ 11 مرتبہ، یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (11 مرتبہ اسمائے اعظم) آخر میں 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں جتنی بھی اہم حاجت ہو 41 دن عمل کریں انشاء اللہ کامیابی

ہوگی۔ 12 روپے کسی سادات غریب عورت کو صدقہ دیں۔

**اسم اعظم: (یاعلیؑ)** یہ بھی ایک اسم اعظم ہے اپنے نام کے عدد کے مطابق یااللہ کے اس نام کو ایک ہزار مرتبہ پکارا یا دن رات میں ایک ہی وقت میں بارہ ہزار مرتبہ پکارا جائے تو جو بھی حاجت مشروع رکھتا ہو انشاء اللہ پوری ہوگی۔ اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود شریف پڑھیں۔

**اکسیر اعظم سریع الاثر:** جناب حضرت آصف بن برخیاؒ وزیر حضرت سلیمانؑ کی دُعا ہے عجیب اثرات کی حامل ہے کسی بھی اہم ترین حاجت کیلئے نہایت ہی مجرب اور پُر تاثیر ہے بعد از نماز عشاء ورد جاری رکھیں۔ اس دُعا اسم اعظم سے حضرت عیسیٰؑ مردے زندہ کیا کرتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الطَّاهِرُ الْمُطَهَّرُ نُوْرُ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِيْنَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ الْمَنَّانُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْ تَفْعَلَ بِيْ كَذَا كَذَا یہاں بجائے کذا کذا کے اپنی حاجت بیان کریں اور آخر میں دُرود شریف پڑھیں۔

**اسمائے [illegible]** یہ اسمائے اعظم مختلف پیغمبروںؑ اور مختلف آئمہ طاہرینؑ و معصومینؑ و امہات المومنینؓ سے منسوب ہیں زندگی میں کامیابی کیلئے ان کا وظیفہ جاری رکھیں جو بھی حاجت چاہے طلب کرے۔ اِنشاءَاللہ مستجاب ہوگی۔

(1) - حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسم اعظم ہے روزانہ 786 مرتبہ حاجت کیلئے پڑھیں۔

(2) - اَللّٰهُمَّ فَاِنَّ لَكَ الْحَمْدَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا حَنَّانُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

(3) - اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَآ اَعْلَمُ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ

(4) - يَا فَارِجَ الْهَمِّ وَيَا كَاشِفَ الْغَمِّ يَا مُوْفِيَ الْعَهْدِ وَيَاحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

(5) - حضرت امام علی زین العابدین علیہ السّلام نے حضرت اُم سلمہؓ زوجہ رسول خداؐ سے روایت کی ہے کہ یہ اسم اعظم ہے (اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى مَاعَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا اَعْلَمُ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْاَعْظَمِ الَّذِيْ اِذَا دُعِيْتَ بِهٖ اَجَبْتَ وَ اِذَا اَسْئَلْتُ بِهٖ اَعْطَيْتَ فَاِنَّ لَكَ الْحَمْدَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ)

(6) - حضرت رسولؐ خدا نے امام زین العابدین علیہ السّلام کو فرمایا کہ یہ اسم اعظم ہے۔ یہ بہت ہی مجرب اور پُر تاثیر ہے کسی بھی حاجت کیلئے اپنا وِرد رکھیں دنیا میں انشاء اللہ کامیابیاں آپ کے قدم چومیں گی۔ اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود پاک پڑھیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَ ذُوالْاَسْمَآءِ الْعِظَامِ وَ ذُوالْعِزِّ الَّذِيْ لَا يُرَامُ
وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ

یہ سورۂ رزق کیلئے نہایت مجرب ہیں۔ سورۂ واقعہ، سورۂ مزمل، سورۂ شوریٰ، سورۂ ق، سورۂ القریش، سورۂ القارعہ، سورۂ الم نشرح، سورۂ انفطار۔ جن کتب کے حوالے لئے گئے۔ مصباح کفعمی، اسباب النجات، کتاب تسہل، کتاب فروس سے شیخ مفید علیہ الرحمہ، تحفۃ العوام، احمد والترمذی، النسائی، تفسیر انوار نجف، تقدیر سلیمانی، الکافی، حیات القلوب، صاحب مہج الدعوت، فضل الدعا، احسن الحدیث۔

**دُعا کی قبولیت کیلئے شرط:** ایک سائل نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت میں عرض کیا کہ مولا میں آئمہ معصومینؑ کا واسطہ دیکر دُعا کرتا ہو لیکن میری دُعا مستجاب نہیں ہوتی امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ تم چہاردہ معصومین علیہ السّلام کا واسطہ بھی ضرور دیا کرو لیکن یاد رکھو کہ اس وقت زمین پر میں خدا کی حجت ہوں امام زمانہ کا واسطہ دینے سے دُعا ضرور مستجاب ہوتی ہے۔ لہٰذا دُعا کی قبولیت کیلئے اپنے گناہوں کا اقرار کرنا۔ مومن کیلئے غائبانہ دُعا کرنا اوّل و آخر دُرود شریف پڑھنا اور امام زمانہ حجت خدا وارث کائنات محمد مہدی علیہ السّلام کا واسطہ دینے سے دُعا ضرور قبول ہوتی ہے۔

امام زمانہ کا فرمان ہے کہ میرے ظہور کیلئے شریکۃ الحسینؑ حضرت بی بی زینب سلام اللہ علیہا کا واسطہ دیا کرو میں آپ سے گذارش کرتا ہوں کہ آپ دُعا کی قبولیت کیلئے امام زمانہ کو مسافرہ شام، ثانی زہرا، اُم المصائب، ملیکۃ الحجاب، معرومتہ المسرت، شریکۃ الحسینؑ محافظ نسل امامت حضرت بی بی زینب سلام اللہ علیہا کا واسطہ دیا کرو۔ اللہ عزوجل شانہ آپ کی تمام دُعائیں قبول فرمائے اور آپ کو صحت و سلامتی سے رکھے۔ اپنے وظیفہ دُعاؤں کی کامیابی پر بندۂ ناچیز کو دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

نوٹ: جو لوگ خود عمل نہیں کر سکتے وہ ہدیۃً عمل کروا سکتے ہیں۔

تحریر: زاہد جعفری گلی نمبر 10، رحمان کالونی، عقب آر سی کولا فیکٹری بالمقابل واپڈا کالونی خانیوال روڈ ملتان۔
0321-6360455, 0345-7218122, 0302-7462642, 0313-6096680

بیگم سیّد رضا کاظم زیدی کراچی
مرحومہ سیّدہ منیر جہاں رضوی



# آٹھ 8 آیتوں کا مجرّب عمل

سورۂ حج میں آٹھ ایسی آیتیں ہیں اور بہشت کے دروازے بھی آٹھ ہیں اور ان آٹھ آیتوں کو ورد کرنے سے انشاء اللہ بہشت کے آٹھ دروازے اس کیلئے کھل جائیں گے۔ ان آیتوں کے کلمے کے عدد ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی طرف اشارہ ہے کیونکہ ہر ایک نبی کا ایک کلمہ ہے جیسا کہ قرآن شریف میں حضرت عیسیٰؑ کو خدا نے کلمہ فرمایا ہے جو کوئی ان آیتوں کو پڑھے گا تو اس کو ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی ارواح کی طرف سے فیض پہنچے گا۔ ان آیتوں کے اسمائے حسنیٰ چالیس ہیں اور وہ اسم ذات اور اسم صفات ہیں۔ اسی سبب سے ان آیتوں کے پڑھنے والے کیلئے ہر ایک اسم سے اس کیلئے یہ پردہ اور حجاب دُور ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ ہر آیت خدا کے متبرک اسم پر ختم ہوتی ہے یعنی ہر ایک آیت کا آخری کلمہ خدا کا متبرک اسم ہے اور آخری آٹھویں آیت خدا کے دو اسم رؤف اور رحیم پر ختم ہوتی ہے۔ اس سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ ہر ایک کا انجام خدا کی مہربانی اور لطف کے ساتھ ہوتا ہے۔

ابن عباس سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ میں نے ہر طریقے سے سارے قرآن شریف کا مطالعہ کیا لیکن ان آٹھ آیتوں سے کوئی دوسری آیت بزرگ تر نہیں دیکھی اور میں نے ان آیتوں کی فضیلت کے بارے میں حضرت رسول خدا صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ یہ آٹھ آیتیں خدا کے خزانوں میں سے آٹھ خزانے ہیں اور خدا کے بے شمار بھیدوں میں سے آٹھ بھید ہیں اور یہ آیتیں اسم اعظم سے خالی نہیں۔ اس لئے جو کوئی ان آٹھ آیتوں کو پڑھا کرے گا تو جناتوں کے طوفان سے اور شیطانوں کے شر سے محفوظ رہے گا اور اس کیلئے ظاہر اور باطن کے روزی کے دروازے کھل جائیں گے اور ہرگز ہرگز اس کو دنیا کا کوئی غم اور رنج نہ ہونے پائے گا اور نہ اسے کوئی تکلیف پہنچنے پائے گی اور زمانہ کے بادشاہ اور دین کے بزرگ اس کے مددگار رہیں گے جس کام کی طرف وہ دل لگائے گا اور اس کیلئے کوشش کرے گا وہ کام اس کی مرضی کے مطابق ہوگا۔ دشمنوں اور حسد کرنیوالوں کی بدی سے محفوظ رہے گا۔ جنات بھی انسان کی مرضی کے مطابق چلیں گے اور وہ خدا کی پناہ میں رہے گا اور سفر کے تمام خطرات سے محفوظ رہے گا۔ (سورۂ حج، پارہ نمبر ۱۷، آیات ۵۷ تا ۶۴)

## آٹھ آیتوں کے پڑھنے کا طریقہ

پہلے (یَا اَللّٰہُ) گیارہ مرتبہ پڑھے پھر یہ دعا پڑھے!

یَا خَیْرَ الرّٰازِقِیْنَ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا عَفُوُّ یَا غَفُوْرُ
یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ یَا عَلِیُّ یَا کَبِیْرُ یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ
یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا رَؤُفُ یَا رَحِیْمُ اِفْتَحْ لِیْ بَابَ رَحْمَتِكَ
وَاجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَمَخْرَجًا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ
الرّٰاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ
عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ

اس کے بعد یہ آٹھ آیتیں مندرجہ ذیل پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

(1) - وَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْمَاتُوْا لَیَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ (۵۷)

(2) - لَیُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا یَّرْضَوْنَهٗ وَ اِنَّ اللّٰهَ لَعَلِیْمٌ حَلِیْمٌ (آیت ۵۸)

(3) - ذٰلِكَ وَمَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَاعُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِیَ عَلَیْهِ لَیَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ (آیت ۵۹)

(4) - ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ یُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّهَارِ وَ یُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیْلِ وَ اَنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ بَصِیْرٌ (۶۰)

(5) - ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَ اَنَّ مَا یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ هُوَ الْبَاطِلُ وَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِیُّ الْكَبِیْرُ (۶۱)

(6) - اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ (۶۲)

(7) - لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَ اِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ (آیت ۶۳)

(8) - اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ وَالْفُلْكَ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ وَیُمْسِكُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ (۶۴)

پھر پندرہ مرتبہ (یَا اَللّٰہُ) کہے۔

**التماس!** برائے مہربانی جب آپ اس تحقیقی مقالے، آٹھ آیتوں کے عمل کو پڑھیں تو اس مقالے کی مصنفہ مومنہ مرحومہ سیّدہ منیر جہاں رضوی اور ان کے والد محترم سیّد سردار حسین رضوی اور ان کی والدہ محترمہ سیّدہ مہر جہاں رضوی کیلئے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر اس کا ثواب ان تینوں کو پہنچا دیجئے۔

طالب دُعا: سیّد مرتضیٰ کاظم کینیڈا۔

محمد اکمل بلوچ ماہر علوم مخفی مدینۃ الروحانیت جامعہ حسنیہؑ
وارڈ نمبر 13، کروڑ لعل عیسن، ضلع لیہ، پنجاب۔
فون: 0606 - 811710 / 0606 - 811103 موبائل: 0301-4578467 / 0333-4578467
email: maoccult18@yahoo.com
maoccult18@hotmail.com

9941

# خزائن رزق دہلیز سیدّ الانبیاء سے

سرکار ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ!

"جو شخص اپنے رزق میں وسعت چاہتا ہو وہ اس دُعا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے، نیز اپنے گھر میں بھی لکھ کر رکھے اور روزانہ تین بار پڑھے"

**يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ الْوَاسِعَةِ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ**

اس کے بعد فرمایا! مجھے اُس خدا کی قسم جس نے مجھے سچا نبی بنا کر بھیجا ہے۔ جو بھی اس دُعا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے یا اپنے گھر میں رکھے اُس کی تنگ دستی وسعت رزق میں بدل جائے گی۔

قارئین کرام! باعثِ تخلیق کائنات پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمانِ ذیشان کے بعد اس دُعا کی کیا توصیف و مدح بیان کی جائے۔ سراقم السطور کو کئی سال پہلے یہ مقدس دُعا علامہ مقبول علیہ الرحمہ کے وظائف میں نظر آئی، تب سے روزانہ اس کی تلاوت کا شرف حاصل ہے۔ بعینہ مذکورہ صفات کا حامل پایا ہے۔ صاحب سرّ المستتر کے علاوہ اور بہت سے جید علماء کرام نے بھی اپنے تجربات میں اس مقدس دُعا کا تذکرہ کیا ہے۔ موجودہ دَور میں تنگی رزق اور افلاس کے خلاف ایک نہایت مضبوط ڈھال ہے۔ اس مقدس دُعا کے ساتھ چند اسماء الٰہی اور آیات قرآنی بھی پیش خدمت ہیں۔ فرامین معصومین علیہم السّلام کی پاکیزہ روشنی میں ان آیات و اسماء کو بھی ترقی رزق سے منسوب کیا گیا ہے۔ ادارہ ہذا نے اس دُعا، ان اسماء الٰہی اور آیات قرآنی کے ابجد قمری سے اعداد حاصل کر کے نقش کی صورت میں ہدیہ قارئین کئے ہیں تا کہ خاص و عام اس دُعا اور ان آیات و اسماء کے باطنی و روحانی فوائد سے بھرپور فائدہ حاصل کر سکیں۔ اس دُعا کو اور آیات کو عربی رسم الخط میں زعفران سے پاک کاغذ پر کسی سعد گھڑی میں آداب عملیات کے تحت تحریر کریں۔ انشاء اللہ چند ماہ کے قلیل عرصہ میں خوشحالی آپ کے قدم چومے گی۔ اس دُعا کو چاندی یا سونے پر بھی کندہ کیا جا سکتا ہے۔ غیر مسلم حضرات کو صرف عددی نقش دیا جائے۔ رزق و مال میں وسعت کیلئے اسماء الٰہی اور آیات مع اعداد درج ذیل ہیں۔

**اسماء الٰہی:** يَا اَللّٰهُ، يَا وَهَّابُ، يَا رَزَّاقُ، يَا فَتَّاحُ، يَا بَاسِطُ، يَا وَاسِعُ، يَا وَدُوْدُ، يَا صَمَدُ، يَا غَنِيُّ، يَا مُغْنِيُ، يَا نَافِعُ، يَا كَرِيْمُ، يَا حَكِيْمُ، يَا رَافِعُ، يَا مُعْطِيُ، يَا لَطِيْفُ

| **آیات قرآن پاک:** | **اعداد** |
|---|---|
| (1)- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | 786 |
| (2)- وَ اللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ (بقرہ ۲۱۲) | 2074 |
| (3)- اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنِ (ذاریات ۵۸) | 2241 |
| (4) وَ يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ (طلاق ۲) | 1447 |
| (5)- اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ (شوریٰ ۱۹) | 1287 |
| (6)- وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِى الْاَرْضِ وَ جَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ (اعراف ۱۰) | 2199 |
| (7)- حَتّٰى يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (نور ۳۳) | 2186 |
| (8)- اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعِفْهُ لَكُمْ وَ يَغْفِرْلَكُمْ وَ اللّٰهُ شَكُوْرٌ حَلِيْمٌ (تغابن ۱۷) | 5971 |
| (9)- دُعا کے اعداد | 7693 |
| (10)- اسماء الٰہی کے اعداد | 4558 |
| میزان: | 30442 |

**قارئین کرام!** اب ان تمام اعداد کو مربع آتشی میں طبعی چال سے پُر کریں گے

**طریقہ:** 30442 سے 30 عدد قانون کے نفی کئے، باقی 30412 بچے 30412 کو 4 پر تقسیم کیا تو جواب 7603 حاصل ہوا اور باقی کچھ نہیں بچا۔ 7603 کو مربع آتشی کے خانہ اوّل میں تحریر کیا، 7604 کو خانہ دوم میں تحریر کیا۔ اسی طریق پر ہر خانے میں ایک عدد کے اضافے کے ساتھ ہندسے

تحریر: ندیم حیدر جعفری کراچی

# سورۂ رحمٰن کا متبرک عمل

## (برائے جمیع مقاصد)

آج ہم جس زمانے میں زندگی گزار رہے ہیں وہ انتہائی پُرآشوب دَور ہے اور یقیناً آنے والا زمانہ مزید اپنے جلو میں نت نئی افتاد لائے گا۔ انسانی اقدار، اخلاقیات بری طرح متاثر ہیں۔ شاید ہی کوئی دن ایسا گزر رہا ہو کہ کوئی بُری یا اندوہناک خبر سُننے کو نہ ملے۔ غربت اور بے روزگاری بذات خود اِک مرض ہے۔ جس سے جاہلیت اور غیر اخلاقیات جیسی خبیث معاشرتی بیماریاں جنم لیتی ہیں جس سے معاشرہ مزید بگاڑ اور گمراہی کا شکار ہو جاتا ہے۔ لیکن قرآن پاک ہر زمانے میں ہدایت ہے۔ جو قرآن واہلبیتؑ کی تعلیمات سے فیض و ہدایت پا گیا وہ کبھی بھی قطعاً گمراہ نہیں ہو سکتا۔

چنانچہ بزم امروز میں ہم امامیہ جنتری کی وساطت سے ایک مجرب قرآنی عمل دے رہے ہیں۔ جو لوگ جگہ جگہ عاملین کی لوٹ کھسوٹ سے تنگ آگئے ہوں۔ بے روزگار ہوں، ذاتی کاروبار زوال پذیر ہو، مقدمات کا سامنا ہو، ازدواجی بے سکونی ہو، عزت نفس پامال ہو رہی ہو تو آپ یقیناً اس قرآنی عمل سے زندگی کی خوشیاں پا سکیں گے۔ انسان صرف کوشش کر سکتا ہے۔ ہم تعویذ نویسی تو کر سکتے ہیں۔ تقدیر نویسی یا تقدیر کو سنوارنا اللہ کے اختیار میں ہے۔ اس لئے اللہ پر توکل کرتے ہوئے عمل تیار کریں۔ جہاں تک ہمارا مشاہدہ ہے عمل صدفی صد موثر و مجرب ہے۔ انشاء اللہ تمام عمر خیر و برکت رہیگی۔ تیاری عمل میں نہ تو اعداد کا اُلجھاؤ ہے۔ نہ تکسیر جفر کا بکھیڑا۔ صرف دی گئی چال کے مطابق تیار کریں اور استعمال کریں۔

**تیاری عمل:** کسی قمری ماہ کی نوچندی جمعرات، جمعہ، یا شرف قمر میں بنائیں۔ لیکن شرف قمر انسب ہے۔ بخورات قمر (لوبان، عود ہندی، کافور، عطر گلاب) روشن کریں۔ لوح چاندی یا ہرن کی جھلی، بھوج پتر یا عدم دستیابی کی صورت میں سفید کاغذ پر زعفران سے تحریر کریں اور 11 مرتبہ سورۂ رحمٰن ورد کر کے لوح پر دَم کریں۔ کاروباری حضرات پانچ نقوش بنالیں۔ ایک بازو پر باندھیں، دوسرا مقام کاروبار پر آویزاں کریں۔ تیسرا سرسبز درخت پر باندھیں۔ چوتھا سورۂ رحمٰن میں رکھ دیں۔ پانچواں نقش پانی میں حل کر کے مقام کاروبار پر چھڑکیں۔ خواہ کتنی ہی سخت بندش ہو، نظر بد، آسیبی سفلی کے اثرات ہونگے اس قرآنی عمل کے استعمال سے باطل ہو جائینگے۔

میں نے مفاد عامہ کیلئے ذاتی نام یا اعداد کی شق بھی نہیں رکھی۔ نہ ہی جفری باریکیاں ہیں۔ اس لئے یہ تعویذ ہر ایک کیلئے یکساں فوائد کا حامل ہے۔ عمل کی اثر پذیری برقرار رکھنے کیلئے روزانہ بوقت فجر ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن کی تلاوت کرتے رہیں۔ تاکہ خیر و برکت کا سلسلہ برقرار رہے۔ واضح رہے سب سے عمدہ عمل واجبات کی ادائیگی ہے۔ گناہ کبیرہ وصغیرہ سے اجتناب کریں۔ انشاء اللہ محمدؐ وآل محمدؐ کی رحمت سے آپ کے جائز کام ہوتے رہیں گے۔ پریشانیاں مومن کیلئے امتحان ہوتی ہیں اور مشرک کافر و منافق کیلئے عذاب الٰہی۔ امتحان انبیاء اور آئمہ معصومینؑ سے بھی لیا گیا۔ لہٰذا رب کی رحمت سے ہرگز مایوس نہ ہوں اور شک وشبہات میں پڑ کر اپنا عقیدہ خراب نہ کریں۔

**بقیہ:** خزائن رزق دہلیز سیّد الانبیاء سے

لکھیں گے۔ نقش بنا کر دو رکعت نماز نفل برائے ایصالِ ثواب مومنین پڑھیں، حسب توفیق مٹھائی پر مومنین کیلئے فاتحہ پڑھیں اور نقش کو اپنے پاس حفاظت سے رکھیں۔ روزانہ تین بار نقش پر اس دُعا، اسماء الٰہی اور آیات کا باوضو ورد کریں۔ قارئین کرام کی سہولت کے پیش نظر مکمل پُر شدہ نقش مع آتشی چال درج ذیل ہے۔

مربع آتشی کی طبعی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش مبارک

قول

عزرائیل ۹۹۴۱ جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۶۱۰ | ۷۶۱۳ | ۷۶۱۶ | ۷۶۰۳ |
| ۷۶۱۵ | ۷۶۰۴ | ۷۶۰۹ | ۷۶۱۴ |
| ۷۶۰۵ | ۷۶۱۸ | ۷۶۱۱ | ۷۶۰۸ |
| ۷۶۱۲ | ۷۶۰۷ | ۷۶۰۶ | ۷۶۱۷ |

میکائیل اسرافیل

اِلٰھی بحرمۃ ایں نقش فلاں بن فلانہ کے رزق میں اضافہ فرما و بحق محمدؐ وآلِ محمدؐ

**نوٹ:** جو مومنین اپنے لئے خود نقش تیار کرنے سے قاصر ہوں وہ اِدارہ ہٰذا سے رجوع فرمائیں۔

تحریر: محمد اکمل بلوچ ماہر علوم مخفی

لوح




چال



لوح کو چال کے مطابق پُر کر لیں۔ لوح کے ایک طرف بسم اللہ لکھیں دوسری طرف سورۂ رحمٰن کی آیت نمبر 11 لکھیں۔ تیسری طرف مطلب کی آیت لکھ کر (نام سائل+والدہ+ مقصد) میں امتزاج دیکر طاق حرفی کی صورت میں 3 یا 5 کلمات جفت حرفی کی صورت میں 4 حرفی کلمات لکھیں۔ نیچے دُرود لکھیں۔ چوتھی طرف حروف نورانی مقطعات کی صورت میں لکھیں۔ لوح کو سفید کپڑے میں باندھ کر با معطر پاس رکھیں۔ اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں۔ میں کچھ اہم مقاصد کی آیات لکھ رہا ہوں اور ان کے آیت نمبر بھی تاکہ قرآن پاک سے درستگی کر لیں۔ مزید آیات کا آپ خود قرآن پاک سے انتخاب کریں۔

**شفاء کیلئے:** وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ

**فتح مندی کیلئے:** نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ

**تسخیر و حب کیلئے:** يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

**تمثیلی عمل:**

ایک شخص فتح و نصرت چاہتا ہے۔

**نام:** محمد رضا بن فاطمہ مقصد فتح و نصرت

**آیت:** ن ص ر م ن ا ل ل ہ و ف ت ح ق ر ی ب

**نام سائل:** م ح م د ر ض ا ف ا ط م ہ ف ت ح و ن ص ر ت

**امتزاج:** ن م ص ح — ر م م د — ن ر ا ض — ل ا ل ف — ہ ا و ط

**کلمات:** نمصح — رمد — نراض — لالف — ھاوط

**امتزاج:** ف م ت ہ — ح ف ق ت — ر ح ی و — ب ن ن ص — ص ر ر ت

**کلمات:** فمتہ — حفقت — رحیو — بنص — صررت

عمل کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو مع جوابی لفافے کے وضاحت طلب کریں۔

**نوٹ:** نقش وسعت رزق + عمل دست غیب ہر نوچندی جمعرات کو دیا جاتا ہے۔ صرف ایک مرتبہ دفتری اخراجات کیلئے -/300 روپے لئے جاتے ہیں۔ مزید کوئی فیس نہیں لی جاتی۔

ندیم حیدر جعفری جفار، آسٹرولوجسٹ، رمال
موبائل: 0300-2694297, 0323-2192633
مکان نمبر 149، فیز-I، خدا کی بستی، نزد سُرجانی ٹاؤن، کراچی۔
www.jaffriyat.com, voiceofjaffar@hotmail.com

## ہر قسم کی بیماری لاعلاج امراض کا علاج قرآن

سوائے موت و منشائے خداوندی ہر مرض کا علاج قرآن مجید و احادیث نبویؐ میں موجود ہے فقیر کے پاس آنے والے فون اور خطوط سے تجربہ ہوا کہ سب سے زیادہ مالی پریشانی۔ بے روزگاری، تنگی رزق، غربت اور قرض والے لوگ ہیں۔ اسلام غربت میں آیا اور غربت سے ہی نکلے گا۔ قارئین کیلئے چند وظائف پیش ہیں انشاءاللہ خوشحالی پائیں گے۔ اگر کسی پر قرض ہے تو ہر جمعہ کی نماز کے بعد دُرود شریف 100 بار، سورۂ اخلاص 100 بار، (اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ) 70 بار، دُرود شریف 100 بار پڑھیں اور کسی بھی جمعرات یعنی شب جمعہ کو (يَا لَطِيْفُ) 16641 بار، اوّل و آخر دُرود شریف 100 بار پڑھیں اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک تسبیح 129 دانے کی بنا کر 129 تسبیحات پڑھیں۔ (2) - ہر فرض نماز کے سلام کے بعد آیت الکرسی خالدون تک۔ (وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ ۔۔۔ قَدْرًا) پارہ 28 سورۂ طلاق آیت نمبر 3۔ سورۂ فاتحہ (سورۂ اخلاص 3 بار) دُرود شریف 3 بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماردیں اور یہی دُعا ہر فرض نماز کے بعد 11 بار آیت نمبر 26-27 پارہ 3 سورۂ آلِ عمران 7 بار، پھر دُرود شریف 3 بار پڑھیں۔ (3) - بعد نماز عشاء اوّل آخر دُرود شریف 11+11 بار اور (يَا مُغْنِيُّ) 1111 بار (اَللّٰهُ الصَّمَدُ) ایک ہزار ایک بار ہمیشہ پڑھیں اور سورۂ واقعہ و سورۂ مُلک پڑھیں۔ پڑھتے وقت سر ننگا کھلے آسمان تلے۔ جگہ اور وقت کی پابندی ایک چلّہ تک رزق کے تمام اعمال بُرج ثور، اسد، عقرب، دلو میں عروج قمر منگل بدھ کی درمیانی شب بہ شرط درعقرب نہ ہو۔ بعد نماز فجر ہاتھ پھیلا کر 10 بار (يَا بَاسِطُ) اور ہر نیا چاند دیکھ کر (يَا بَاسِطُ) 10 بار پڑھنے کا معمول بنالیں۔ گھروں، کارخانوں، ہوٹلوں، دفاتر میں خیر برکت و تحفظ، بہن بیٹیوں کو جہیز میں دینے کیلئے، آسیب، جنات، جادو، آگ، چوری، دشمنوں حاسدوں سے تحفظ کیلئے، معاشی خوشحالی فراخی رزق کیلئے، شرف آفتاب، شرف مشتری، 4 رجب آخری جمعہ رمضان میں لکھے جانے والے قلمی نقوش محدود تعداد میں دستیاب ہیں۔ مُشک زعفران سے تیار کی ہوئی لوح تسخیر فتوحات، خوشحالی کامرانی و شفائے امراض پاس رکھنے کیلئے دستیاب ہے۔

معالج روحانی پیر سید بغداد علی شاہ مشہدی رضوی سجادہ نشین
ٹھنڈی باں سیداں فتح پور ٹھکیالہ ضلع کوٹلی آزاد کشمیر فون: 43072-8675-(05)

شیخ زوار رضا جاوا 0300-9477284
17/A سبزہ زار، ملتان روڈ، لاہور۔
فون: 042-7496611

# دُعائے جوشن کبیر سے مشکلات کا حل

قارئین کرام! اسلام علیکم، بے حد دُرود و سلام محمدؐ و آلِ محمدؐ پر اور حمد و ثناء اُس ربّ کائنات کیلئے جس کا ہر اسم "اسم اعظم" کا درجہ رکھتا ہے۔ وہ اللہ وہ ہے جس کا کوئی ہمسر و ثانی نہیں ہے۔ جوذ بردست، صاحب عزت، بے عیب اور ہر مشکل وقت میں اپنے بندے کو امان دینے والا بہت کبریائی کا مالک ہے سورہ حشر آیت ۲۴ میں بزبان وحی ارشاد ہوا ہے "وہ ایسا خدا ہے جو پیدا کرنے والا، ایجاد کرنے والا اور صورتیں بنانیوالا ہے"

زمین و آسمان کا ہر زرّہ اُسی کے لئے محوِ تسبیح ہے اور وہ صاحب عزت و حکمت ہے۔ قارئین کرام یوں تو پروردگار عالم کے 99 صفاتی نام زیادہ مستعمل ہیں مگر جو دُعائیں محمدؐ و آلِ محمدؐ کے توسّل سے ہم تک آئیں اُن میں پروردگار عالم کے اور بھی کئی نام موجود ہیں اور یہ تمام نام درحقیقت بنی نوع بشر کی بھلائی و فلاح کیلئے تعلیم فرمائے گئے تاکہ انسان اپنی حاجت روائی کیلئے بہتر سے بہتر انداز میں پروردگار عالم سے اپنی حاجات طلب کر سکے۔ ان دُعاوں میں اسمائے حسنہ کے حوالے سے سب سے ممتاز دُعائے جوشن کبیر ہے۔ اس دُعا کا شانِ نزول کچھ یوں ہے کہ ایک جنگ کے دوران جبرائیلؑ نبی پاکؐ کے لئے یہ دُعا اُس وقت لے کر آئے کہ جب آپؐ بھاری بھرکم زرّہ پہنے ہوئے تھے اور کہا کہ پروردگار عالم ارشاد فرماتا ہے کہ آپ یہ دُعا پڑھیں یہ آپ کے اور آپ کی اُمت کیلئے ذریعہ حفظ و امان ہے اور یہ زرّہ اُتار دیجئے۔ یہ دُعا آپ کو اس سے بے نیاز کر دے گی۔ ایک روایت میں ہے کہ امام زین العابدینؑ نے ارشاد فرمایا! مجھے میرے والد گرامی امام حسینؑ نے بتایا کہ اُن کے والد گرامی حضرت علیؑ نے ارشاد فرمایا! کہ میں اسے اپنے کفن پر لکھوں اور اپنے اہل کو اس کی تعلیم دوں۔ اس دُعا کی سب سے اہم بات یہ ہے کہ اس میں 100 فصلیں ہیں اور ہر فصل میں دس اسم اعظم ہیں یعنی اس دُعا میں کل ایک ہزار اسم اعظم ہیں۔ امام پاکؑ کے ارشاد گرامی سے یہ بات بالکل واضح ہے کہ یہ دُعا نہ صرف دنیا میں بلکہ آخرت میں بھی مومنین کیلئے حفظ و امان کا باعث ہے۔

قارئین کرام! آج آپ کو اس دُعا سے استفادہ کا ایک مختصر جامع اور مجرب طریقہ بتاتا ہوں اور ہر بند کے خواص کی وضاحت بھی کرتا ہوں کہ کونسا بند کس مقصد کیلئے ورد کرنا مفید ہوگا۔

عمل نوچندی جمعرات یا اتوار سے شروع کریں۔ روزِ اوّل دو رکعت نماز حاجات ہدیہ امام صاحب الزمانؑ ادا کریں اور برائے قبولیت عمل کسی زرد رنگ کی مٹھائی پر نیاز دلوائیں۔ اب اپنے مقصد کے بند کو روزانہ بعد از نماز فجر گیارہ مرتبہ ورد کر لیا کریں۔ انشاء اللہ چند ہی دنوں میں آپ مقصد میں کامیابی حاصل کر لیں گے۔ بوقت ورد پاس اگربتی ضرور روشن کریں، اپنی اور جگہ کی پاکیزگی کا خاص خیال رکھیں۔

بند نمبر 1: برائے وسعت علم، زیادتی عزت، فتح و کامرانی کیلئے ورد کریں۔
بند نمبر 2: برائے بلندی درجات، فتح و کامیابی، بخشش و قبولیت۔
بند نمبر 3: برائے امداد ربی، رزق، عزت و نصرت۔
بند نمبر 4: برائے عزت دین و دنیا۔
بند نمبر 5: برائے حصول رحمت و نعمت، عزت و بزرگی، بخشش، امداد ربی۔
بند نمبر 6: برائے حصول نعمات و اجابت دُعا، حصول مراتب۔
بند نمبر 7: برائے تحفظ، حصول درجات، دافع بلا، رہائی محبوس زندان۔
بند نمبر 8: برائے امان عذاب دنیا و آخرت، حصول خوشنودئ خدا، نعمت و فضل۔
بند نمبر 9: برائے دافع بلا و حفاظت، مصائب، زیادتی نعمت، شفاعت۔
بند نمبر 10: برائے حصول رزق، دافع سختی، مصائب، حصول رحمت۔

قارئین کرام! اپنے مقصد سے مطابقت رکھنے والے بند کا یا پوری دُعائے جوشن کبیر کا نقش اپنے پاس رکھنا اور پھر ورد کرنا آپ کے مقصد کے حصول میں انتہائی معاون ہوگا۔ دُعائے جوشن کبیر کا نقش کاروبار کی جگہ یا مکان میں آویزاں کرنا انتہائی خیر و برکت و حفظ امان کا باعث ہے۔

**نوٹ:** جگہ کی کمی کے باعث صرف دس فصل کی خصوصیات درج کی ہیں۔ باقی رابطہ کر کے منگوا سکتے ہیں۔

شیخ زوار رضا جاوا

# آلرٰ

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں میرا حروف مقطعات نورانی کے سلسلے کا یہ مسلسل چھٹا مضمون ہے جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ میں کافی عرصہ بیمار رہا ہوں۔ صدقہ پنجتن پاکؑ اور بیمار کربلاؑ اور آپ قارئین کی دعاؤں سے خالق کائنات نے مجھے کینسر جیسے موذی مرض سے شفائے کاملہ عطا کی۔ حروف مقطعات نورانی چہاردہ معصومینؑ میں سے ہر حرف کسی نہ کسی معصوم سے منسوب ہے۔ حرف (آلرٰ) مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام سے منسوب ہے اور سات ستاروں میں سے یہ حرف ستارہ مشتری سے منسوب ہے۔ (آلرٰ) کو اگر باطنی طور پر دیکھا جائے تو اس کا باطنی مستحصلہ علی طالب ظاہر ہوتا ہے۔ اگر علیؑ طالب کا باطنی مستحصلہ دیکھا جائے تو ایمانُ اعلیٰ طالب بنتا ہے اور دوسرا مستحصلہ حوا کافی بنتا ہے۔ (آلرٰ) ان پانچ قرآن حکیم کی سورتوں کا اوّل حرف ہے۔ سورۃ الیونس، سورۃ الھود، سورۃ الیوسف، سورۃ الابراہیم، اور سورۃ الحجر۔ (آلرٰ) کا پہلا حرف الف سورۃ الیونس میں (۱۳۵۳) مرتبہ آیا ہے اور دوسرا حرف لام (۹۱۲) مرتبہ اور تیسرا حرف را (۲۵۷) مرتبہ آیا ہے۔ سورۃ الھود میں پہلا حرف الف (۱۴۰۲) مرتبہ آیا ہے اور دوسرا حرف لام (۷۸۸) مرتبہ اور تیسرا حرف را (۳۲۴) مرتبہ آیا ہے۔ سورۃ الیوسف میں پہلا حرف الف (۱۳۳۵) مرتبہ آیا ہے اور دوسرا حرف لام (۸۱۲) مرتبہ اور تیسرا حرف را (۳۵۸) مرتبہ آیا ہے۔ سورۃ الابراہیم میں پہلا حرف الف (۵۹۴) مرتبہ آیا ہے اور دوسرا حرف لام (۴۵۲) مرتبہ اور تیسرا حرف را (۱۶۰) مرتبہ آیا ہے۔ سورۃ الحجر میں پہلا حرف الف (۵۰۳) مرتبہ آیا ہے اور دوسرا حرف لام (۳۲۳) مرتبہ اور تیسرا حرف را (۹۹) مرتبہ آیا ہے۔

تمام حروف (ال ر) ان سورتوں یعنی سورۂ رعد میں حروف (ال م ر) کا حرف میم ہٹا کر کل تعداد (۹۷۰۹) بنتی ہے جو (۱۹) پر (۵۱۱) مرتبہ پورا تقسیم ہوتی ہے۔ (۵۱۱) کا آیت مستحصلہ (عَلِیٌّ حَقٌّ صَابِرٌ) بنتا ہے۔

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ا | ل ف | ۱۱۰ |
| ل | ا م | ۴۱ |
| ر | ا | ۱ |

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ع | ن ی | ۶۰ |
| ل | ا م | ۴۱ |
| ی | ا | ۱ |

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ط | ا | ۱ |
| ا | ل ف | ۱۱۰ |
| ل | ا م | ۴۱ |
| ب | ا | ۱ |

حروف آلرٰ کا باطن یہ ہے سورتوں میں حروف کی تعداد کچھ یوں ہے
۱۳۵۳+۹۱۲+۲۵۷+۱۴۰۲+۷۸۸ + ۳۲۴+ ۱۳۳۵+ ۸۱۲+ ۳۵۸
+ ۵۹۴+ ۴۵۲+ ۱۶۰+ ۵۰۳+ ۳۲۳+۹۹ اور سورۃ الرعد میں (۱۲۷) مرتبہ کل تعداد (۹۷۰۹) بنی میں نے یہ لوح مربع و مثلث یعنی نقش مربع کے اندر نقش مثلث ہے جو حرف آلرٰ کا ہے جس کا وفق (۶۹۳) بنتا ہے۔ جو اعداد (صِرَاطُ عَلِيٍّ حَقٌّ نُمْسِكُهُ) ہیں۔ نقش مربع کے خانہ نمبر پانچ میں کسر واقع ہے۔ دونوں نقش مربع و مثلث آتشی چال سے پر کئے ہیں یہ لوح ہر ماہ شرف قمر میں تیار کی جا سکتی ہے یا کسی بھی ستارے کے اوج، شرف یا قرآن السعدین میں تیار کی جا سکتی ہے جو بھی صاحب علم عامل اس لوح کو بنائے یا بنا کر کسی سائل کو دے تو لوح بنانے کے بعد آیت (عَلِيٌّ حَقٌّ صَابِرٌ) اور (صِرَاطُ عَلِيٌّ حَقٌّ نَمْسَكُهُ) ۹۹ مرتبہ پڑھ کر لوح پہ دم کریں اور سائل کو بھی اس وِرد کی تعلیم کریں۔ فراغی رزق، ترقی کاروبار، ترقی زراعت، حصول و ترقی ملازمت ادنیٰ کرشمہ ہے اگر یہ لوح قرآن السعدین میں تیار کی جائے تو روپیہ حیلے بہانوں سے آئیگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
الحق — مولا
۲۴۳۰ | ۲۴۳۳
۲۴۶۰ | ۲۳۲ | ۲۴۲۶
۲۴۳۲ | ۲۲۷ | ۲۳۲ | ۲۴۳۱
۲۳۴ | آلرٰ | ۲۲۸
۲۴۲۱ | ۲۲۹ | ۲۲۵ | ۲۴۲۵
۲۴۳۵ | ۲۳۰ | ۲۴۲۸
۲۴۲۴ | ۲۴۲۲
علی حق صابر — حی اللہ ھو الکافی
۶۹۳ — ۱۳۹۳۲
صراط علی حق نمسکہ

اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ بھیج کر وضاحت طلب کر سکتے ہیں

تحریر: راجہ افتخار حسین عاقل مکان نمبر A-12 سروے نمبر 553
عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار ملیر سٹی کراچی فون: 021-4117872
0333-2312068

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایس ایم رضا زیدی (ماہر علوم فلکیات)

2009 عیسوی — لا یعلم الغیب الا ھو — ۱۴۳۰ ھجری

# نوروز عالم افروز

| | |
|---|---|
| عرض بلد | 32-16N |
| طول بلد | 75-10E |

تحویل آفتاب در برج حمل

مورخہ 20 مارچ 2009ء بروز جمعۃ المبارک

4 بجکر 45 منٹ بعداز دوپہر پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** زہرہ

**وزیر:** شمس

**سپہ سالار:** مریخ

**مشیر:** قمر




**صدقات:** دُرنجف، چاول، کپڑا سفید، مادہ جانور سفید، بکری، مرغی، کافور، چاندی وغیرہ۔

**خوراک:** مٹھائی برنگ سفید، برفی، رس گلے، چم چم، دودھ، چاول وغیرہ

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم امامیہ جنتری کے قارئین نوروز کے پاکستانی وقت 10:49 سے 5 گھنٹے نفی کر لیں۔ تو گرین وچ میں ٹائم نکل آئے گا۔ اس وقت میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم کو جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ نوروز کا وقت حاصل ہو جائے گا

**یاد رہے** اگر حکومت پاکستان 2008 کی طرح کسی عرصے کیلئے ایک گھنٹہ گھڑیاں آگے کرتی ہے تو دیئے گئے اوقات اس عرصے کے دوران اسی حساب سے حاصل کئے جائیں گے



# احکام نوروز



اس سال مورخہ 20 مارچ 2009ء بروز جمعۃ المبارک شام 4 بجکر 45 منٹ پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔ بادشاہ سال زہرہ جو مالک ملک سوئم ہے سفید گھوڑے پر سوار ریشمی پوشاک زیب تن کیے سنگ مرمر کے تخت پر جلوہ افروز ہوگا۔ زائچہ نوروز کی روشنی میں ملکی حالات پیش کیے جا رہے ہیں۔

امسال ارباب اختیار کی غفلت اور کوتاہی سے ملک کا خاصہ نقصان ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملک و قوم کا وقار داؤ پر ہوگا۔ برسراقتدار پارٹی سے کئی ایک غلط فیصلے متوقع ہیں بظاہر ملک میں پارلیمانی نظام ہوگا مگر درحقیقت کسی بھی ضابطہ قانون کی پاسداری نہ ہوگی۔ ملک میں سیاسی بیداری کی کمی ہوگی۔ دوسری طرف اقوام عالم میں پاکستان کے اثر ورسوخ میں کمی واقع ہو رہی ہے۔ حکومت کے غیر مناسب اور الٹے سیدھے ٹیکس لگانے سے برآمدات میں کمی واقع ہوگی اور قومی خزانہ کو خسارے کا سامنا ہوگا۔ غربت، افلاس اور بے روزگاری میں بھی اضافہ ہوگا۔ سفارتخانوں اور تفریحی مقامات پر جرائم ہونگے۔ مہنگائی میں مزید اضافہ ہوگا۔ ملک میں لڑکیوں کی شرح پیدائش میں اضافہ ہوگا۔ انجینئرنگ اور سرجری کے شعبہ سے متعلق کاروبار کرنے والے افراد مشکلات کا شکار ہو سکتے ہیں۔ ارض پاک پاکستان پر جنگ کے خطرات بڑے واضح منڈلاتے نظر آ رہے ہیں پروردگار اپنی امان میں رکھے۔ وقت تحریر جو خودکش دھماکوں میں کمی واقع ہوئی ہے۔ یہ عارضی ثابت ہوگی اگلے سال بھی کثرت سے علی الاعلان دھماکے ہونے کا امکان ہے اللہ خیر کرے۔ پاکستان کے ظاہری اور باطنی دشمنوں کے گٹھ جوڑ سے پاکستان کی سالمیت خطرے میں ہوگی۔ ارباب اختیار بیرونی ممالک سے کثیر تعداد میں قرض لے کر معیشت کو سنبھالنے میں مصروف ہونگے۔ صحت عامہ پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ افواج پاکستان بالخصوص ہوائی افواج کو مزید مضبوط کیا جا رہا ہے۔ اسی طرح محکمہ دفاع کو بھی مزید اختیارات دے کر مضبوط بنایا جائے گا۔ ملک میں منفی افواہوں کا بازار گرم رہے گا سیاسی حوالے سے منفی اور انتہائی جذباتی قسم کی تقاریر کی جائیں گی۔ باوجود حکومتی کوششوں کے لوگ بنکوں سے رقوم نکالتے رہیں گے۔ بعض حلقوں کی جانب سے منفی پراپیگنڈہ کی وجہ سے اسٹاک مارکیٹ کو خاصا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ گندم، کاغذی اور پارے کی صنعت کو خاصا نقصان ہوگا۔ بچوں کی شرح اموات میں اضافہ ہوگا۔ امور خارجہ سے متعلق افراد کے فیصلوں سے پاکستان کے بین الاقوامی معاہدے متاثر ہونگے۔ بیرونی ممالک سے پاکستان کے حالات کشیدہ ہونگے امسال چاول، مٹر، الائچی، ہینگ، سرخ مرچ، زعفران، اور بادام اور اناج وغیرہ کا کاروبار کرنے والے افراد خاصہ منافع حاصل کر سکیں گے۔ ملک میں بظاہر تو جمہوری حکومت ہوگی۔ مگر درحقیقت حکومت میں سرداروں اور امراء کا عمل دخل ہو گا۔ دوسرے الفاظ میں یہ ایک سرداری نظام حکومت ہوگا۔ امسال صنعتی اداروں سے منسلک افراد اور سوتی و ریشمی کپڑا، کاسمیٹکس، خوشبویات، اور شیئرز سے منسلک کاروبار کرنے والے افراد کو نقصان ہوگا محتاط رہیں۔ 2009 کا زائچہ نوروز کسی طرح موافق حالات کا مظہر نظر نہیں آتا۔ آپ سے گذارش ہے کہ اپنی عبادات میں خصوصی طور پر پاکستان کیلئے دعائیں کریں۔ پروردگار عالم آپ سب کو اور پاکستان کو محفوظ و مامون رکھے۔ والسلام شیخ زوار رضا جادا

## نوروز کی شرعی حیثیت

حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ہے 21 مارچ ۱۰ ہجری ۱۸ ذی الحجہ کی تاریخ وہ ہے جس روز حضورؐ نے مقام غدیر بموقعہ آخر ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ کرام کے مجمع میں امام المتقین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار بمفاد آیۃ " یَا اَیُّھَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ " اپنا جانشین فرمایا تھا اور اتفاق سے اسی تاریخ سے حضرت امیر المومنینؑ نے ظاہری طور پر عنان حکومت اسلامیہ سنبھال کر دین حق کو فروغ بخشا تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر آج کے دن خوشی منانے کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔ اسی دن امام مہدی علیہ السلام کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہؑ بھی اسی دن رجعت فرمائیں گے۔

## آب نیساں

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیسان کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے۔ اس مہینہ میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آب نیساں کہتے ہیں۔ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے۔ کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اور اس پر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلنا کو ستر ستر مرتبہ، اللہ اکبر کو ستر اور ستر مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ اور ستر مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اس پانی کو پئے۔ تو خداوند عالم اس کے دل کو نور اور روشنی اور فہم وفراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں دور ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور یہ پانی پینے سے بانجھ عورت کی بفضل خدا گود ہری ہوگی۔ انشاء اللہ




تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگر بتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سُرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ " یَاذَاالْجَلاَلِ وَالْاِکْرَامِ " اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

## یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیّت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ " اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ" اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ " اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیّت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ " قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ " پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

## اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَکَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَا الْجَلَالِ

وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَایَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَ حِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْ نِیْ عَوْنَکَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بعدہٗ دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ ھٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَهَا وَخَیْرَمَا فِیْهَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّمَافِیْهَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج وزرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(1) - سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ،

(2) - سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ ،

(3) - سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ ،

(4) - سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهَارُوْنَ ،

(5) - سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ ،

(6) - سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِیْنَ ،

(7) - سَلَامٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (از حاشیہ زادالمعاد)

مندرجہ ذیل سورہ کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا و امراضِ جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ محطی ااا=ااا۱۱۹ ۱۱۱۹ =الا

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

## نذر مولا مشکل کشاء علیہ السّلام

نوروز کے دن جس وقت آفتاب بُرج حمل میں داخل ہوتا ہے۔ مولا مشکل کشاؑ سے رجوع کیجئے۔ کیسی ہی مشکل ہو۔ وقت تحویل مولاؑ کی نذر دے کر اُن کے وسیلہ سے دُعا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ تعالیٰ نے اولاد عطا فرمائی۔

منجم جعفر سید حسن حیدر زیدی
021-4988582

# عالمی پیشنگوئیاں (2009ء کا انقلابی سال)

2008ء اپنے اختتامی مرحلے میں داخل ہو رہا ہے۔ 2008ء کے حالات 29 اگست 2007ء کو تحریر کر کے امامیہ جنتری جو پاکستان اور بین الاقوامی شہرت میں اپنی نذیر آپ ہے۔ امامیہ جنتری کے صفحہ نمبر 33,34 کے زینت بنے مجھے اس بات کی خوشی ہوتی ہے کہ میرا بنایا ہوا پاکستان اور بیرون ممالک کے زائچے کی تحریر کو منجمین نقل کرتے ہیں کبھی اخبارات کے ذریعہ کبھی ٹی وی کے کسی بھی چینل پر میں ان سب کا شکر گزار ہوں خاص کر ان منجمین کا جو میری تحریر سے سیر حاصل فائدہ اٹھا رہے ہیں۔ میں علم الرمل، علم الاعداد اور آخر میں زائچہ کو علم الجفر کے نور سے استفادہ حاصل کر کے تحریر کرتا ہوں۔

**پاکستان:** مستقبل میں پاکستان کیلئے اور پریشان کن وقت آ رہا ہے۔ معیشت، اقتصادی صورت حال فیصلہ کن مراحل میں داخل ہو رہی ہے۔ پٹرول کی قیمت میں اضافہ ہوگا۔ پاکستان کی کرنسی غیر مستحکم رہے گی کسی بڑی اہم مشہور سیاسی شخصیت کا قتل یا طبعی موت واقع ہو۔ اسٹاک مارکیٹ خسارہ میں پڑ جائے۔ سرحدوں کی صورت حال فساد زدہ رہے، ہلاکتوں، حادثات، آفت ناگہانی قتل، ذہنی پریشانیاں، امراض کی یلغار میں شدید اضافہ ہوگا۔ تشدد سے ہلاکتوں میں اضافہ ہوگا۔ بچوں میں پیدائشی نقص ہوں گے۔ عورتوں پر ظلم و جبر و تشدد کر کے قتل کرنا عام سی بات ہو جائے گی۔ عرض کرنے کا مقصد ہو انسانی خون ارزاں اور پانی کمیاب ہو جائے گا۔ کوئی سا دن ایسا خالی نہیں جائے گا جب مختلف واقعات میں انسانوں کا قتل نہ ہو، یا ہلاکتیں نہ ہوں۔

**حکومت پاکستان:** P.P.P اور آصف علی زرداری صاحب کیلئے اکتوبر 2008ء سے لے کر فروری 2009ء تک ذہنی پریشانیوں کا انبار رہے گا اور مسائل کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ شروع ہو جائے گا اور ماہ مارچ 2009ء سے جولائی 2009ء تک مسلسل چاروں طرف سے الزام تراشیاں زوروں پر ہوں گی۔ اندرونی خلفشار اور بیرون ممالک کا دباؤ اور بیرون ممالک کا مسلسل اور بے اختیار اصرار کہ سابق صدر پرویز مشرف کی پالیسیوں کو جاری رکھا جائے تاکہ سرحدوں کی صورت پر قابو پایا جاسکے۔ آصف علی زرداری صاحب کیلئے اقتدار حاصل کرنا یا ملک کا سربراہ بن جانا آسان ترین مرحلہ ہے مگر اس کو جاری رکھنا اور حزب اختلاف کا سامنا کرنا اور الزام تراشیوں کا جواب دینا، بہت مشکل مرحلہ درپیش ہوگا۔ آصف علی زرداری صاحب کو بہت سنجیدگی، دُور اندیشی کا مظاہرہ کرنا ہوگا ورنہ سراسر اقتدار کیلئے نقصان دہ ثابت ہوگا اور اس سے زیادہ بیرون ممالک کا دباؤ اور اس کے مطابق اس کا حل مشکل ترین کام ہوگا۔

**نواز شریف:** محمد نواز شریف کا برج جدی ہے ان کے طالع میں پچھلے ڈیڑھ سال سے ان کے زائچے کے مطابق ستارہ زحل بیت المال میں رجعت پذیر ہے جبکہ یورینس خانہ اُمید بحالت وبال ہے اب اس کی تشریح اس طرح سے ہے زحل کا بیت المال میں رجعت ہونا مالی نقصان بے دریغ ہو اور اس کا حاصل کچھ نہ ہو۔ یورینس کا خانہ اُمید میں بحالت وبال ہونا اس بات کی دلیل ہے باوجود سر توڑ کوششوں کے وقت کو نہایت محنت کے ساتھ استعمال کریں مگر انجام کار تمام اُمیدیں آہستہ آہستہ ختم ہوتیں جائیں۔ یہ سلسلہ 2010ء جون تک برقرار رہے گا۔ 2008ء کے دسمبر سے ان فکرات میں اور اضافہ ہو۔ پنجاب اور وفاق میں ماہ اکتوبر 2008ء کے بعد اختلافات عروج پر ہوں مگر انجام بخیر نہ ہو۔ آصف علی زرداری اور نواز شریف کو سوچ و عقل اور عوام کے فائدے میں کام کرنا چاہیے۔ اب وقت ختم ہو چکا اور ذاتی رنجشوں کو اپنے تک محدود رکھیں اور 17 کروڑ عوام کو آلہ کار نہ بنائیں کیونکہ ذاتی رنجشوں میں انسان تمہارہ جاتا ہے۔

**امریکہ:** 2009ء میں امریکی معیشت کو شدید دھچکا لگے گا اور اس سال نومبر 2008ء امریکہ میں الیکشن ہوں گے اور اوباما جیت جائیں گے اور وہ پاکستان کے سرحدی علاقوں اور افغانستان کیلئے بہت زیادہ سختی کا مظاہرہ کریں گے اور دہشت گردی کے خلاف ان کے دل میں کوئی نرم گوشہ نہیں ہوگا بلکہ اس کو جبراً اور طاقت کے ذریعہ ختم کرنے کی کوششیں تیز کر دیں گے۔ دراصل آصف علی زرداری اسی راہ پر چلیں گے جس راستہ پر پرویز مشرف چل رہے تھے۔ یہ پالیسی دراصل امریکہ کی پالیسی ہے اس پر آصف علی زرداری صاحب کو در پردہ عمل کرنا ہے ورنہ ان کا اقتدار خطرے میں پڑ جائے گا۔ تمام سیاسی جماعتوں کو میدان سیاست میں یہ فیصلہ کن اور آخری اقتدار اس کے بعد صاحبان عقل و فہم خود سمجھ رکھتے ہیں کہ جہاں سیاست کا اختتام ہو، وہی سے فوج کا کردار شروع ہوتا ہے لہٰذا امریکہ اپنی پالیسی کو پاکستان میں دیکھنا چاہتا ہے۔

**انڈیا:** انڈیا اور امریکہ سے ایٹمی پروگرام پر مکمل طور پر مفاہمت ہوگی۔ جس کی وجہ سے انڈیا کے عوام حکومت وقت سے ناراض رہیں گے۔ انڈیا اور پاکستان کی سرحدوں پر نازک صورت حال رہے گی اور مقبوضہ کشمیر میں کثرت سے ہڑتالیں ہوں گی اور لاقانونیت میں اضافہ ہوگا اور تشدد سے ہلاکتوں کا شدید اندیشہ ہے۔ انڈیا کے عوام، میڈیا، صحافی مقبوضہ کشمیر کی آزادی کی مکمل حمایت کریں گے۔

**عراق:** 2009ء میں عراق میں تشدد کم ہو جائے گا مگر وہاں کے عوام بیرونی افواج کیلئے بھرپور مزاحمت کریں گے اور اب وقت آ گیا ہے کہ امریکہ وہاں سے آہستہ آہستہ اپنی افواج کا اخراج شروع کر دے گا۔

**افغانستان:** افغانستان میں امن وامان کی صورت حال بہت یادہ مخدوش رہے گی اور 2009ء میں تشدد قتل وغارت گری میں بے پناہ اضافہ رہے گا۔ افغانستان میں اندرونی اور بیرونی دونوں طرف سے مداخلت بھرپور طریقہ سے ہوگی جس کی وجہ سے پاکستان کی سرحدی صورت حال بہت ابتر رہے گی۔ 2009ء میں افغانستان میں ظلم وبربریت میں اضافہ ہوگا۔

**چین:** 2009ء میں جاپانہایت خاموشی کے ساتھ اپنی قوت، معیشت میں اضافہ کرے گا اور 2009ء جون کے بعد پوری دنیا میں معیشت، طاقت اور ٹیکنالوجی میں بھرپور انداز میں اپنالوہا منوالے گا اور پوری دنیا کی مارکیٹ پر چھاتا چلاجائے گا۔ یہ واحدہ قوت ہوگی جس سے امریکہ ڈرے گا۔

**ایران:** ایران اپنے موقف پر بدستور قائم رہے گا امریکہ کی نئی حکومت ایران کو پریشان کرنے کی کوشش کرے گی۔ مگر ایرانی لیڈر اپنے موقف سے پیچھے نہیں ہٹیں گے۔ بالآخر امریکی لیڈر افہام وتفہیم پر آمادہ ہوجائیں گے۔ ایران اپنے جوہری پروگرام کو پایہ تکمیل تک پہنچائے گا اور اس پروگرام میں اس کو روس کی مکمل حمایت حاصل رہے گی۔

**تجزیہ:** 2009ء میں آصف علی زرداری اور نواز شریف میں اختلافات شدت اختیار کریں گے۔ پنجاب حکومت اور وفاق میں رسہ کشی رہے گی۔ امامیہ جنتری 2008ء میں ان اختلافات کی نشاندہی ہوچکی ہے۔ آصف علی زرداری یعنی P.P.P کو حکومت چلانے میں نہایت دشواری پیش آئے گی۔ اندرونی دباؤ شدید سے کہیں زیادہ آصف علی زرداری صاحب پر امریکی دباؤ شدید سے شدید ہوتا جائے گا اور افغانستان میں امریکی فوجیوں کی آمد میں 10 گناہ اضافہ ہوگا۔ افغانستان کے ساتھ ساتھ پاکستان کے سرحدی علاقوں پر امریکہ بے دریغ طاقت کا استعمال کرے گا اور پاکستان کو حمایت پر مجبور کرے گا۔ اس کے علاوہ خودکش حملوں، دہشت گردی، بربریت میں اضافہ ہوگا، ہلاکتیں بہت زیادہ ہونگی۔ دنیا کے بے شمار ممالک میں طوفانوں، زلزلے اور آفت ناگہانی سے بے شمار انسانوں کی زندگیاں ضائع ہوں گی۔ لوگ مہنگائی، قیمتوں کے اضافے اور پٹرول کی قیمت اور بجلی کی قیمت میں اضافہ ہوگا۔ امریکی فوج پاکستان کے علاقے سے افغانستان میں حملے کرے گا مگر پرویز مشرف صاحب کا تسلسل آصف علی زرداری جاری رکھیں گے اور امریکہ کو روک نہیں سکیں گے ورنہ پاکستان کی سالمیت کو خطرہ ہوگا۔ مستقبل میں پرانے لوگ دوبارہ اقتدار سنبھال سکتے ہیں۔ تحریر: 26 اگست 2008ء

اگر کسی صاحب کو سوال پوچھنا ہو تو شام 4 بجے سے رات 10 بجے تک مجھے یاد کر سکتے ہیں۔

منجم وجفار سیّد حسن حیدر زیدی (البیرونی ثانی)
R-39, Crystal Cottage, Opp. Suparco
Sector-22 A, Scheme 33, Karachi. P.C: 75280
Tel: 021-4988582, Cell: 0313-9219910

# جدول ایام ہفتہ سعد و نحس

**جمعہ:** تمام دنوں کا سردار ہے۔ مبارک ہے واسطے تزویج اور نکاح کے۔ نماز جمعہ سے قبل سفر کرنا مکروہ ہے۔ ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (۲۵۶) مرتبہ (یَا نُورُ) پڑھے۔ تو چشم خلائق میں عزیز ہوگا۔ اگر کوئی چیز گم ہوجائے تو بوقت شب دو رکعت نماز پڑھ کر (یَا نُورُ) (۲۵۶) مرتبہ پڑھے تو ممکن ہے خواب میں معلوم ہوجائے کہ چور کون ہے۔

**شنبہ (ہفتہ):** سب کاموں کے واسطے خوب ہے۔ خصوصاً سفر کیلئے بعد نماز صبح (۱۰۶۰) مرتبہ (یَاغَنِیُّ) پڑھے تو بارگاہ خداوندی سے بے حد مال رحمت ہوگا۔

**یکشنبہ (اتوار):** عمارت بنانے اور شادی کرنے کیلئے خوب ہے اکثر کاموں کیلئے میانہ ہے۔ بعد نماز صبح ساعت اوّل میں (یَافَتَّاحُ) (۴۸۹) بار پڑھے۔ تو فتح ونصرت حاصل ہوگی۔

**دوشنبہ (سوموار):** نحس ترین دن ہے کسی کام کیلئے مبارک نہیں ہے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (۱۲۹) بار (یَالَطِیْفُ) پڑھے تو باری تعالیٰ اپنی رحمت سے مال عطا فرمائے گا۔

**[redacted] شنبہ (منگل):** میانہ ہے اکثر کاموں کے واسطے، سفر کیلئے خوب ہے۔ اس روز نیا لباس پہننا خوب ہے۔ طلب حاجت کیلئے خوب ہے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز صبح (۹۰۳) بار (یَاقَابِضُ) پڑھے۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو وہ چیز عطا کرے گا۔ جس کی خواہش ہوگی۔

**چہار شنبہ (بدھ):** اکثر کاموں کے واسطے نیک نہیں ہے۔ تعمیر مکان کیلئے نیک ہے۔ بعد نماز صبح ساعت اوّل میں (یَامُتَعَالُ) (۵۴۱) بار پڑھنے سے عزت دنیا وآخرت حاصل ہو۔

**پنجشنبہ (جمعرات):** مبارک ہے سب کاموں کیلئے خوب ہے خصوصاً طلب حاجت اور سفر کے واسطے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (یَا رَزَّاقُ) (۳۰۸) مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ بے حد مال عطا فرمائے۔

**پریشانیوں سے نجات کیلئے**
(یَا اَللّٰہُ یَامُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَاحَسَنُ یَاحُسَیْنُ یَاصَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِی وَلَا تُھْلِکْنِی)
ہر واجب نماز کے بعد 70 مرتبہ پڑھے۔

# سحر اور اس کا قرآنی علاج

قاری منیر حسین محمدی
چیرمین محمدیہ قرآن سنٹر ہاؤس 29 ڈوگر ہوٹل والی گلی،
الحمد کالونی (نیلم بلاک) علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور

گناہ اُمیدوں کے چراغ بجھا دیتے ہیں۔ دین الٰہی سے گریز اں جذبات کو زندگی کا بیشتر حصّہ بنائے رکھنے کا نتیجہ ہے کہ معاشرہ کثرت سے فریب سحر میں بُری طرح سے اُلجھا ہوا ہے۔ اکثریت بے بسی سی محسوس کرتی ہے کہ اب اُن میں سکت نہیں کہ خود بخود پاکیزہ زندگی بسر کر سکیں۔ گناہوں کے اثرات نے زندگی کے چشمے کو زہریلا کر رکھا ہے اور اس زہر نے خوف اور پچھتاوے کو مسلط کر رکھا ہے۔ انسان کو خیال رکھنا چاہیئے کہ جب وہ محسوس کرے کہ گناہ اس کی روح کو مغلوب کر رہے ہیں اور اس کا ضمیر کچل دیا گیا ہے تو امید کے خالق و پروردگار کی طرف رجوع کرے۔ وہ ربّ العالمین کہتا ہے میں تمہارے اضطراب کو اطمینان سے بدل دوں گا۔ میرا فضل تمہارے کمزور ارادوں کو تقویت بخشے گا۔

(اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ)

جب بے قرار ہو کر دُعا کرتا ہے تو خدا تعالیٰ کے سوا کون ہے جو دُعا کو سنتا اور مصیبت کو دُور کرتا ہے۔ جب کوئی درد و کرب کے احساس سے مضطرب ہو کر اپنے خالق سے رجوع کرتے ہوئے دست دُعا بلند کرتا ہے تو اجابت حق سکون قلب و روح کو باعث تقویت بنا دیتا ہے۔ مصیبتوں کے دُور نہ ہونے اور دُکھ درد میں روز بروز اضافے سے یا پھر خواہشوں اور حاجات کے پورا نہ ہوسکنے سے طبیعت میں فطرتاً التجائی کیفیت پیدا ہوتی ہے۔ اس التجا کا اظہار ہوش مند، دین دار اور مذہب آشنا انسان تو خود کو فریادیوں کی صرف میں شامل کر کے " غیاث المستغثین " کی بارگاہ میں اظہار کرتا ہے۔ جبکہ عقیدے کا پست انسان معاشرے میں بھٹکتا پھرتا ہے۔

انہی حاجت روائی اور تکلیف سے نجات کیلئے گریہ کرتے ہوئے اپنی شفیق ماں سے رجوع کرتا ہے اور ماں کی شفقت اور رحم اس کیلئے آسانیاں پیدا کرتی ہے اس کی خواہش کی تکمیل کا باعث بن جاتی ہے۔ یہ بچہ جب معصومیت کے ادوار میں پلتا پلتا ہوش کے میدان میں آتا ہے یعنی جوان ہوتا ہے تو انہی حاجت روائی اور تکالیف و مشکلات سے نجات کیلئے رحیم و شفیق ہستی ڈھونڈتا ہے اب اکثر اوقات اسکے والدین بھی اس کیلئے مددگار نہیں ہوتے۔

جستجو اور تلاش اُسے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول تک پہنچا دیتی ہے جو رؤف بھی ہے اور رحیم بھی ہے۔ انسان کا اس سے مستقل اور مستحکم رابطہ ہو تو مایوسیاں خود اپنے وجود میں یقین سے بدل جاتی ہیں۔ زوجہ محترمہ حضرت زکریاؑ عمر میں 98 سال اور جسمانی طور پر بانجھ تھیں اور نبی خدا حضرت زکریا علیہ السّلام سو سال کے تھے۔ ایک روز عبادت گاہ گئے دیکھا کہ سیّدہ حضرت مریم سلام اللہ علیہا کے پاس کچھ پھل ہیں حیرانی کا سبب یہ کہ وہ موسم اُن پھلوں کا نہ تھا۔ پوچھا مریم یہ پھل کہاں سے آئے؟ جواب ملا (هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰه) یہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے آئے ہیں۔ جب اللہ رحیم و کریم نے مریم کو بے موسم پھل عطا کیے ہیں وہ مجھے بھی فرزند عطا کر سکتا ہے۔ اس احساس کے اضطراب میں بارگاہ ربّ العزت میں پکار اُٹھے!

پروردگار اپنی قدرت سے مجھے بھی نیک اولاد عطا فرما،

بے شک تو ہی دُعا سننے والا ہے۔

دُعا قبول ہوئی اور حضرت یحییٰ علیہ السّلام عطا کیے گئے۔

دُعائیں حقیقتاً تو قبول ہی ہوتی ہیں عام انسان اپنی حاجات اس کی مرضی کے لحاظ سے پورا نہ ہوسکنے کو دُعاؤں کا قبول نہ ہونا سمجھ لیتا ہے۔ ایسا نہیں ہے بلکہ دُعاؤں کی تاثیر ہی ہوتی ہے کہ مراد پوری نہ ہو تو بھی سکون خاطر اور اطمینان قلب حاصل ہو جاتا ہے۔

انسان متقی اور پرہیزگار ہو یا گناہوں کا اسیر ہر حال میں ہر حاجت اور مصیبت کے وقت اپنے خالق و مالک کے حضور دست سوال دراز رکھنا چاہیئے۔ دنیا اور آخرت کی ہر بھلائی ہر وقت مانگتے رہنا چاہیئے۔ امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السّلام کی دُعا ہوئی اس خوش خبری کے ساتھ کہ جب دُعا کرنے کی توفیق ہو جائے تو اس کی قبولیت میں شک نہ کرو۔

حاسدین کا معاشرہ میں بگاڑ پیدا کرنے کیلئے بندش کا وار ہوتا ہے۔ یہ کسی کو ہنستے دیکھنا برداشت نہیں کرتے اور خود پر مسلط شیطانی قوتوں کے ذریعے مال و کاروبار کے نقصان کیلئے بندش کے اعمال انجام دیتے ہیں اور مخلوق خدا کو پریشان کرتے ہیں۔ اور روز بروز ترقی کرتا کاروبار آناً فاناً زوال پذیر ہو جاتا ہے۔ سائلین کا دست دراز بھرنے والے خود مقروض ہو بیٹھتے ہیں۔ کاروبار سے برکت ختم، ملازمت کا سکون برباد ہو جاتا ہے، ہر کام اُلٹ پلٹ ہو جاتا ہے۔ جہاں سے پذیرائی کی اُمید ہوتی ہے وہاں سے ہی رسوائی ملتی ہے۔ ایسا ہوتا ہوا عموماً معاشرہ میں دکھائی دیتا ہے مگر یاد رہے کہ ایسا صرف دوسروں کے شہر سے ہی نہیں ہوتا بلکہ اپنے اعمال کے مکانات سے بھی

ایسا ہوتا ہے۔ وجہ کچھ بھی ہو حالات ایسے ہیں اور بندشوں کا سامنا ہے تو سب سے پہلے توکل باللہ کی نعمت عظمیٰ حاصل کرنے کیلئے اللہ تبارک وتعالیٰ کے اسماء حسنیٰ **(یَا عَزِیْزُ یَا رَحِیْمُ)** کا ورد جاری رکھیں۔ اور دعا کریں توکل باللہ نصیب ہو، تا کہ دل قائم ہو جائے اور سلامتی نصیب ہو۔ اور درج ذیل عمل کرنے کیلئے ہمت اور عزم پیدا کریں۔ دعا گو ہوں کہ خزاں نصیبوں کو اللہ کی عزت وجلال کے طفیل اور محمدؐ وآل محمدؐ کی عزت وعظمت کے صدقے میں بہاریں مقدر ہو جائیں۔ آمین

## بندش توڑ عمل:

یہ عمل 21 یوم کا ہے دریا نہر یا کنویں کا پانی اتنی مقدار میں لے آئیں کہ 21 یوم تک کیلئے کافی ہو۔ اس پانی میں تھوڑا سا نمک ڈال لیں۔

(1) - **(عَلِیٌّ اَللّٰهُ بَاقِیْ اَللّٰهُ بَاقِیْ خَنَّاسَ سب فانی فنا بِحُکْمِ اللّٰهِ)** 101 بار پڑھیں۔

(2) - سورۃ الحمد شریف 41 بار، سورۃ توحید 41 بار، سورۃ کافرون 41 بار، سورۃ فلق 41 بار اور سورۃ الناس 41 بار پڑھیں۔

(3) - **(یَا قَهَّارُ یَا جَبَّارُ قهر کن فِی الْعِلْمِ السِّفْلِیِّ النَّارِیْ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ عَلِیٌّ اَمِیْرُالْمُوْمِنِیْنَ)** 101 بار پڑھیں۔

بعد ازاں یہ پانی دکان پر جائے تجارت دکاروبار اور گھر میں دیواروں پر اس طرح چھڑکیں کہ نیچے نہ گرے تا کہ قدموں میں نہ آئے۔ اس کے بعد پانچ اگربتیاں لیں درج ذیل آیت 41 بار پڑھ کر دم کریں اور سلگا لیں۔ انشاء اللہ تمام بندش ختم ہو جائے گی اور نظر بد بھی ختم ہو گی۔

سورۃ حشر کی آخری چار آیات سات مرتبہ پڑھیں جو نہ پڑھ سکتے ہوں وہ کسی سے پڑھوا بھی سکتے ہیں اور نقش سحر جادو، نظر بد، دفع بندش کاروبار فون کر کے منگوا سکتے ہیں۔



## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ) بشکریہ: کرشمہ قدرت

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|
| حمل - میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل |
| ثور - برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی |
| جوزا - متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد |
| سرطان - کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ |
| اسد - سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت |
| سنبلہ - کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل |

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|
| میزان - تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| عقرب - برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| قوس - دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| جدی - مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| دلو - کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| حوت - مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

| | |
|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد |
| اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق |
| مئی | زمرد، عقیق یمنی |
| جون | موتی، زمرد |
| جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ |
| اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی |
| ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد |
| اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| نومبر | پکھراج، زبرجد |
| دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

ایس۔ ایم۔ رضا
(ماہر علوم فلکیات)

# استجابت دُعا کے کچھ مخصوص اوقات 2009ء



امامیہ جنتری کے قارئین کیلئے برائے قبولیت دُعا اور تکمیل حاجات کیلئے قوانین علم فلکیات کو استعمال میں لا کر درج ذیل دو قسم کے اوقات کی جدول دی جا رہی ہے۔ فطری مظاہر سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان کامیابیوں کے حصول اور خواہشات کی تکمیل کیلئے قوتِ عمل صرف کرتا ہے اور ناکامیوں اور حادثات وغیرہ سے بچنے کیلئے قوت گریز کا استعمال کرتا ہے۔ اسی لئے ایسے اوقات کی نشاندہی کی گئی ہے۔ جہاں صرف "ک" لکھا ہے اس سے مراد ہے کہ اس وقت کامیابیوں کے حصول اور خواہشات کی تکمیل کیلئے دُعائیں کی جائیں اور جہاں حرف "ن" ہے اس وقت میں ناکامیوں سے بچنے، مایوسیوں سے نجات، حادثات اور صدمات سے بچنے کیلئے دُعائیں کریں۔

قارئین کو چاہئے کہ وقت مخصوص سے 15 منٹ قبل اور 15 منٹ بعد تک دُعا میں مصروف رہیں۔ تاکہ وہ لمحہ مخصوص حاصل ہو جائے۔ ان اوقات میں دُعا کرنے کیلئے پہلے سے کوئی دُعا چن لیں۔ آیت چن لیں یا اسمائے الحسنٰی پڑھ لیں یا پھر اپنی حاجات اور دُعائیں اپنی زبان میں مانگ لیں۔

| تاریخ | وقت | مناسبت |
|---|---|---|
| 3 جنوری | 13/52 | ک |
| 5 جنوری | 7/45 | ک |
| 7 جنوری | 11/6 | ن |
| 9 جنوری | 11/41 | ک |
| 11 جنوری | 9/28 | ک |
| 13 جنوری | 11/39 | ن |
| 15 جنوری | 19/38 | ک |
| 18 جنوری | 7/47 | ن |
| 20 جنوری | 8/38 | ن |
| 22 جنوری | 21/25 | ک |
| 25 جنوری | 14/9 | ن |
| 27 جنوری | 22/14 | ن |
| 30 جنوری | 14/25 | ک |
| کم فروری | 23/9 | ن |
| 4 فروری | 6/28 | ک |
| 5 فروری | 22/45 | ک |
| 8 فروری | 0/8 | ن |
| 10 فروری | 0/30 | ن |
| 12 فروری | 9/19 | ک |
| 14 فروری | 19/47 | ن |
| 17 فروری | 2/38 | ک |
| 19 فروری | 6/37 | ک |
| 21 فروری | 14/2 | ک |
| 24 فروری | 7/9 | ن |
| [redacted] فروری | 11/10 | ن |
| [redacted] فروری | 22/52 | ک |
| 3 مارچ | 3/43 | ن |
| 5 مارچ | 7/11 | ک |
| 7 مارچ | 5/30 | ک |
| 9 مارچ | 12/57 | ن |
| 11 مارچ | 10/49 | ن |
| 14 مارچ | 3/40 | ک |

| تاریخ | وقت | مناسبت |
|---|---|---|
| 16 مارچ | 5/44 | ک |
| 18 مارچ | 22/48 | ن |
| 21 مارچ | 1/7 | ک |
| 23 مارچ | 17/10 | ن |
| 25 مارچ | 21/54 | ن |
| [redacted] مارچ | 7/18 | ک |
| 30 مارچ | 11/2 | ن |
| کم اپریل | 14/4 | ک |
| 3 اپریل | 14/0 | ک |
| 5 اپریل | 20/40 | ن |
| 7 اپریل | 21/53 | ن |
| 10 اپریل | 6/46 | ک |
| 12 اپریل | 22/30 | ک |
| 15 اپریل | [redacted] | ن |
| 17 اپریل | 21/43 | ک |
| 20 اپریل | 3/17 | ن |
| 22 اپریل | 18/30 | ک |
| 24 اپریل | 17/12 | ک |
| 26 اپریل | 20/43 | ن |
| 28 اپریل | 21/24 | ک |
| 30 اپریل | 21/46 | ک |
| 3 مئی | [redacted] | ن |
| 5 مئی | 6/32 | ن |
| 7 مئی | 15/2 | ک |
| [redacted] مئی | 23/49 | ن |
| 12 مئی | 10/56 | ک |
| 15 مئی | 6/0 | ک |
| 17 مئی | 15/41 | ن |
| 20 مئی | 2/44 | ک |
| 22 مئی | 3/37 | س |
| 24 مئی | 5/50 | ن |
| 26 مئی | 6/19 | ک |

| تاریخ | وقت | مناسبت |
|---|---|---|
| 28 مئی | 8/7 | ن |
| 30 مئی | 13/19 | ک |
| کم جون | 13/33 | ن |
| 3 جون | 23/1 | ن |
| 6 جون | 7/19 | ن |
| 8 جون | 18/52 | ک |
| 11 جون | 8/32 | ک |
| 14 جون | 2/6 | ن |
| 16 جون | 6/18 | ن |
| 18 جون | 14/36 | ک |
| 20 جون | 17/3 | ن |
| 22 جون | 17/21 | ک |
| 24 جون | 16/26 | ک |
| 26 جون | 17/30 | ن |
| 28 جون | 20/27 | ن |
| کم جولائی | 3/0 | ک |
| 3 جولائی | 15/4 | ن |
| [redacted] جولائی | 0/18 | ن |
| 8 جولائی | 14/44 | ک |
| 11 جولائی | 7/18 | ن |
| 13 جولائی | 13/4 | ن |
| 15 جولائی | 20/8 | ک |
| 18 جولائی | 1/49 | ک |
| 20 جولائی | 3/13 | ن |
| 22 جولائی | 7[redacted] | ک |
| 24 جولائی | [redacted] | ن |
| 26 جولائی | 4/15 | ن |
| 28 جولائی | 7/54 | ک |
| [redacted] جولائی | 17/56 | ک |
| 2 اگست | 10/43 | ک |
| 4 اگست | [redacted] | ک |
| 7 اگست | 5/21 | ن |

| تاریخ | وقت | مناسبت |
|---|---|---|
| 9 اگست | 17/46 | ن |
| 12 اگست | 01/4 | ن |
| 14 اگست | 8/18 | ک |
| 16 اگست | 11/20 | ک |
| 18 اگست | 12/10 | ن |
| 20 اگست | 15/3 | ک |
| 22 اگست | 16/45 | ک |
| 24 اگست | 23/11 | ن |
| 26 اگست | 23/36 | ک |
| 29 اگست | 10/27 | ک |
| 31 اگست | 23/10 | ن |
| 3 اگست | 10/20 | ک |
| 5 اگست | 21/54 | ک |
| 8 اگست | 5/13 | ن |
| 10 ستمبر | 12/18 | ک |
| 12 ستمبر | 16/31 | ک |
| 14 ستمبر | 18/58 | ن |
| 16 ستمبر | 21/12 | ک |
| 19 ستمبر | 4/57 | ن |
| 20 ستمبر | 23/44 | ن |
| 23 ستمبر | 8/34 | ک |
| 25 ستمبر | 19/16 | ک |
| 28 ستمبر | 8/34 | ن |
| 30 ستمبر | 16/35 | ک |
| [redacted] ستمبر | 8/30 | ن |
| 5 ستمبر | 10/47 | ن |
| 7 ستمبر | 22/20 | ک |
| 10 اکتوبر | 6/36 | ن |
| 12 اکتوبر | 6/38 | ک |
| 14 اکتوبر | 2/21 | ن |
| [redacted]6 اکتوبر | 15/19 | ک |
| 18 اکتوبر | 10/34 | ک |

| تاریخ | وقت | مناسبت |
|---|---|---|
| [redacted] اکتوبر | 23/58 | ک |
| 23 اکتوبر | 11/40 | ک |
| 25 اکتوبر | 23/16 | ک |
| 28 اکتوبر | 12/23 | ک |
| 30 اکتوبر | 9/57 | ن |
| کم نومبر | 18/30 | ک |
| 3 نومبر | 23/5 | ن |
| 6 نومبر | 8/48 | ک |
| [redacted] نومبر | 3/27 | ک |
| 10 نومبر | 7/44 | ن |
| 12 نومبر | 12/14 | ک |
| 14 نومبر | 16/11 | ک |
| 17 نومبر | 0/15 | ک |
| 19 نومبر | 7/47 | ک |
| 22 نومبر | 8/5 | ک |
| 24 نومبر | 8/37 | ن |
| 26 نومبر | 19/19 | ک |
| 29 نومبر | 4/34 | ک |
| کم دسمبر | 18/40 | ن |
| 3 دسمبر | 15/29 | ن |
| 5 دسمبر | 10/10 | ک |
| 7 دسمبر | 13/59 | ن |
| 9 دسمبر | 15/6 | ن |
| 11 دسمبر | 22/46 | ک |
| 1[redacted] دسمبر | 6/19 | ن |
| 16 دسمبر | 17/3 | ن |
| 19 دسمبر | 1/9 | ک |
| 21 دسمبر | 17/55 | ک |
| 24 دسمبر | 13/10 | ن |
| 26 دسمبر | 16/45 | ک |
| 28 دسمبر | 22/55 | ن |
| 31 دسمبر | 1/31 | ک |

# امامیہ تقویم ماہ جنوری 2009 عیسوی JAN/ | مطابق محرم الحرام/صفر المظفر ۱۴۳۰ ہجری

ماہ صفر کا چاند دیکھ کر سورۂ حمد (پارہ ۲۵) یا آئینہ، پانی یا انگوٹھی دیکھیں۔

## عمومی تقویم | استخراج و کوائف سیارگان | اسلامی تقویم

مطابق اہل برصغیر

| ایام 31 | عیسوی 2009 جنوری | بکرمی 2065 پوہ | شمسی 1930 جدی | قمر فی البروج | قمر فی المنازل | سیارگان فی البروج | ۱۴۳۰ محرم | نیک / نحس | ولادت و شہادت معصومین علیہم السلام — اسلامی معلومات | یادداشت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 1 | 18 | 12 | حوت ♓ 5/28 | موخر 15.02 | 14/52 عطارد در دلو | ۳ | نحس اکبر | | |
| جمعہ | 2 | 19 | 13 | | رشا 15.54 | | ۴ | نحس اکبر | سفر کے لئے بد | |
| ہفتہ | 3 | 20 | 14 | حمل ♈ 14/51 | شرطین 14.51 | 17/37 زہرہ در حوت | ۵ | نحس اکبر | | |
| اتوار | 4 | 21 | 15 | | بطین 13.57 | | ۶ | نحس اکبر | تیس ہزار یزیدی فوج کربلا میں آئی | |
| سوموار | 5 | 22 | 16 | ثور ♉ 20/47 | ثریا 13.03 | 20/42 مشتری در دلو | ۷ | نحس اکبر | قافلہ حسینی پر پانی بند ہوا | |
| منگل | 6 | 23 | 17 | | دبران 11.41 | | ۸ | نحس اکبر | سفر کے لئے بد | |
| بدھ | 7 | 24 | 18 | جوزا ♊ 23/13 | ھقعہ 09.17 | | ۹ | نحس اکبر | شب عاشور | |
| جمعرات | 8 | 25 | 19 | | ہنعہ 06.41<br>ذراع 04.18 | | ۱۰ | نحس اکبر | شہادت امام حسین علیہ السلام ۶۱ھ | یوم عاشورہ ۶۱ ہجری |
| جمعہ | 9 | 26 | 20 | سرطان ♋ 23/15 | نثرہ 23.15 | | ۱۱ | نحس اکبر | روانگی اسیران کربلا بطرف کوفہ | روز وفات حضرت آدمؑ |
| ہفتہ | 10 | 27 | 21 | | طرفہ 19.35 | | ۱۲ | نیک | سوئم شہدائے کربلا | |
| اتوار | 11 | 28 | 22 | اسد ♌ 22/42 | جبہ 15.55 | | ۱۳ | نحس | | |
| سوموار | 12 | 29 | 23 | | زبرہ 13.22 | | ۱۴ | نحس اکبر | | |
| منگل | 13 | ماگھ | 24 | سنبلہ ♍ 23/34 | صرفہ 10.34 | | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد | |
| بدھ | 14 | 2 | 25 | | عوا 08.13 | | ۱۶ | نحس | | |
| جمعرات | 15 | 3 | 26 | | سماک 06.44 | | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد | اصحاب فیل پر نزول عذاب |
| جمعہ | 16 | 4 | 27 | میزان ♎ 03/31 | غفرہ 03.31 | | ۱۸ | نیک | تحویل قبلہ بجانب کعبہ ۲ھ | |
| ہفتہ | 17 | 5 | 28 | | زبانہ 03.26 | | ۱۹ | نیک | | |
| اتوار | 18 | 6 | 29 | عقرب ♏ 11/21 | اکلیل 03.21 | | ۲۰ | میانہ | دسواں شہیدانِ کربلا | وفات حضرت بلالؓ موذن |
| سوموار | 19 | 7 | 30 | | قلب 05.06 | | ۲۱ | نحس | | |
| منگل | 20 | 8 | دلو | قوس ♐ 22/31 | شولہ 06.44 | 3/41 شمس در دلو | ۲۲ | نحس اکبر | | |
| بدھ | 21 | 9 | 2 | | نعائم 08.38 | 10/37 عطارد در جدی | ۲۳ | نیک | | |
| جمعرات | 22 | 10 | 3 | | بلدہ 10.56 | | ۲۴ | نحس | | |
| جمعہ | 23 | 11 | 4 | جدی ♑ 11/19 | ذابح 11.19 | | ۲۵ | نحس | شہادت امام زین العابدین علیہ السلام ۹۵ھ | روز وفات جناب فضہ ۹۵ھ |
| ہفتہ | 24 | 12 | 5 | | بلعہ 13.16 | | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد | |
| اتوار | 25 | 13 | 6 | دلو ♒ 23/58 | سعود 15.15 | | ۲۷ | نیک | شہادت میثم تمارؓ (صحابی رسولؐ) | |
| سوموار | 26 | 14 | 7 | | اخبیہ 17.46 | | ۲۸ | نیک | نکاح کے لئے بد | سورج گرہن |
| منگل | 27 | 15 | 8 | | مقدم 19.26 | | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد | رویت ہلال |
| بدھ | 28 | 16 | 9 | حوت ♓ 11/13 | موخر 20.45 | | صفر | نحس اکبر | داخلہ اہل حرم دربار یزید ملعون | |
| جمعرات | 29 | 17 | 10 | | رشا 21.33 | | ۲ | نیک | شہادت حضرت زید شہید | جنگ صفین |
| جمعہ | 30 | 18 | 11 | حمل ♈ 20/26 | شرطین 20.26 | | ۳ | نحس | | عرس پیر سبحان اللہ ملتان |
| ہفتہ | 31 | 19 | 12 | | بطین 19.50 | | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد | عرس چن پیر پاکپتن |

# اوقات شرعی برائے لاہور - کراچی

بابت ماہ جنوری

| تاریخ | لاہور: نماز فجر | لاہور: طلوع آفتاب | لاہور: نماز ظہرین | لاہور: غروب آفتاب | لاہور: نماز مغربین | کراچی: طلوع آفتاب | کراچی: غروب آفتاب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 5-39 | 7-00 | 12-09 | 5-12 | 5-24 | 7-16 | 5-55 |
| 2 | 5-40 | 7-00 | 12-10 | 5-13 | 5-25 | 7-16 | 5-55 |
| 3 | 5-40 | 7-01 | 12-10 | 5-14 | 5-25 | 7-17 | 5-56 |
| 4 | 5-40 | 7-01 | 12-11 | 5-14 | 5-26 | 7-17 | 5-56 |
| 5 | 5-41 | 7-01 | 12-11 | 5-15 | 5-27 | 7-17 | 5-57 |
| 6 | 5-41 | 7-01 | 12-12 | 5-16 | 5-28 | 7-17 | 5-58 |
| 7 | 5-41 | 7-01 | 12-12 | 5-17 | 5-28 | 7-18 | 5-59 |
| 8 | 5-41 | 7-01 | 12-13 | 5-17 | 5-29 | 7-18 | 5-59 |
| 9 | 5-41 | 7-01 | 12-13 | 5-18 | 5-30 | 7-18 | 6-00 |
| 10 | 5-41 | 7-01 | 12-13 | 5-19 | 5-31 | 7-18 | 6-01 |
| 11 | 5-41 | 7-01 | 12-14 | 5-20 | 5-32 | 7-18 | 6-02 |
| 12 | 5-41 | 7-01 | 12-14 | 5-21 | 5-32 | 7-18 | 6-02 |
| 13 | 5-41 | 7-01 | 12-14 | 5-22 | 5-33 | 7-18 | 6-03 |
| 14 | 5-41 | 7-01 | 12-15 | 5-22 | 5-34 | 7-18 | 6-04 |
| 15 | 5-40 | 7-01 | 12-15 | 5-23 | 5-35 | 7-18 | 6-05 |
| 16 | 5-40 | 7-00 | 12-16 | 5-24 | 5-36 | 7-18 | 6-05 |
| 17 | 5-40 | 7-00 | 12-16 | 5-25 | 5-37 | 7-18 | 6-06 |
| 18 | 5-40 | 7-00 | 12-16 | 5-26 | 5-38 | 7-18 | 6-07 |
| 19 | 5-40 | 7-00 | 12-16 | 5-27 | 5-39 | 7-18 | 6-08 |
| 20 | 5-40 | 7-00 | 12-17 | 5-28 | 5-39 | 7-18 | 6-08 |
| 21 | 5-40 | 6-59 | 12-17 | 5-29 | 5-40 | 7-18 | 6-09 |
| 22 | 5-39 | 6-59 | 12-17 | 5-30 | 5-41 | 7-18 | 6-10 |
| 23 | 5-39 | 6-59 | 12-18 | 5-31 | 5-42 | 7-17 | 6-11 |
| 24 | 5-39 | 6-58 | 12-18 | 5-32 | 5-43 | 7-17 | 6-11 |
| 25 | 5-39 | 6-58 | 12-18 | 5-33 | 5-44 | 7-17 | 6-12 |
| 26 | 5-38 | 6-57 | 12-18 | 5-34 | 5-45 | 7-17 | 6-13 |
| 27 | 5-38 | 6-57 | 12-18 | 5-35 | 5-46 | 7-16 | 6-14 |
| 28 | 5-37 | 6-56 | 12-19 | 5-35 | 5-47 | 7-16 | 6-14 |
| 29 | 5-37 | 6-55 | 12-19 | 5-36 | 5-48 | 7-15 | 6-15 |
| 30 | 5-36 | 6-55 | 12-19 | 5-37 | 5-49 | 7-15 | 6-15 |
| 31 | 5-36 | 6-54 | 12-19 | 5-38 | 5-50 | 7-14 | 6-16 |

## ہدایات حضرت امام رضا علیہ السلام

اس ماہ میں بلغم پیدا ہوتا ہے۔ گرم پانی کے چند گھونٹ پینا مفید ہے۔ دن کے اوّلین حصہ میں مالش مفید ہے۔ گرم سبزیاں اور پودینہ استعمال کریں۔

## وسعت رزق کیلئے

جب بھی گھر داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں (سَلَامٌ عَلَیْکُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو کہیں (اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ) اور اس کے بعد سورہ توحید پڑھیں انشاءاللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# نقشہ اوقات قمر در عقرب بحساب یونانی 2009

| تاریخ | ابتدا | تاریخ | اختتام |
|---|---|---|---|
| 18 جنوری | 11 بجکر 21 منٹ صبح | 20 جنوری | 10 بجکر 31 منٹ رات |
| 14 فروری | 7 بجکر 52 منٹ شام | 17 فروری | 5 بجکر 54 منٹ علی الصبح |
| 14 مارچ | 5 بجکر 24 منٹ صبح | 16 مارچ | 2 بجکر 23 منٹ دوپہر |
| 10 اپریل | 2 بجکر 24 منٹ دوپہر | 12 اپریل | 11 بجکر 2 منٹ رات |
| 7 مئی | 11 بجکر 49 منٹ رات | 10 مئی | 6 بجکر 50 منٹ صبح |
| 4 جون | 3 بجکر 45 منٹ علی الصبح | 6 جون | 1 بجکر 25 منٹ دوپہر |
| یکم جولائی | 9 بجکر 20 منٹ صبح | 3 جولائی | 7 بجکر 12 منٹ شام |
| 28 جولائی | 3 بجکر 57 منٹ شام | 31 جولائی | 1 بجکر 11 منٹ دن |
| 25 اگست | 12 بجکر 17 منٹ دن | 27 اگست | 8 بجکر 17 منٹ صبح |
| 21 ستمبر | 9 بجکر 53 منٹ صبح | 23 ستمبر | 4 بجکر 44 منٹ شام |
| 18 اکتوبر | 7 بجکر 24 منٹ شام | 21 اکتوبر | 1 بجکر 50 منٹ بعد نصف شب |
| 15 نومبر | 3 بجکر 25 منٹ علی الصبح | 17 نومبر | 10 بجکر 23 منٹ صبح |
| 12 دسمبر | 9 بجکر 33 منٹ صبح | 14 دسمبر | 5 بجکر 26 منٹ شام |

**نوٹ:** قارئین سے گذارش ہے کہ قمر در عقرب کے اوقات میں معمولات کے علاوہ کوئی کام نہ کریں۔ مثلاً سفر کا آغاز، نیا کاروبار، عقیقہ، منگنی، نکاح، شادی، ولیمہ، تعمیرات وغیرہ اور کسی قسم کا معاہدہ بھی ان ایام میں نہ کریں۔ قمر در عقرب شروع اور ختم ہونے والے پورے دن احتیاط کرنا بہتر ہے ان اوقات میں کسی معصومؑ کی ولادت یا اسلامی عید آجائے تو صدقہ دیکر کام شروع کیا جاسکتا ہے۔ معصومینؑ کا فرمان ہے کہ صدقہ ردِّ بلا ہے۔ (ادارہ)

# امامیہ تقویم ماہ فروری 2009 عیسوی/FEB | مطابق صفر/ربیع الاول ۱۴۳۰ ہجری

ماہ ربیع الاول کا ☾ دیکھ کر سورۃ مجادلہ (پارہ ۲۸) یا آئینہ یا جاری پانی دیکھیں۔

## عمومی تقویم | استخراج و کوائف سیارگان (مطابق اہل برصغیر) | اسلامی تقویم

| ایام 28 | عیسوی 2009 فروری | بکرمی 2065 ماگھ | شمسی 1930 دلو | قمر فی البروج | قمر فی المنازل | سیارگان فی البروج | ۱۴۳۰ صفر | نیک / نحس | اسلامی معلومات | یادداشت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 1 | 20 | 13 | | ثریا 19.14 | | ۵ | نحس | | |
| سوموار | 2 | 21 | 14 | ثور ♉ 03/10 | دبران 18.48 | | ٦ | نیک | | عرس محمد نظام الدین D.G.K. |
| منگل | 3 | 22 | 15 | | ہقعہ 17.37 | زہرہ در حمل 8/42 | ۷ | نیک | ولادت باسعادت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام ۱۲۸ھ | عرس غوث بہاؤالدین ملتان |
| بدھ | 4 | 23 | 16 | جوزا ♊ 07/16 | ہنعہ 22.13 | مریخ در دلو 20/56 | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد | حضرت ایوبؑ کی دعا قبول ہوئی |
| جمعرات | 5 | 24 | 17 | | ذراع 19.49 | | ۹ | نیک | فتح جنگ نہروان | شہادت حضرت عمار بن یاسرؓ ۳۸ھ |
| جمعہ | [illegible] | 25 | 18 | سرطان ♋ 09/07 | نثرہ 09.07 | | ۱۰ | نحس اکبر | | |
| ہفتہ | 7 | 26 | 19 | | طرفہ 05.56 | | ۱۱ | نیک | | وفات حضرت اویس قرنیؓ ۳۷ھ |
| اتوار | 8 | 27 | 20 | اسد ♌ 09/44 | جبہ 02.45 | | ۱۲ | نیک | | |
| سوموار | 9 | 28 | 21 | | زبرہ 00.24 صرفہ 21.35 | | ۱۳ | [illegible] | شہادت بی بی سکینہ سلام اللہ علیہا ٦١ھ | چاند گرہن |
| منگل | 10 | 29 | 22 | سنبلہ ♍ 10/39 | عوا 19.08 | | ۱۴ | نیک | | |
| بدھ | 11 | 30 | 23 | | سماک 16.48 | | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد | |
| جمعرات | 12 | پھاگن | 24 | میزان 13/34 | غفرہ 13.34 | | ۱٦ | نحس | | |
| جمعہ | 13 | 2 | 25 | | زبانہ 12.50 | | ۱۷ | نحس اکبر | [illegible] امام علی رضا علیہ السلام ۲۰۳ھ | |
| ہفتہ | 14 | 3 | 26 | عقرب 19/52 | اکلیل 12.06 | عطارد در دلو 20/40 | ۱۸ | نیک | | |
| اتوار | 15 | 4 | 27 | | قلب 13.17 | | ۱۹ | نیک | | |
| سوموار | 16 | 5 | 28 | | شولہ 14.26 | | ۲۰ | نحس اکبر | چہلم حضرت امام حسین علیہ السلام | عرس داتا گنج بخشؒ |
| منگل | 17 | 6 | 29 | قوس 5/54 | نعائم 15.58 | | ۲۱ | نحس | | |
| بدھ | 18 | 7 | حوت | | بلدہ 18.11 | شمس در حوت 17/47 | ۲۲ | نیک | | |
| جمعرات | 19 | 8 | 2 | جدی ♑ 18/26 | ذابح 18.26 | | ۲۳ | نیک | آغاز حکومت بنی عباس | |
| جمعہ | 20 | 9 | 3 | | بلع 20.26 | | ۲۴ | [illegible] | بروایت شہادت حضرت زینب سلام اللہ علیہا | |
| ہفتہ | 21 | 10 | 4 | | سعود 22.26 | | ۲۵ | نحس | | عرس سائیں فضل الٰہی قصور |
| اتوار | 22 | 11 | 5 | دلو ♒ 7/07 | اخبیہ 16.46 | | ۲٦ | نیک | نکاح وسفر کے لئے بد | |
| سوموار | 23 | 12 | 6 | | مقدم 17.52 | | ۲۷ | نیک | | |
| منگل | 24 | 13 | 7 | حوت ♓ 18/01 | موخر 03.25 | | ۲۸ | نحس اکبر | رحلت حضرت رسولؐ خدا ۔ شہادت امام حسنؑ | |
| بدھ | 25 | 14 | 8 | | رشا 03.51 | | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد | |
| جمعرات | 26 | 15 | 9 | | | | ۳۰ | نیک | نکاح کے لئے بد | رویت ہلال |
| جمعہ | 27 | 16 | 10 | حمل ♈ 2/25 | شرطین 0.25 | | ربیع الاول | نیک | حضرت رسول اکرمؐ کی مکہ سے مدینہ ہجرت | |
| ہفتہ | 28 | 17 | 11 | | بطین 01.37 | | ۲ | نحس | | |

قمری تاریخوں کی سعادت ونحوست معتبر روایات سے ثابت نہیں۔ [illegible] اس درجہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ ضروریات دینی ودنیاوی کو محض [illegible] معطل کیا جائے۔ کا [illegible] ہم ہو، [illegible] نحس ہو تو اس کام کو صدقہ دیکر کرلیا جائے۔ قمر در عقرب کے ایام [illegible] ہیں۔ ان میں کوئی نیا کام [illegible] وہ ہرگز نہ کریں۔ (علامہ علی نقی مجتہد اعلیٰ [illegible])

✦ 27 صفر بعنوان جنازے میں تیر بمقام کربلا گامے شاہ لاہور۔ صبح تا شام۔ اختتام مجلس شبیہ تابوت امام مسمومؑ برآمدگی۔ جمشید نقوی 0300-4298909

# چاند سورج گرہن 2009ء

(1) - **سورج گرہن:** 26 جنوری 2009ء بروز پیر برج دلو کے 6 درجہ 30 دقیقہ پر لگے گا۔ ابتدا گرہن 10 بجکر 56 منٹ عروج کا وقت 12 بجکر 56 منٹ جبکہ گرہن کا اختتام 14 بجکر 56 منٹ پر ہوگا۔ یہ گرہن عین پاکستان و ہندوستان کی سرزمین پر ہوگا۔ جبکہ پورے براعظم ایشیا میں دکھائی بھی دے گا۔ جن ممالک میں گرہن دکھائی دے گا ان میں فلپائن، جاپان، چین، ویت نام، تھائی لینڈ، برما، بنگلہ دیش، بھوٹان، نیپال، سری لنکا، مالدیپ، افغانستان، ایران، تاجکستان، ازبکستان، عراق ترکی، شام، فلسطین، سعودی عرب، متحدہ عرب امارات، اومان اور یمن شامل ہیں۔ یہ گرہن مشرقی ممالک میں شام کے قریب اور مغربی ممالک میں صبح کے بعد نظر آئے گا۔

(2) - **چاند گرہن:** 9 فروری 2009ء بروز پیر 20 درجہ 60 دقیقہ برج اسد پر لگے گا۔ گرہن کی ابتدا 17 بجکر 50 منٹ عروج 19 بجکر 50 منٹ جبکہ اختتام 21 بجکر 50 منٹ پر ہے۔ یہ گرہن ترکی، عراق، رومانیہ، یونان، بلغاریہ، پولینڈ، جرمنی، فرانس میں نظر آئے گا جبکہ پاکستان، افغانستان اور ایران میں مشکل سے ہی نظر آئے گا۔

(3) - **چاند گرہن:** یہ گرہن ہالہ دار ہوگا اور 07-07-2009 کو برج جدی کے 15 درجہ 24 دقیقہ پر دوپہر 12 بجکر 23 منٹ پر شروع ہوگا۔ گرہن کے عروج کا وقت دوپہر 2 بجکر 23 منٹ جبکہ اختتام 4 بجکر 23 منٹ پر ہوگا۔ یہ گرہن پاکستان، ہندوستان اور برما کے عین اوپر لگے گا مگر دن کی روشنی ہونے کی وجہ سے بغیر سائنسی آلات کے نہیں دیکھا جاسکے گا۔ البتہ ترکی، عراق، شام، سعودی عرب کے مغربی علاقوں، افریقہ کے عرب ممالک، جنوبی افریقہ، یونان، یوگوسلاویہ، بلغاریہ، یورپ کا جنوبی حصہ بحیرۂ اوقیانوس کے علاقے اور جزائر برطانیہ میں گرہن کا نظارہ کیا جاسکے گا۔

(4) - **سورج گرہن:** یہ گرہن 22 جولائی 2009ء بروز بدھ 29 درجہ اور 27 دقیقہ برج سرطان پر لگے گا۔ گرہن کی ابتدا صبح 5 بجکر 32 منٹ عروج 7 بجکر 36 منٹ جبکہ اختتام 9 بجکر 36 منٹ پر ہوگا۔ یہ گرہن جن ممالک میں نظر آئے گا ان میں جاپان، انڈونیشیا، فلپائن، مشرقی چین، شمالی و جنوبی کوریا، ویت نام، تھائی لینڈ، برما اور بنگلہ دیش شامل ہیں۔ پاکستان میں صرف علی الصبح بیدار ہونے والے اشخاص کو نظر آسکتا ہے۔

(5) - **چاند گرہن:** یہ گرہن 6 اگست 2009ء بروز جمعرات کو 13 درجہ 43 دقیقہ برج دلو پر لگے گا۔ ابتداء گرہن 3 بجکر 56 منٹ اور عروج گرہن 5 بجکر 56 منٹ اور انتہا 7 بجکر 56 منٹ پر ہوگی۔ یہ گرہن پاکستان کے انتہائی مشرق میں ہوگا۔ اس لئے اس کے نظارہ کا امکان بہت کم ہے۔ البتہ انڈیا

## اوقات شرعی برائے لاہور - کراچی

| | بابت ماہ فروری - لاہور | | | | | کراچی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تاریخ | نماز فجر | طلوع آفتاب | نماز ظہرین | غروب آفتاب | نماز مغربین | طلوع آفتاب | غروب آفتاب |
| 1 | 5-36 | 6-54 | 12-19 | 5-39 | 5-50 | 7-14 | 6-17 |
| 2 | 5-35 | 6-53 | 12-19 | 5-40 | 5-51 | 7-14 | 6-18 |
| 3 | 5-35 | 6-53 | 12-19 | 5-41 | 5-52 | 7-13 | 6-19 |
| 4 | 5-35 | 6-52 | 12-19 | 5-41 | 5-53 | 7-13 | 6-19 |
| 5 | 5-34 | 6-51 | 12-20 | 5-42 | 5-54 | 7-12 | 6-20 |
| 6 | 5-33 | 6-50 | 12-20 | 5-43 | 5-55 | 7-12 | 6-20 |
| 7 | 5-32 | 6-50 | 12-20 | 5-44 | 5-56 | 7-11 | 6-21 |
| 8 | 5-32 | 6-49 | 12-20 | 5-45 | 5-57 | 7-11 | 6-22 |
| 9 | 5-31 | 6-48 | 12-20 | 5-46 | 5-58 | 7-10 | 6-23 |
| 10 | 5-31 | 6-48 | 12-20 | 5-47 | 5-59 | 7-10 | 6-23 |
| 11 | 5-30 | 6-47 | 12-20 | 5-48 | 6-00 | 7-09 | 6-24 |
| 12 | 5-29 | 6-46 | 12-20 | 5-49 | 6-01 | 7-08 | 6-24 |
| 13 | 5-28 | 6-45 | 12-20 | 5-50 | 6-02 | 7-07 | 6-25 |
| 14 | 5-27 | 6-44 | 12-20 | 5-50 | 6-02 | 7-07 | 6-26 |
| 15 | 5-26 | 6-43 | 12-20 | 5-51 | 6-03 | 7-06 | 6-27 |
| 16 | 5-26 | 6-42 | 12-20 | 5-52 | 6-03 | 7-05 | 6-27 |
| 17 | 5-25 | 6-41 | 12-20 | 5-53 | 6-04 | 7-04 | 6-28 |
| 18 | 5-24 | 6-40 | 12-19 | 5-54 | 6-05 | 7-04 | 6-28 |
| 19 | 5-23 | 6-39 | 12-19 | 5-54 | 6-06 | 7-03 | 6-29 |
| 20 | 5-22 | 6-38 | 12-19 | 5-55 | 6-07 | 7-02 | 6-29 |
| 21 | 5-21 | 6-37 | 12-19 | 5-56 | 6-08 | 7-01 | 6-30 |
| 22 | 5-20 | 6-36 | 12-19 | 5-57 | 6-08 | 7-01 | 6-30 |
| 23 | 5-19 | 6-35 | 12-19 | 5-58 | 6-09 | 7-00 | 6-31 |
| 24 | 5-18 | 6-34 | 12-19 | 5-59 | 6-10 | 6-59 | 6-31 |
| 25 | 5-17 | 6-33 | 12-19 | 6-00 | 6-11 | 6-58 | 6-32 |
| 26 | 5-16 | 6-32 | 12-18 | 6-00 | 6-12 | 6-57 | 6-32 |
| 27 | 5-15 | 6-31 | 12-18 | 6-01 | 6-12 | 6-56 | 6-33 |
| 28 | 5-14 | 6-29 | 12-18 | 6-02 | 6-13 | 6-55 | 6-33 |
| 29 | 5-13 | 6-28 | 12-18 | 6-02 | 6-14 | 6-54 | 6-34 |

**ہدایات حضرت امام رضا علیہ السلام** ماہ فروری میں ٹھنڈی اشیاء کے استعمال سے پرہیز کرنا چاہیے۔ پودینہ، ادرک اور لہسن کا استعمال مفید ہے۔

## حروف [illegible] مع اعداد

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب پ | ت ٹ | ث | ج چ | ح | خ | د ڈ | ذ | ر ڑ |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ز ژ | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع | غ | ف |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | [illegible] | 100 | 200 |
| | ق | ک گ | ل | م | ن | و | ھ | ی ے | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | [illegible] | |

# امامیہ تقویم ماہ مارچ 2009 عیسوی/MAR

مطابق ربیع الاول / ربیع الثانی ۱۴۳۰ ہجری

ماہ ربیع الثانی کا ☾ دیکھ کر سورۂ ملک (پارہ ۲۹) یا جواہر، گھوڑا یا گوسفند دیکھیں۔

## عمومی تقویم | استخراج و [illegible] سیارگان | اسلامی تقویم

| ایام 31 | عیسوی 2009 مارچ | بکرمی 2065 پھاگن | شمسی 1930 حوت | قمر فی البروج | قمر فی المنازل | سیارگان فی البروج | ۱۴۳۰ ربیع الاول | نیک / نحس | اسلامی معلومات | یادداشت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 1 | 18 | 12 | ثور ♉ 08/34 | دبران 00.02 | | ۳ | نحس | | |
| سوموار | 2 | 19 | 13 | | هقعه 22.45 | | ۴ | نحس اکبر | تعمیر مکان کے لئے نیک | |
| منگل | 3 | 20 | 14 | جوزا ♊ 13/00 | ہنعہ 21.31 | | ۵ | نحس | | |
| بدھ | 4 | 21 | 15 | | ذراع 19.41 | | ۶ | نیک | | |
| جمعرات | 5 | 22 | 16 | سرطان ♋ 16.08 | نثرہ 16.08 | | ۷ | نیک | | عرس میاں میر لاہور |
| جمعہ | 6 | 23 | 17 | | طرفہ 13.40 | | ۸ | نحس | [illegible] ۲۶۰ ھ | |
| ہفتہ | 7 | 24 | 18 | اسد ♌ 18/25 | جبہ 11.12 | | ۹ | نیک | اہلبیت علیہم السلام نے سوگ بڑھایا | عید شجاع |
| اتوار | 8 | 25 | 19 | | زبرہ 09.28 | عطارد در حوت 23/57 | ۱۰ | نحس اکبر | | عرس پیر سید مکی لاہور |
| سوموار | 9 | 26 | 20 | سنبلہ ♍ 20/35 | صرفہ 07.12 | | ۱۱ | نیک | | |
| منگل | 10 | 27 | 21 | | عوا 05.07 | | ۱۲ | نیک | ہفتہ وحدت مسلمین کا آغاز | عید میلاد النبیؐ |
| بدھ | 11 | 28 | 22 | میزان ♎ 23/47 | سماک 03.18 / غفرہ 23.47 | | ۱۳ | نحس | | |
| جمعرات | 12 | 29 | 23 | | زبانہ 22.45 | | ۱۴ | نیک | | |
| جمعہ | 13 | 30 | 24 | | اکلیل 21.43 | | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد | |
| ہفتہ | 14 | چیت | 25 | عقرب ♏ 4 | قلب 22.30 | | ۱۶ | نحس | تعمیر کے لئے نیک | عرس شاہ محمد غوث لاہور ۱۵ تا ۱۷ |
| اتوار | 15 | 2 | 26 | | شولہ 23.12 | مریخ در حوت 8/21 | ۱۷ | نیک | ولادت باسعادت حضرت رسولِ خدا - ولادت باسعادت امام جعفر صادقؑ | |
| سوموار | 16 | 3 | 27 | قوس ♐ 14/23 | نعائم 10.00 | | ۱۸ | نیک | ولادت حضرت اُم کلثوم سلام اللہ علیہا | |
| منگل | 17 | 4 | 28 | | بلدہ 02.22 | | ۱۹ | نیک | | |
| بدھ | 18 | 5 | 29 | | | | ۲۰ | نحس اکبر | تعمیر مکان کے لئے نیک | عرس بری امام راولپنڈی ۲۰ تا ۲۲ ربیع الاول |
| جمعرات | 19 | 6 | 30 | جدی ♑ 02/20 | ذابح 02.20 | | ۲۱ | نحس | | |
| جمعہ | 20 | 7 | حمل | | بلعہ 04.25 | شمس در حمل 16/45 | ۲۲ | نیک | نوروز عالم افروز | غزوۂ بنی نضیر ۳ ھ |
| ہفتہ | 21 | 8 | [illegible] | دلو ♒ 15/08 | سعود 06.28 | | ۲۳ | نیک | | |
| اتوار | 22 | 9 | 3 | | اخبیہ 08.50 | | ۲۴ | نحس | | |
| سوموار | 23 | 10 | 4 | | مقدم 10.24 | | ۲۵ | نحس | | یوم پاکستان |
| منگل | 24 | 11 | 5 | حوت ♓ 02/09 | موخر 11.27 | | ۲۶ | نحس | رحلت حضرت ابوطالب علیہ [illegible] | |
| بدھ | 25 | 12 | 6 | | رشا 11.41 | | ۲۷ | نیک | | |
| جمعرات | 26 | 13 | 7 | حمل ♈ 10/04 | شرطین 10.04 | عطارد در حمل 0/56 | ۲۸ | نیک | نکاح کے لئے بد | |
| جمعہ | 27 | 14 | 8 | | بطین 08.48 | | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد | |
| ہفتہ | 28 | 15 | 9 | ثور ♉ 15/10 | ثریا 07.32 | | ۳۰ | نیک | نکاح کے لئے بد | رویت ہلال |
| اتوار | 29 | 16 | 10 | | دبران 06.35 | | ربیع الثانی | نحس اکبر | | عرس صاحب اسیر بہاولپور |
| سوموار | 30 | 17 | 11 | جوزا ♊ 18/27 | هقعه 04.53 | | ۲ | نیک | | عرس بابا شاہ جمال لاہور |
| منگل | 31 | 18 | 12 | | ہنعہ 03.06 | | ۳ | نحس | | عرس حاجی توراں شاہ۔ سوہاوہ |

# اوقات شرعی برائے لاہور - کراچی

| تاریخ | بابت ماہ مارچ — لاہور: نماز فجر | طلوع آفتاب | نماز ظہرین | غروب آفتاب | نماز مغربین | کراچی: طلوع آفتاب | غروب آفتاب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 5-13 | 6-27 | 12-18 | 6-03 | 6-14 | 6-54 | 6-34 |
| 2 | 5-11 | 6-26 | 12-18 | 6-04 | 6-14 | 6-54 | 6-34 |
| 3 | 5-10 | 6-25 | 12-18 | 6-05 | 6-15 | 6-53 | 6-35 |
| 4 | 5-09 | 6-24 | 12-18 | 6-05 | 6-16 | 6-52 | 6-35 |
| 5 | 5-08 | 6-22 | 12-17 | 6-06 | 6-17 | 6-51 | 6-36 |
| 6 | 5-07 | 6-21 | 12-17 | 6-07 | 6-17 | 6-50 | 6-36 |
| 7 | 5-05 | 6-20 | 12-17 | 6-08 | 6-18 | 6-49 | 6-37 |
| 8 | 5-04 | 6-19 | 12-17 | 6-08 | 6-19 | 6-48 | 6-37 |
| 9 | 5-03 | 6-18 | 12-16 | 6-09 | 6-20 | 6-47 | 6-38 |
| 10 | 5-02 | 6-16 | 12-16 | 6-10 | 6-20 | 6-46 | 6-38 |
| 11 | 5-01 | 6-15 | 12-16 | 6-11 | 6-21 | 6-45 | 6-39 |
| 12 | 5-00 | 6-14 | 12-16 | 6-11 | 6-22 | 6-44 | 6-39 |
| 13 | 4-58 | 6-13 | 12-15 | 6-12 | 6-23 | 6-43 | 6-40 |
| 14 | 4-56 | 6-12 | 12-15 | 6-13 | 6-23 | 6-42 | 6-40 |
| 15 | 4-56 | 6-10 | 12-15 | 6-13 | 6-24 | 6-41 | 6-41 |
| 16 | 4-55 | 6-09 | 12-15 | 6-14 | 6-25 | 6-40 | 6-41 |
| 17 | 4-53 | 6-07 | 12-14 | 6-15 | 6-25 | 6-39 | 6-42 |
| 18 | 4-52 | 6-06 | 12-14 | 6-16 | 6-26 | 6-38 | 6-42 |
| 19 | 4-50 | 6-05 | 12-13 | 6-16 | 6-27 | 6-37 | 6-43 |
| 20 | 4-49 | 6-03 | 12-13 | 6-17 | 6-28 | 6-36 | 6-43 |
| 21 | 4-48 | 6-02 | 12-13 | 6-18 | 6-28 | 6-35 | 6-44 |
| 22 | 4-47 | 6-01 | 12-13 | 6-18 | 6-28 | 6-34 | 6-44 |
| 23 | 4-45 | 6-00 | 12-12 | 6-19 | 6-29 | 6-33 | 6-45 |
| 24 | 4-43 | 5-59 | 12-12 | 6-19 | 6-30 | 6-32 | 6-45 |
| 25 | 4-42 | 5-58 | 12-12 | 6-20 | 6-31 | 6-31 | 6-46 |
| 26 | 4-41 | 5-56 | 12-12 | 6-20 | 6-31 | 6-30 | 6-46 |
| 27 | 4-40 | 5-55 | 12-11 | 6-21 | 6-32 | 6-29 | 6-46 |
| 28 | 4-38 | 5-54 | 12-10 | 6-22 | 6-33 | 6-27 | 6-46 |
| 29 | 4-37 | 5-53 | 12-10 | 6-22 | 6-33 | 6-26 | 6-47 |
| 30 | 4-36 | 5-51 | 12-10 | 6-23 | 6-34 | 6-25 | 6-47 |
| 31 | 4-34 | 5-50 | 12-10 | 6-24 | 6-35 | 6-24 | 6-48 |

**ہدایات حضرت امام رضا علیہ السلام** اس ماہ میں چرند پرند کا گوشت کم استعمال کریں۔ خشک میوہ جات، لہسن پیاز کا استعمال زیادہ کریں۔ سیر اور ورزش بہت مفید ہے۔



اور بنگلہ دیش والوں کو نظر آسکتا ہے۔ اس کے علاوہ برما، تھائی لینڈ، ویت نام، مشرقی چین، فلپائن، جاپان، انڈونیشیا، ملائیشیا اور براعظم آسٹریلیا تک یہ گرہن دیکھا جاسکتا ہے۔ کیونکہ یہ گرہن دن کے اوقات میں ہے اس لئے بغیر سائنسی آلات اس کو دیکھنا مشکل ہوگا۔

(6) - **چاند گرہن**: 31 دسمبر 2009 بروز جمعرات 10 درجہ 15 دقیقہ برج سرطان پر لگے گا۔ ابتدا گرہن 22 بجکر 14 منٹ عروج گرہن 0 بجکر 14 منٹ اور خاتمہ 2 بجکر 14 منٹ پر ہوگا۔ یہ گرہن 2009ء اور 2010ء کی درمیانی رات کو ہوگا چونکہ اس کی ابتداء 22 بجکر 14 منٹ اور انتہا 2 بجکر 14 منٹ 2010 کو ہے۔ یہ گرہن خاص اہمیت کا حامل ہوگا۔ چونکہ 2009ء قمر کو یہ گرہن اُس کے اپنے گھر برج سرطان میں لگے گا۔ یہ گرہن پاکستان اور افغانستان اور ایران کے مشترک علاقوں کی طرف سے کوئی بُری خبر آسکتی ہے۔ اس کے علاوہ یہ گرہن ازبکستان، تاجکستان، ترکمانستان، ترکی، عراق، یورپ، رومانیہ، اٹلی، یونان، بلغاریہ، یوگوسلاویہ، چیکوسلاویہ، انڈونیشیاء، ملائیشیاء، فلپائن، بھوٹان، جاپان، شمالی و جنوبی کوریا، ویت نام، تھائی لینڈ، برما، چین، اور فلپائن میں نظر آسکتا ہے۔ تحریر: شیخ زوار رضا جاوا

(ماہر علم جفر، نجوم، عملیات، اعداد، مراقبہ، استخراج اسم اعظم و نفسیات قرآنی)

# نماز آیات

چاند سورج گرہن، زلزلہ، سرخ سیاہ آندھی اور دیگر حوادثات آسمانی کے وقت پڑھنے کی نماز

**طریقہ**: پہلے نیت کرے کہ نماز آیات پڑھتا ہوں (دو رکعت) واجب قربتہً الی اللہ۔ اس کے بعد تکبیرۃ الاحرام کہے اور سورۃ الحمد اور کوئی سورہ پڑھ کر رکوع کرے۔ پھر کھڑا ہو اور مثل سابق الحمد اور کوئی سورہ پڑھ کر رکوع کرے۔ اسی طرح پانچ رکوع کرنے کے بعد دونوں سجدوں سے فارغ ہوکر دوسری رکعت بھی بجالائے۔ اور ہر دوسرے رکوع سے قبل قنوت پڑھے اور تشہد و سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔ اس طرح اس نماز کی پہلی رکعت میں ۵ رکوع اور ۲ قنوت (دوسرے اور چوتھے رکوع سے قبل) اور دوسری رکعت میں ۵ رکوع اور ۳ قنوت (پہلے، تیسرے اور پانچویں رکوع سے قبل) ہوجائیں گے۔ اس نماز میں کل ۱۰ رکوع اور ۵ قنوت ہوتے ہیں۔ پانچویں اور دسویں رکوع کے بعد (سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ) کہے۔ ہر رکوع میں جانے سے پہلے اور اُٹھنے کے بعد تکبیر کہنا مستحب ہے لیکن پانچویں اور دسویں رکوع کے بعد نہیں۔ الحمد اور سورہ کا باآواز بلند پڑھنا مستحب ہے۔

# امامیہ تقویم ماہ اپریل 2009 عیسوی/APR

## مطابق ربیع الثانی/ جمادی الاول ۱۴۳۰ ہجری

ماہ جمادی الاوّل کا ☾ دیکھ کر آب رواں، فرزند یا چاندی دیکھیں، سورہ مزمل کی تلاوت کریں۔

## عمومی تقویم | استخراج و کوائف سیارگان (مطابق اہل برصغیر) | اسلامی تقویم

| ایام 30 | عیسوی 2009 اپریل | بکرمی 2065 چیت | شمسی 1930 حمل | قمر فی البروج | قمر فی المنازل | سیارگان فی البروج | ۱۴۳۰ ربیع الثانی | نیک / نحس | ولادت و شہادت معصومین علیہم السلام — اسلامی معلومات | یادداشت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 1 | 19 | 13 | سرطان 21/31 | نثرہ 21.31 | | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد | |
| جمعرات | 2 | 20 | 14 | | طرفہ 19.23 | | ۵ | نحس | | |
| جمعہ | 3 | 21 | 15 | | جبہ 17.15 | | ۶ | نیک | | |
| ہفتہ | 4 | 22 | 16 | اسد 00/34 | زبرہ 15.53 | | ۷ | نیک | | |
| اتوار | 5 | 23 | 17 | | صرفہ 14.00 | | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد | |
| سوموار | 6 | 24 | 18 | سنبلہ 04/02 | عوا 12.46 | | ۹ | نیک | | |
| منگل | 7 | 25 | 19 | | سماک 11.27 | | ۱۰ | نیک | ولادت باسعادت امام حسن عسکری علیہ السلام ۲۳۲ھ | |
| بدھ | 8 | 26 | 20 | میزان 08/23 | غفرہ 08.23 | | ۱۱ | نحس اکبر | | گیارہویں شریف |
| جمعرات | 9 | 27 | 21 | | زبانہ 07.31 | عطارد در ثور 19/22 | ۱۲ | نیک | نماز فرض ہوئی سنہ ۱ھ | |
| جمعہ | 10 | 28 | 22 | عقرب 14/24 | اکلیل 06.39 | | ۱۳ | نحس | | |
| ہفتہ | 11 | 29 | 23 | | قلب 07.24 | زہرہ در حوت 17/48 | ۱۴ | نیک | | |
| اتوار | 12 | 30 | 24 | قوس 23/02 | شولہ 07.56 | | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد | ۱۵تا۱۷ ربیع الثانی عرس [illegible] |
| سوموار | 13 | بیساکھ | 25 | | نعائم 08.56 | | ۱۶ | نحس | تعمیر کے لئے نیک | عرس نظام الدین اولیاء دہلی |
| منگل | 14 | 2 | 26 | | بلدہ 10.42 | | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کے لئے بد | ۱۶،۱۷ ربیع الثانی سید محمد شاہ میراں موج دریا بخاری لاہور |
| بدھ | 15 | 3 | 27 | جدی 10/28 | ذابح 10.28 | | ۱۸ | نیک | سفر کے لئے بد | |
| جمعرات | 16 | 4 | 28 | | بلع 12.33 | | ۱۹ | نیک | | |
| جمعہ | 17 | 5 | 29 | دلو 23/20 | سعود 14.37 | | ۲۰ | میانہ | تعمیر مکان کے لئے نیک | |
| ہفتہ | 18 | 6 | 30 | | اخبیہ 17.13 | | ۲۱ | نحس | | عرس شاہ شمس تبریز ملتان |
| اتوار | 19 | 7 | 31 | | مقدم 19.03 | | ۲۲ | نیک | | |
| سوموار | 20 | 8 | ثور | حوت 10/56 | موخر 20.18 | شمس در ثور 3/45 | ۲۳ | نیک | | |
| منگل | 21 | 9 | 2 | | رشا 20.40 | | ۲۴ | نحس | | وفات علامہ اقبالؒ |
| بدھ | 22 | 10 | 3 | حمل 19/10 | شرطین 19.10 | مریخ در حمل 18/45 | ۲۵ | نحس | | |
| جمعرات | 23 | 11 | 4 | | بطین 17.42 | | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد | |
| جمعہ | 24 | 12 | 5 | ثور 23/47 | ثریا 16.14 | زہرہ در حمل 12/19 | ۲۷ | نیک | | |
| ہفتہ | 25 | 13 | 6 | | دبران 14.52 | | ۲۸ | نحس اکبر | | |
| اتوار | 26 | 14 | 7 | | ہقعہ 12.39 | | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد | رویت ہلال |
| سوموار | 27 | 15 | 8 | جوزا 02/03 | ہنعہ 10.19 | | جمادی الاوّل | نیک | | |
| منگل | 28 | 16 | 9 | | ذراع 07.49 | | ۲ | نیک | | |
| بدھ | 29 | 17 | 10 | سرطان 03/39 | نثرہ 03.39 | | ۳ | نحس | | |
| جمعرات | 30 | 18 | 11 | | طرفہ 01.12<br>جبہ 22.45 | | ۴ | نیک | سفر کے لئے بد | |

**نوٹ:** نیک و بد تاریخوں کا تعین ہجری ماہ کے مطابق ہوتا ہے اگر چاند کی وجہ سے کسی ہجری ماہ میں فرق آ جائے تو چاند کے مطابق نیک و بد پر عمل کریں۔

3 جمادی الثانی سالانہ مرکزی مجلس عزا اور ماتمی جلوس بسلسلہ شہادت خاتون جنت۔ زیر اہتمام: جرار حسین جعفری و برادران ڈھوک رتہ راولپنڈی

0300-7481705

نام: غافر عباس تاریخ پیدائش 1993-09-03 اپنے متعلقہ صدقات کیسے ادا کرے؟ والدہ کے نام کی ضرورت نہیں۔

(ا)۔ تاریخ پیدائش: 3 ستمبر کے حساب سے شمسی برج ہے سنبلہ، ستارہ عطارد

(۲)۔ نام کا پہلا حرف: غ متعلقہ حرف، ستارہ عطارد

(۳)۔ غ۔ا۔ف۔ر۔ع۔ب۔ا۔س 1+1+8+2+7+2+1+6=28 مفرد (1) متعلقہ عدد ستارہ شمس

(۴)۔ پیدائش کے ماہ کی تاریخ: (3) متعلقہ عدد ستارہ مشتری

اب غافر عباس کیلئے صدقات کی ادائیگی اس طرح سے ہوگی۔

(ا)۔ بروز بدھ: 6 چھٹانک یا 600 گرام یا 6 کلو سبز رنگ کی کوئی بھی چیز۔ مثلاً ثابت مونگی یا دال مونگی سبز چھلکے والی یا کوئی سبزی۔

(ب)۔ بروز اتوار: 1 چھٹانک یا 100 گرام یا 1 کلو زرد رنگ کی کوئی چیز۔ مثلاً دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی یا دانہ گندم، لڈو۔

(ج)۔ بروز جمعرات: 3 چھٹانک یا 300 گرام یا 3 کلو زرد رنگ کی کوئی چیز۔ مثلاً دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی یا لڈو یا زردہ چاول۔

یہ تمام صدقات ہر قمری یا انگریزی ماہ میں اپنی سہولت کے مطابق متعلقہ دن میں اور متعلقہ وزن میں صرف ایک مرتبہ لازمی ادا کریں۔ بہتر یہ ہے کہ صدقہ سے متعلقہ اشیا بہتے پانی (نہر، دریا، سمندر) یا قبرستان یا ویرانے میں ڈالا کریں۔ یا کسی درخت کے تنے کے ساتھ بھی ڈال سکتے ہیں۔

اس حساب سے صدقات کی باقاعدہ ادائیگی سے انشاء اللہ مشکلات، رکاوٹیں اور پریشانیاں کم ہونی شروع ہو جائیں گی اور مسائل حل ہونے لگیں گے۔

کسی بھی وضاحت طلب امر کیلئے بذریعہ ڈاک ہمراہ جوابی لفافہ رابطہ کر سکتے ہیں۔ تحریر: لعل بخش قلندری (روحانی عامل) فون: 041-8001254

## کرشمہ قدرت — اولاد سے محروم جوڑوں کیلئے خوشخبری (مجرب اور آزمودہ نسخہ)

(لڑکے کی ولادت کا نسخہ) جو کہ بیج سویا اور سویا سپاری جس کو جفت بلوط اور کاٹھی سپاری بھی کہتے ہیں۔ اس کی کامیابی کے بعد لا اولاد جوڑوں کیلئے ایک اکسیر اور آزمودہ نسخہ پیش کر رہا ہوں، جس کے صحیح استعمال سے انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے محروم نہیں رہینگے۔ گھر کا آنگن خوشیوں سے بھر جائیگا۔ انشاء اللہ

میرے ایک عزیز دوست جعفر صاحب جن کی شادی کو عرصہ تین سال گزر چکا تھا اولاد کی نعمت سے محروم تھے۔ کافی علاج معالجہ کرایا مگر فائدہ نہ ہوا۔ بعد ازاں حکیم محمد حسین مرحوم ابن مہدی حسن صاحب سے رجوع کیا جن کی تجویز کردہ دوا سے اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوئے۔ آج ماشاء اللہ ان کے تین، چار بچے موجود ہیں۔ اولاد سے محروم والدین کیلئے یہ نسخہ ہدیہ کر رہا ہوں۔ اگر دلجمعی اور لگن سے دوا اور پرہیز پر سختی سے عمل کیا تو انشاء اللہ دلی مراد ضرور پوری ہوگی۔ مرحوم حکیم صاحب کیلئے سورۃ فاتحہ ایک بار ضرور پڑھیں اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

بڑے برگد جس کے بڑے بڑے پتے ہوتے ہیں اُس برگد کی شاخوں میں گولر نما چھوٹے چھوٹے پھل لگتے ہیں جنکا سائز سرخ گول مرچ کی مانند کم یا زدہ ہوتا ہے وہ کچے پھل تقریباً 10 کلو وزن یا اس سے کچھ زیادہ مقدار میں حاصل کریں جو کہ عام طور پر شہر کے پرانے علاقوں سے بہ آسانی دستیاب ہو سکتے ہیں۔ ان پھلوں کو درمیان سے چاک کر کے سائے میں سوکھنے کیلئے رکھ دیں سوکھنے کے بعد جب ان کا وزن اڑھائی کلو یا اس سے کچھ زیادہ رہ جائے تو ان سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں اور وزن پورا اڑھائی کلو ہونے پر اس میں سے ایک چھٹانک سفوف نکال کر دیں اور اس کی جگہ ایک چھٹانک سفید موصلی کا سفوف تیار کر کے مذکورہ سفوف میں شامل کر دیں۔ اس طرح اس کا کل وزن اڑھائی کلو ہونا چاہیے۔ اس دوا کا استعمال چالیس روز تک ہوگا جس میں تعطل نہیں آنا چاہیے ورنہ عمل دُہرانا پڑے گا۔ بہتر یہ ہے کہ اس سفوف کی چالیس پڑیاں بنالی جائیں اور ایک پڑیا روزانہ زن و شوہر دن میں کسی بھی وقت کھائیں۔ آسان طریقہ یہ ہے کہ ایک پاؤ قیمہ پکا کر اس میں ایک پڑیا ڈال کر ہلکا سا فرائی کر کے صبح ناشتہ، دوپہر کھانا اور رات کے کھانے کے ساتھ استعمال کریں۔ گویا ایک پڑیا میاں بیوی دونوں کو آدھی آدھی استعمال کرنی ہے۔ جتنے دن دوا کا عمل جاری رہیگا مباشرت کا سخت پرہیز رہیگا ورنہ دوا کا اثر زائل ہو جائیگا۔

**نوٹ:** وہ مستورات جن کو مہینہ باقاعدہ طور پر نہیں آتا پہلے علاج کروا کر فٹ ہو جائیں اس کے بعد اس دوا کا استعمال کریں۔ نیز وہ خواتین جو اولاد کی خواہش میں آپریشن کرا چکی ہیں اس دوا کو استعمال نہ کریں فائدہ نہ ہوگا۔

دعاؤں کا طالب: سلیم جارچوی ID-12 اے ون اپارٹمنٹ، ابوالحسن اصفہانی روڈ گلشن اقبال کراچی۔ فون: 021-4647310

# یہی جفر نامہ ہے یہی ظفر نامہ ہے

ڈاکٹر سید ریاض الرحمٰن
(حیدری ملنگ)

تمام مسائل کا حل قرآن پاک میں ہے۔ قرآن پاک کی کوئی سورۂ لے لو اور اُسے باوضو احتیاط سے اپنے نام کے اعدادِ صغیر کے مطابق بوقت فجر وظیفہ بنا کر پڑھیں تو مسئلہ نہ صرف حل ہوگا بلکہ چین بھی آئے گا اور پیسے بھی بچیں گے۔ یا قرآن پاک لیں 11 مرتبہ دُرود شریف پڑھیں اور 21 مرتبہ (**اھدنا الصراط المستقیم**) پھر 11 مرتبہ دُرود پاک پڑھ کر بند قرآن پاک کے صفحات پر دَم کر کے کھولیں۔ دائیں طرف کے صفحہ کی گیارہویں سطر کی عبارت پر غور کریں۔ آیت بشارت ہو تو کام ہونے میں کوئی تامّل نہیں۔ اگر انکارت آئے تو کام سے پرہیز کریں۔ بلکہ اس صفحہ پر جتنے صفاتی نام ہیں۔ ان کے اعداد کا مجموعہ ملا کر بطور وظیفہ وِرد شروع کریں۔ اگر اسمائے صفاتی نہ ملیں تو اسمِ ذاتی "اللہ" کا نام اپنے نام کے اعداد کا دوگنا کر کے پڑھنا شروع کر دیں۔ رحمت خداوندی جوش میں آئیگی۔ ایسے اسباب پیدا ہوتے جائیں گے کہ انسان دَم بخود ہو کر رہ جائے گا۔

علم جفر کی دو معروف شاخیں ہیں۔

**ایک علم الاخبار:** جس سے حالات معلوم کیے جاتے ہیں۔

**دوسرا علم الاثار:** جس سے ناممکن کو ممکن بنایا جاسکتا ہے۔ میں علم جفر کے مشکل طریقوں سے اپنے قارئین کو نہیں اُلجھاؤں گا۔ بلکہ آسان اور سہل ترین طریقے جن کو مشکل وقت میں استعمال کرتا ہوں اور نتیجہ تقریباً تقریباً 100% برآمد ہوتا ہے۔ وہ طریقہ پیش کر رہا ہوں۔

اپنا سوال جامع لکھیں اور اس میں ساعت معہ شمارہ شامل کر کے بسم اللہ شریف کے اعداد تفریق کریں۔ جو اعداد ملیں اُنھیں تین (3) پر تقسیم کریں۔ اگر (1) بچے تو کامیابی یقینی ہے اور اگر (2) بچے تو کوئی تبدیلی نہیں آئے گی اور نہ ہی آرزو پوری ہوگی۔ دُعا، یا علمی معاونت لینا ہوگی اور اگر صفر (0) تا (3) بچے تو تجسس بڑھے گا، فکر پیدا ہو۔ چو کنا رہ کر کامیاب ہوسکو گے۔

مثال: انور حسین بن سکینہ کو ملازمت میں کامیابی ہوگی؟ (الساعت زھرہ، شمارہ ۶)

| ک و | س ک ی ن ھ | ب ن | ا ن و ر ح س ی ن |
|---|---|---|---|
| ۶+۲۰ | ۵+۵۰+۱۰+۲۰+۶۰ | ۵۰+۲ | ۵۰+۱۰+۶۰+۸+۲۰۰+۶+۵۰+۱ |
| ۲۶ | ۱۴۵ | ۵۲ | ۳۸۵ |

| ک ا م ی ا ب ی | م ی ن | م ل ا ز م ت |
|---|---|---|
| ۱۰+۲+۱+۱۰+۴۰+۱+۲۰ | ۵۰+۱۰+۴۰ | ۴۰۰+۴۰+۷+۱+۳۰+۴۰ |
| ۸۴ | ۱۰۰ | ۵۱۸ |

| و | ز ھ ر ہ | ا ل س ا ع ت | ہ و گ ی |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۵+۲۰۰+۵+۷ | ۴۰۰+۷۰+۱+۶۰+۳۰+۱ | ۱۰+۲۰+۶+۵ |
| ۶ | ۲۱۷ | ۵۶۲ | ۴۱ |

کل میزان: ۲۱۳۶
تفریق: ۷۸۶
حاصل: ۱۳۵۰

۳) ۱۳۵۰ (۴۵۰
۱۲
۱۵۰
۱۵۰

باقی صفر یا تین بچا۔ تو کامیابی کیلئے چوکس اور چوکنا رہنے کی ضرورت ہے۔ یعنی ملازمت کیلئے درخواست دینا کافی نہیں۔ بلکہ لوگوں کا ملاپ بھی ضروری ہے۔ اب یہاں پر جفری کمال دیکھیں۔ اگر 2 بچتا تو حسب ذیل عمل کریں۔

**نام سائل:** انور حسین بن سکینہ اعداد: ۵۸۲

**مقصد:** ملازمت اعداد: ۵۱۸

**آیت:** (**و اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب**) اعداد: ۲۰۷۴

جن حروف کی زیادتی ہو اُن سے نقش مرتب کریں۔ میزان: ۳۱۷۴

چونکہ بادی حروف کی زیادتی لہٰذا نقش بادی بنے گا۔

قانونی عدد ۷۸۶

۴) ۳۱۴۴ (۳۰
۲۸
۳۴
۳۲
۲۴
۲۴

وال ل ھ ی رز ق م ن ی ش ا ب غ ی ر ح س ا ب
ان و ر ح س ی ن ب ن س ک ی ن ھ م ل ا ز م ت

**امتزاجی حروف:** و ا ا ن ل و ل ر ھ ح ی س ر ی ز ن ق ب م ن ن س ی ک ش ی ا ن ب ھ غ م ی ل ر ا ح ز س م ا ت ب

**کل حروف:** ۴۳

ان امتزاجی حروف کو نقش کے چاروں طرف لکھیں اور تہ کر کے اپنے پاس رکھیں اور کبھی کبھار اسے اپنے ہاتھ کے دھاگے سے لٹکائیں اور مذکورہ آیت ۱۳ مرتبہ پڑھیں۔

روزانہ (۲۰۷۴) مرتبہ آیت کا وِرد کریں۔ بہتر ہے قرآن مجید کھول لیں اور جہاں متعلقہ آیت ہو۔ سامنے رکھ کر پڑھیں۔ تاکہ یکسوئی آجائے۔ نام اور آیت مقصد کے اعداد (۴+۷+۱+۴) 15 یوم میں ملازمت کے اسباب پیدا ہوجائیں گے۔ انشاءاللہ

ناممکن کو ممکن دکھائیگا جفر    یہی ہے جفر، یہی ہے ظفر

سہولت کیلئے ابجد قمری، ساعتوں کا چارٹ، ساعتوں کے اعداد، آتشی، بادی، آبی، خاکی کا نقشہ دے دیا ہے

ابجد قمری کا چارٹ یہ ہے۔

| حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

(زیر، زبر، پیش، جزم، شد، مد، کھڑی مد، ھمزہ کا کوئی عدد نہیں ہوتا)

## ساعتوں کا چارٹ

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

**نوٹ:** اپنے علاقہ کا طلوع آفتاب کا وقت لیکر ایک ایک گھنٹہ ساعت کو دیتے جائیں۔ مقررہ وقت جو ساعت (سیارہ) آئے وہی ساعت ہے۔

اعداد ساعت

| الساعت | عطارد | قمر | زہرہ | شمس | مریخ | مشتری | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۸۴ | ۳۴۰ | ۲۱۷ | ۳۰۰ | ۸۵۰ | ۹۵۰ | ۴۵ |

## تقسیم حروف بلحاظ عنصری

| آتشی | بادی | آبی | خاکی |
|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د |
| ہ | و | ز | ح |
| ط | ی | ک | ل |
| م | ن | س | ع |
| ف | ص | ق | ر |
| ش | ت | ث | خ |
| ذ | ض | ظ | غ |

## آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | – | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## آبی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

## خاکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## نقش

۷۸۶

واان ل ول رھ ح ی س ری ز

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۶ | ۷۹۳ | ۷۸۶ | ۷۹۹ |
| ۷۸۷ | ۷۹۸ | ۷۹۷ | ۷۹۲ |
| ۸۰۱ | ۷۸۸ | ۷۹۱ | ۷۹۴ |
| ۷۹۰ | ۷۹۵ | ۸۰۰ | ۷۸۹ |

ش ی ان ب ھ ع م ی ل ر اح ز

ڈاکٹر سید ریاض الرحمن (حیدری ملنگ) نقوی البھاکری واقف رموز فلکیات، ماہر تعویذات و تکسیرات چکوال
حجرہ حیدری ملنگ MCB17/596 محلہ رحمانیہ جہلم روڈ چکوال فون: 0543-554493

# تسبیح جناب فاطمۃ الزہراؑ

**فیوض برکات کیلئے عمل**

۴۰ یوم (۲) نوافل جناب خاتون جنت بجالائیں
۹ تسبیح روزانہ جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا
اللہ اکبر ۳۴ بار

دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سُن سکیں۔

**زیارت جناب سیدۃ الکونینؑ**

۱۔ سلام ہو آپ پر اے کنیز خدا، ۲۔ سلام ہو آپ پر تمام مومنینؑ کی والدہ اے فاطمۃ الزہرؑا، ۳۔ سلام ہو آپ پر اے بنتِ رسولؐ خدا و جناب خدیجۃ الکبریٰ ۴۔ سلام ہو آپ پر اے تمام جہانوں کی عورتوں کی سردار، ۵۔ سلام ہو آپ پر امیر المومنین علیؑ کی زوجہ، ۶۔ سلام ہو آپ پر جناب خاتون جنت ۷۔ سلام ہو آپ پر اے ہماری آقازادی۔

**حل المشکلات:** جب آپ گھر سے باہر نکلیں جناب سیّدہ فاطمۃ الزہرؑا کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے جب بھی سخت مصیبت اور انتہائی مشکل ہو۔ نماز حاجت ۲ رکعت نماز سیدہ فاطمۃ الزہرؑا بجالائیں۔ فوری مشکل حل ہوگی۔ کسی افسر کے پیش ہونا ہو، کوئی مشکل امتحان ہو، آپریشن کے لئے ہسپتال میں ہوں۔ الغرض آپ مصیبت میں گرفتار ہوں۔ آقازادی کے حضور (۷) سلام پیش کریں۔ پتھر موم ہو جائیں گے، پہاڑ رائی بن جائیں گے، مصیبت فوری ٹل جائے گی۔ رزق میں اضافہ، اولاد نیک، مصیبتیں دُور، رنج و غم ختم اور سکون قلب حاصل کرنے کے لئے سب برادران ایمانی اس عمل سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔

شیخ ارشد علی نیو ولائت دی ہٹی عارف والا فون: 0457-835883

# اَلحُب اور جائز مقاصد کا نایاب عمل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰہَ سَخَّرَ لَکُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَاَسْبَغَ عَلَیْکُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّ بَاطِنَةً ط

القرآن، پارہ اتل ما اوحی 21، سورہ لقمان 31، آیت نمبر 20

ترجمہ: کیا تم نے غور نہیں کیا کہ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں یقیناً اللہ تعالیٰ نے تمہارے تابع کر رکھا ہے اور اس لئے تم پر ظاہر اور باطنی نعمتیں پوری کر دی ہیں۔

## اَلحُب اور جائز مقاصد کا نایاب عمل:

کچھ کرم فرماؤں کو شکوہ ہوتا ہے کہ عمل کیا مگر اثر نہ ہوا 2009-03-11 کو 67 برس کا ہو جاؤں گا۔ طویل تجربے کی بنیاد پر تمام قارئین نوٹ فرمالیں کہ عمل بلحاظ اعداد ہو، حروف ہو، جفر ہو، اگر متعلقہ ساعت میں کیا جائے تو اثر جلد اور یقینی ہوگا۔ بلحاظ علم نجوم زہرہ کا تعلق جمعہ، زحل کا ہفتہ، شمس کا اتوار، قمر کا پیر، مریخ کا منگل، عطارد کا بدھ، مشتری کا جمعرات کی پہلی ساعت سے ہوتا ہے۔ (صبح تقریباً 6 سے 7 تک ساعت کا وقت 55 منٹ ہوتا ہے) حُب کیلئے زہرہ جاہ و جلال، ترقی کیلئے شمس، صحت اور فتحیابی کیلئے قمر، روزگار غنا دولت اور ویزہ کیلئے مشتری، جائز طور پر تنزل کیلئے اور ظالم کی طرف اس کا ظلم پلٹانے کیلئے زحل کی پہلی ساعت میں مطابق ہدایات عمل کیا جائے تو اثر ضرور ہوگا۔ اپنی زندگی میں تجربہ کیلئے لاکھوں اعمال میں سے قارئین امامیہ جنتری کیلئے ایسا تجربہ پیش کر رہا ہوں جس کی مثال میں نے کبھی نہ دیکھی اور نہ پڑھی۔

## معجزہ انبیاءؑ اور آئمہ طاہرین علیہم السلام:

کے پاس کرامت اولیاء کرام کے پاس اور بُرا اثر دُعا حقیقی عامل سے ملتی ہے جو فقر سے واقف و کاربند ہو علم الاعداد میں عدد کی تین اقسام ہوتی ہیں ایسا عدد جو آخر تک نصف در نصف ہوتا جائے۔ مثلاً 32 کا نصف 16 کا نصف 8 کا نصف 4 کا نصف 2 ہے اس عدد کو قمری عدد کہتے ہیں۔

مثلاً 18 کا نصف 9 آگے نصف نہیں ہوسکتا۔ 22 کا نصف 11 آگے نصف نہیں ہوسکتا۔ یہ شمسی عدد ہے۔ عدد کی تیسری قسم طاق کی ہے جو کبھی بھی نصف نہیں ہوسکتا۔ مثلاً 15-19-51-79 یہ عدد متساویہ کہلاتا ہے ایام اور اُنکی ساعت کا مثالی عمل بنا کر پیش کر رہا ہوں۔ جمعہ کے دن کی پہلی ساعت میں ابجد قمری سے نام طالب + والدہ عدد بنائیں اور جمع کریں۔

حسنین احمد بن وزیرہ

ح س ن ی ن ا ح م د ب ن و ز ی ر ہ

511=5+200+10+7+6+50+2+4+40+8+1+50+10+50+60+8

ابجد قمری سے مطلوبہ + والدہ کے عدد بنائیں اور جمع کریں۔

نرگس بنت سیما

ن ر گ س ب ن ت س ی م ا

893=1+40+10+60+400+50+2+60+20+200+50

امامیہ جنتری کے تمام قارئین کیلئے لازم ہے کہ وہ ابجد قمری کو یاد کرلیں یا ڈائری پر لکھ لیں کیونکہ امامیہ جنتری میں اکثر اعمال کا تعلق ابجد قمری سے ہوتا ہے۔

طالب مع نام والدہ + مطلوبہ مع نام والدہ کا حاصل جمع اگر قمری عدد آئے تو مطلوب مقناطیسی کشش کی طرح کھچ آئیگا۔ اس کی مدت 7 یا 11 یا 21 یوم ہوگی۔ اگر شمسی عدد آئے تو عمل میں جاذبیت ہوگی مگر دیر ہوگی یعنی مدت عمل 41 یوم ہوگی اگر متساویہ عدد آئے تو مدت عمل 15 یوم ہوگی۔ اس کارگر عمل میں مطلوبہ کی جگہ صلح، صفائی، ویزہ، حصول روزگار، فراخی رزق، غنا، ہو تو اس میں بن یا بنت نہ لکھیں۔ ابجد قمری کا چارٹ یہ ہے۔

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ھ | [illegible] | ز ژ | ح | ط | ی | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | [illegible] | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

(زبر، زیر، پیش، جزم، شد، مد، کھڑی مد، ھمزہ کا کوئی عدد نہیں ہوتا)

## ترکیب عمل:

ہمارے مثالی عمل میں طالب مع والدہ + مطلوب مع والدہ کے جو اعداد حاصل ہوئے ان کا مجموعہ 1404=893+511 ہے استنطاق سے عدد 9 حاصل ہوا ہے جو عدد متساویہ ہے۔ قرآن مقدس کے پارہ 1.3.8. 12.13.16.19.20.21.22.23.24.25.27.29 کی سورت

.28.27.25.24.23.22.21.20.19.16.13.12.11.8.3.1
68.50.46.45.44.43.42.41.40.38.36.32.31.30.29

میں حروف مقطعات مذکور ہیں ان کی تعداد 39 ہے جو کو بعد اختصار یہ ہیں (الٓمٓ، الٓمٓصٓ الٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰهٰ) یہ محمد رحمۃ اللعالمین کے اسماء میں سے ہے جس کے معنی ہیں ہادی راہ برحق مگر حروف مقطعات میں شامل ہے۔ (طٰسٓمٓ، طٰسٓ، یٰسٓ) (یہ نبی اکرمؐ کے اسماء میں سے ہے ظاہری معنی اے وحی کے سننے والے) صٓ حٰمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ

قارئین کی سہولت کیلئے حروف مقطعات کا عددی مجموعہ بنا دیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| الٓمٓ | 71=40+30+1 | پڑھا جائیگا (الف لام میم) |
| الٓمٓصٓ | 161=90+40+30+1 | پڑھا جائیگا (الف لام میم صاد) |
| الٓرٰ | 231=200+30+1 | پڑھا جائیگا (الف لام را) |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | 195=90+70+10+50+20 | پڑھا جائیگا (کاف ھا یا عین صاد) |
| طٰهٰ | 14=5+9 | پڑھا جائیگا (طا ھا) |
| طٰسٓمٓ | 109=40+60+9 | پڑھا جائیگا (طا سین میم) |
| طٰسٓ | 69=60+9 | پڑھا جائیگا (طا سین) |
| یٰسٓ | 70=60+10 | پڑھا جائیگا (یا سین) |
| صٓ | 90=90 | پڑھا جائیگا (صاد) |
| حٰمٓ | 48=40+8 | پڑھا جائیگا (حا میم) |
| حٰمٓعٓسٓقٓ | 278=100+60+70+40+8 | پڑھا جائیگا (حا میم عین سین قاف) |
| قٓ | 100=100 | پڑھا جائیگا (قاف) |
| نٓ | 50=50 | پڑھا جائیگا (نون) |

ان تمام حروف کا مجموعہ 1486 ہے اپنے مذکورہ مثالی عمل کیلئے مقطعات قرآنی اس قدر حاصل کیے جن کا مجموعہ 1404 بنے یا اس سے معمولی کم ہو جیسے (الٓمٓ، الٓمٓصٓ الٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰسٓمٓ طٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ) کا مجموعہ 1402

**طریقہ عمل:**

رات کے وقت جب خلوت ہو جائے کوئی خیال یا آواز مانع نہ ہو ذہن کو خیالات تفکرات سے آزاد کر کے کمرہ کے کونے میں یا مسجد کے کونے میں 12 بجے شب سے قبل عشاء کے بعد عمل شروع کریں مذکورہ حروف مقطعات 1402 بار ورد کریں۔ عمل کا عدد قمری ہو تو مصلّے یا جائے نماز پر پالتھی یا پالتھی بنا کر بیٹھیں چہرہ بطرف مغرب کریں عدد مساوی یہ ہو تب بھی منہ بطرف قبلہ پالتھی بنا کر بیٹھیں۔ عدد شمسی ہو تو چہرہ بطرف مشرق کر کے دو زانو ہو کر بیٹھیں تعداد کے مطابق حروف مقطعات کا ورد کریں۔ لفظ ندا یا نہ لگائیں۔ ایام عمل کی تعداد مضمون کے شروع میں درج ہے جس طرح سورج کا مشرق سے طلوع ہونا مقرر ہے اُسی طرح اس عمل کا اثر یقینی ہے۔

مضمون کی کوئی جزو سمجھ نہ آئے تو خط سے رابطہ کریں اس عمل میں کسی لوح بنانے کی ضرورت نہیں ہے۔

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام

**(قضائے حاجات اور سختیوں کو دُور کرنے کیلئے)**

یہ ایسا کامیاب عمل ہے جس کے انجام دینے سے فوراً نیک مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ اس عمل خیر کو مجمع الدعوات سے پیش کیا جا رہا ہے۔ عمل کو مندرجہ ذیل طریقے سے انجام دیں۔

(1) - دو رکعت نماز بہ نیت استغاثہ حضرت ابوالفضل العباسؑ پڑھے۔

(2) - نماز کے بعد گیارہ مرتبہ محمدؐ و آل محمدؐ علیہم السلام پر درود پڑھے۔

(3) - گیارہ مرتبہ (صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا اَبُو الْفَضْلِ الْعَبَّاسْ) پڑھے۔

(4) - 133 مرتبہ (يَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَّجْهِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ اِكْشِفْ كَرْبِىْ بِحَقِّ اَخِيْكَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ)

(5) - گیارہ مرتبہ (اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَ يَكْشِفُ السُّوْٓءَ)

(6) - گیارہ مرتبہ (يَا اَللّٰهُ) پھر گیارہ مرتبہ (لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ) بعدہٗ گریہ وزاری کر کے اپنی جملہ پریشانیوں کیلئے خوب رو، رو کر دُعا کریں۔



آغا حسنین احمد عامل آغا ہاؤس، چاچا بستی، جی ٹی روڈ، احمد پور شرقیہ، ضلع بہاولپور، پاکستان۔ فون: 068-5036832 موبائل: 0300-6802983 0331-7560412

# ستارہ زحل، عدد 8 اور آپ (ایک دلچسپ تحقیقی مضمون)

سید ابن مظفر شیرازی
673-3-D-2 گرین ٹاؤن لاہور
فون: 042-5111015

بارالہٰا! میں آپ کا شکر گزار ہوں آپ نے ایک بار پھر مجھے قارئین امامیہ جنتری سے متوجہ ہونے کا شرف بخشا۔

علمائے نجوم کی کامل تحقیق نے اس امر کو واضح کیا ہے کہ ستارہ زحل نحس اکبر ہے۔ اسی طرح عدد 8 جو زحل ہی سے متعلقہ ہے۔ نحس ترین اثرات کا حامل ہے۔ بلکہ اساتذہ اسے شیطان کے کوڑے سے تعبیر کرتے ہیں۔ کیونکہ جہاں پڑتا ہے مدتوں نشان نہیں مٹتے۔ ستارہ زحل اور عدد 8 کے چکروں میں پھنس جانیوالے خواتین و حضرات کبھی بھی منزل مراد تک نہیں پہنچ پاتے۔ چونکہ زحل نحس ترین ہے لہٰذا اس کی نظر جس بھی ستارہ پر پڑتی ہے۔ اسے بھی اپنی نحوستوں کے زیر اثر لے لیتا ہے۔ میری دعا ہے رب کریم بتصدق چہاردہ معصومین علیہم السلام ہر فرد بالخصوص امّت مسلمہ کو زحل کی نحوستوں سے محفوظ رکھے۔

ایسے افراد گردش زحل کا شکار ہوکر دَر بدر رہتے ہیں۔ بعض اوقات کروڑ پتی والدین کی اولاد ہوکر بھی پائی پائی کو ترستے ہیں۔ یہاں تک کہ فاقوں کی نوبت آجاتی ہے۔ چونکہ زحل بندشوں، رکاوٹوں، تکلیفوں، بیماریوں کا ستارہ ہے۔ علم سیارگان سے ناآشنا افراد یہ سمجھ بیٹھتے ہیں کہ ان پر جادو کے اثرات ہیں حالانکہ ایسا نہیں ہوتا۔ ان افراد کا ذاتی ستارہ زحل ہوتا ہے۔ یا پھر یہ کہ زحل کی ساڑھ ستی کا شکار ہوتے ہیں۔ زحل دورانِ گردش جس گھر میں قیام پذیر ہوتا ہے۔ وہاں اس کا قیام اڑھائی سال، پانچ سال، ساڑھے سات سال کیلئے ہوتا ہے۔ لیکن ان سالوں میں بندے کا کباڑہ کر دیتا ہے۔ زحل واحد ستارہ ہے جو چوکھیا گھومتا ہے اس لئے سب سے زیادہ گردشی / نحوست انہی کے حصہ میں آتی ہے۔ زحل کا ذاتی عدد 8 ہے۔ لہٰذا اس خطرناک عدد میں زحل کی تمام تر نحس خاصیتیں پائی جاتی ہیں۔

یہ عدد جہاں پڑتا ہے بجلی جیسی کاٹ رکھتا ہے جس پر پڑتا ہے۔ اُسے ہر طرف سے کاٹ کر پھینک دیتا ہے۔ زحل ترتیب عنصری کے لحاظ سے بادی ہے۔ بادی کے عدد بھی 8 ہی بنتے ہیں۔ اسی طرح زحل زمین سے 737 گنا بڑا ہے۔ جن کا مفرد 8 ہی بنتا ہے۔ زحل کا قُطر (79100) میل ہے۔ اس کا مفرد عدد بھی 8 ہی بنتا ہے۔ اسی طرح زحل زمین سے (875600000) میل دُوری پر ہے۔ ان اعداد دُوری کو جمع کیا تو حاصل جمع 8 ہی نکلتا ہے۔ ثابت ہوا کہ زحل کے تمام تر اثرات عدد 8 میں موجود ہوتے ہیں۔ یعنی ستارہ زحل اور عدد 8 دونوں نحس اکبر ہیں۔ میں نے جو عددی نقشہ کھینچا ہے۔ یہ صرف اتفاقی بات نہ ہے بلکہ قدرت کاملہ کی حکمت عالیہ کا مظہر ہے۔ اتفاق سے شہر لاہور کا تعلق بھی سیارہ زحل اور عدد 8 سے ہی بنتا ہے۔ یعنی لاہور کا ذاتی ستارہ زحل اور ذاتی عدد 8 ہے۔ اس طرح اہل لاہور دوسرے اضلاع سے زیادہ پریشان حال نظر آتے ہیں۔ تقابلی جائزہ لیں تو معلوم ہوگا کہ لاہور کے پرائیویٹ یا سرکاری ہسپتالوں میں تل دھرنے کی جگہ نہیں ہوتی۔ بعض اوقات بستر خالی نہ ہونے کی بناء پر مریض ہفتوں پریشان نظر آتے ہیں۔ ایمرجنسی میں ہر وقت رش رہتا ہے۔ دیگر شہروں میں سرکاری ہسپتالوں کے بستر مہینہ مہینہ خالی رہتے ہیں۔ اتفاق سے بیماریاں کے اعداد بھی 8 ہی بنتے ہیں۔ جبکہ قتل بھی عدد 8 سے ہی ہے۔

ایک اخباری اطلاع کے مطابق گذشتہ سال سب سے زیادہ قتل ضلع لاہور میں ہوئے۔ اسی طرح مصائب کا عدد بھی 8 ہی بنتا ہے۔ مصائب کے حوالے سے اہل لاہور اپنے ان عزیزوں سے تقابلی جائزہ لے کر دیکھیں۔ جو دیگر اضلاع میں رہائش پذیر ہیں۔ دیگر اضلاع کے رہائشی زیادہ سکھی نظر آئیں گے۔ لاہور میں ڈاکے بہت پڑتے ہیں۔ ان کا عدد بھی 8 ہی بنتا ہے۔ اسی طرح جن، بھوت، چڑیل کے عدد 8 ہی بنتے ہیں۔ ہمارے لاہور میں ان چیزوں کے اثرات اتنے زیادہ ہیں۔ کہ ہر فرد عاملوں کے چکر میں پڑا ملتا ہے۔ چونکہ زحل تاخیری حربوں سے متعلقہ ہے۔ لہٰذا زحل کے حامل افراد یا اس کی ساڑھ ستی کا شکار لوگوں کے سب کام تاخیر سے ہوتے ہیں۔ شادی کا دیر سے ہونا، اولاد کا دیر سے پیدا ہونا، کاروباری رکاوٹیں اور تاخیر، دُکھ اور بیماریاں اہل زحل کا خاصہ ہوتے ہیں۔ میں بے اولاد خواتین و حضرات کو لوح زحل دیا کرتا ہوں۔ اکثر اوقات صرف لوح کی برکت سے مالک صاحب اولاد کر دیتے ہیں۔ زحل کے حامل افراد جن کی شادیاں تاخیر پذیری کا شکار ہوتی ہیں۔ لوح پاس رکھتے ہی رب کریم کرم کر دیتے ہیں پوشیدہ و پیچیدہ امراض لوح پاس رکھنے سے ختم ہو جاتے ہیں۔ الغرض سیارہ زحل اور عدد 8 واقعی نحس اکبر ہیں اور ان کی نحوستوں سے بچنا بہت ضروری ہوتا ہے۔ ایک بات اور عرض کرتا چلوں۔ زحل کی نحوستوں کا تدارک ان عملیات سے ممکن ہے جو شرف زحل کے موقع پر تیار کیے جاتے ہیں اور زحل واحد سیارہ

ہے۔ جسے شرف بھی تاخیر سے ہی ہوتا ہے یعنی 30 سال کے بعد۔ اس سے ثابت ہوا کہ زحل کی نحوستوں کا پہلا عرصہ 30 سال ہوتا ہے۔ اگر تدارک نہ کیا گیا تو یہ عرصہ 60 سال پر محیط ہو جاتا ہے۔ جبکہ انسان کی اوسط زندگی 45 سال بتائی گئی ہے۔ زحل کے حامل افراد زحل کی ساڑھ ستی کا شکار لوگ اور اہل لاہور کیلئے ضروری ہے کہ وہ نیک اعمال کریں۔ پابند صوم وصلوٰۃ ہوں۔ بروز ہفتہ جو کہ یوم زحل ہے۔ کالے ماش، کالے تل، تیل سرسوں، کالا مرغا، کالا بکرا، کالا کپڑا بوقت دوپہر صدقہ دینا معمول بنالیں۔ طلسم زحل، خاتم زحل یا لوح زحل اپنے پاس رکھیں۔ سنگ حدید (سیارہ رنگ کا چمکدار پتھر) جس میں مقناطیسیت ہوتی ہے۔ انگلی میں پہنیں۔ اس سے بھی نحوست زحل کا تدارک ممکن ہوگا۔ ربِّ کریم جملہ مومنین ومومنات کو زحل کی نحوستوں سے محفوظ رکھے۔ زحل کے حامل افراد کیلئے لوح زحل زندگی بچانے والی دوا کی حیثیت رکھتی ہے۔ تاہم صدقات سے بھی بہت فرق پڑتا ہے ہر روز بعد نماز فجر 797 مرتبہ (یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ) معہ اوّل وآخر درود محمدؐ وآلِ محمدؐ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کریں۔ دُعائے نحوست زحل روزانہ 5 مرتبہ ورد کرلیا کریں۔ مولا کرم کریں گے۔

دُعا گو: سیّد ابن مظفر شیرازی

## دُعائے نحوست زحل

(بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ
يَا رَحِيْمُ يَا نَاصِرُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا مُتَكَبِّرُ
يَا مَالِكَ يَوْمِ الدِّيْنِ اِنِّيْ نَسْتَعِيْنُكَ اِحْفَظْنِيْ
مِنْ نُحُوْسَتِ الزُّحَلِ وَالرَّاسِ وَالذَّنْبِ بِحَقِّ
كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا حَكِيْمُ لَمْ
يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ)

جواب طلب امور کیلئے جوابی لفافہ کے ساتھ رابطہ کرسکتے ہیں۔

# جنات آسیب نظر بد؟ چہل کاف جمیع الفوائد

از تحریر و تحقیق: غلام رضا عسکری اعوان
آسٹرولوجی ہاؤس کیمپ نمبر 2، بے نظیر بھٹو
شہید سندھ۔فون: 0333-7014915

چہل کاف، چہل معنی چالیس اور کاف حروف ابجد کا گیارہواں حرف ہے۔ چہل کاف مثل چہل اسماء قدوسی اور وظیفہ بحر، قدیم وجدید سب ماہرین علوم مخفیہ کے ماہرین کے زیر استعمال ہے۔ قرآن میں اس کا ذکر بلحاظ موجودہ شکل نہیں ملتا اس لئے چہل کاف کو الہامی سمجھا جاتا ہے۔ اعداد بحساب ابجد قمری 7017 ہیں۔ جبکہ عاملین اعداد شمسی بحساب شمسی ابجد کے مختلف طریقوں سے استعمال کرتے ہیں۔ چہل کاف کے عاملین مختلف طریقوں سے چہل کاف کا چلہ کرتے ہیں جو کہ ہر عامل کے ظرف کے مطابق آسان یا مشکل ہوسکتا ہے۔ چہل کاف کا موکل حروزائیل ہے۔ جنات آسیب کے علاج کیلئے عموماً مثلث نقوش کا استعمال کیا جاتا ہے جو کہ بادی چال سے یا آبی چال سے بنائے جاتے ہیں۔ جبکہ دیگر مثبت امور کیلئے مربع نقوش آتشی معتدل چال سے بنائے جاتے ہیں۔ جبکہ 17*17 کے نقش میں ذوالکتابت نقش بھی بنائے جاتے ہیں۔ مثلث نقوش جلا کر دھونی دینے کے کام اور پینے کے کام میں مستعمل ہوتے ہیں جبکہ مربع نقوش اور ذوالکتابت و مخمس نقوش پاس رکھنے کے کاموں میں مستعمل ہوتے ہیں۔ عاملین کے نزدیک چہل کاف کی زکواۃ کے مختلف طریقے درج ہیں لیکن میں سادہ اور سہل زکواۃ کا طریقہ درج ذیل کرونگا۔ فی الحال درج ذیل میں چہل کاف کو مختلف اطوار سے استعمال کرنے پر روحانی طور پر کیا کیا فوائد حاصل ہوسکتے ہیں انکا ذکر کرتا ہوں

**(کَفَاکَ رَبُّکَ کَمْ یَکْفِیکَ وَاکِفَۃً کِفْکَا فُھَا کَکَمِینٍ کَانَ مِنْ کَلَکَا تَکَرُّ کَرَّا کَکَرِّ الْکَرْفِی کَبَدٍ تَحْکِی مُشَکْشَکَۃً کَلُکَ لَکَ کَلْکَا کَفَاکَ مَابِی کَفَاکَ الْکَافُ کُرْبَتَہٗ یَا کَوْکَبُ کُنْتَ تَحْکِیکَوْ کَبُ الْفَلَکْ)**

درج بالا دعا چہل کاف کہلاتی ہے۔ اگر چہل کاف کا چلہ کر لیتے ہیں تو آپ چہل کاف کے عامل کہلاتے ہیں۔ سحر زدہ، نظر بد، آسیب والے علم سے متاثرہ شخص پر آپ کا دم کر دینا بھی کافی ہوتا ہے جبکہ پیچیدہ سفلی و علوی علوم سے متاثرہ شخص اور دیگر مختلف امور کیلئے چہل کاف کے نقوش بھی آپ دے سکتے ہیں۔

(1) - اگر کسی پر سحر و جادو کے ذریعے سے مرض مسلط کیا گیا ہو تو اُسے سات مرتبہ چہل کاف ورد کر کے نقش چہل کاف جلا کر دھونی دیں۔ یا کسی خوشبو پر دم کر کے سنگھائیں۔ (2) - برائے دفع امراض سات روز تک مریض پر پڑھ کر دم کریں اور نقش بازو پر باندھیں۔

(3) - برائے آسیب زدہ کڑوے تیل پر سات مرتبہ دم کر کے ملیں۔

(4) - آسیب زدہ کو نقش جلا کر دھونی دینا اور نقش پانی میں گھول کر پلانا مجرب ہے۔ (5) - برائے تسخیر عام ریشمی کپڑے پر لکھ کر بازو پر باندھیں۔

(6) - برائے برکت غلہ و آمدن سفید کاغذ پر لکھ کر غلہ یا مال و دولت میں رکھیں اضافہ ہوگا۔ (7) - برائے زیادتی و درازی بال سات مرتبہ دم کر کے کنگھی پر اس سے بال بنائیں۔ (8) - برائے درد سر لکھ کر تعویذ بنا کر سر میں باندھیں۔ (9) - برائے دفع بواسیر خونی و بادی لکھ کر گلے میں ڈالیں

(10) - برائے دفع احتلام و وسوسہ شیطانی ہفتہ کی رات یا روزانہ دس بار پڑھ کر سویا کرے۔ (11) - امراض چشم کیلئے متاثرہ آنکھ پر روزانہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ (12) - برائے تپ دق مٹی چینی کی ساسر پر لکھ کر سات روز تک پانی سے دھو کر پئیں۔

(13) - برائے فتحیابی مقدمات عدالت میں جاتے وقت سات مرتبہ چہل کاف پڑھ کر خود پر دم کریں اور نقش لیکر پگڑی میں رکھیں یا سر میں کسی طرح ٹوپی میں رکھیں اور کمرہ عدالت میں بھی خود پر پڑھ کر دم کرلیں۔

(14) - برائے رہائی قیدی روٹی پر لکھ کر قیدی کو کھلائیں اور اگر کوئی گمشدہ ہو یا مفرور ہوگیا ہو تو پڑھ کر چاروں جانب دم کریں مفرور جلد واپس آئیگا۔

(15) - گردے اور پتے کی پتھری کیلئے نقش لکھ کر کمر پر باندھیں اور جوڑوں کے درد میں ہرن کی جھلی پر لکھ کر بازو پر باندھیں۔

(16) - فرزند نرینہ کیلئے ایام حیض سے فارغ ہو کر عورت کو پلائیں اور صحبت کریں۔ (17) - برائے ادائیگی قرض غسل کر کے 21 بار چہل کاف ورد کریں اور نقش اپنے پاس رکھیں۔

## ادائیگی زکواۃ:

(1) - غسل کریں اور پاک صاف لباس زیب تن کریں خوشبو عطر حنا یا چنبیلی لگائیں۔ نوچندی جمعرات سے بعد از نماز عشاء سلام و دُعا سے فارغ ہو کر چہل کاف کا عمل شروع کریں۔ اوّل آخر گیارہ بار دُرود کے ساتھ چہل کاف گیارہ سو چار بار یکسوئی سے ورد کریں اور عمل سے پہلے حصار آیت الکرسی یا نادِ علی کا کریں۔ تین پانچ یا سات روز پر مساوی تعداد میں تقسیم کریں یا ایک ہی روز میں پڑھ لیں۔ بعد از زکواۃ صدقہ ادا کریں۔

(2) - سات ہزار سترہ کی تعداد کو تین نو گیارہ اکیس یا اکتالیس دنوں کی برابر تعداد پر تقسیم کر کے روزانہ حصار لگا کر اوّل آخر دُرود پاک گیارہ مرتبہ کے ساتھ پڑھیں اور پرہیز جلالی و جمالی کا خاص خیال رکھیں۔

# لاثانی لوح سلیمانی

سیّدہ ارم زہرا نقوی
موبائل: 0321-5702541

**لوح سلیمانی:** طبقہ عاملین کی مقبول و مشہور طریقہ سے مرتب یہ لوح مستند ہے۔ کاش البرنی مرحوم نے اپنی کتاب عامل کامل حصہ دوئم صفحہ 94 پر یہ لوح سلیمانی دی ہے لیکن اس کے چاروں گوشوں پر الملک اللہ، البقا اللہ، القدرۃ اللہ اور العظمۃ اللہ ہیں۔ شاید کتابت کی غلطی سے الملک للہ کو الملک اللہ لکھا گیا۔ اس سے اعداد میں بھی فرق آ گیا ہے اور معنی بھی صحیح نہیں رہے۔

یہ لوح مقدسہ کثیر صفات کی حامل ہے لیکن تقویم کے صفحات کی قلت کے پیش نظر مختصراً اوصاف پیش خدمت ہیں۔ علو مرتبت کی یہ لوح اپنے اثرات کے لحاظ سے انسان کو وہ درجہ عطا کرتی ہے جو اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں ہوتا اور پھر جس مرتبہ پر فائز ہو اس میں پائیداری اور عظمت پیدا کرتی ہے۔ اگر امراء، وزراء سے کوئی کام ہو تو پورا ہو۔ وضع حمل میں آسانی کیلئے اس لوح کو کوری ٹھیکری (آب نرسیدہ) پر مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر عورت کے سامنے رکھے باسانی بچہ کی ولادت ہو۔

شرف شمس میں سونے کے پترہ پر کندہ کرے تو تھوڑے ہی عرصہ میں دولت مند ہو جائے اور تسخیر خلق ہو اگر کوئی شخص قید و بند میں ہو تو اسے نیک ساعت میں لکھ کر اس کے زانو کے نیچے باندھے۔ انشاء اللہ جلد ہی خلاصی پائے۔ نیز ہر مقصد کیلئے کارآمد ہے۔

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| الملک للہ ۱۸۶ | ۷۹۹ | ۱۵۰۷ | البقاءللہ ۱۹۹ |
| ۱۵۰۸ | ۱۹۸ | ۱۸۷ | ۷۹۸ |
| ۱۹۷ | ۱۵۰۵ | ۸۰۱ | ۱۸۸ |
| القدرۃ للہ ۸۰۰ | ۱۸۹ | ۱۹۶ | العظمۃ للہ ۱۵۰۶ |

میکائیل

وفق: ۲۶۹۱

### شرائط و ہدایات:

(1) - ہر اہل شخص کو اپنے جائز مقاصد کیلئے بنانے کی اجازت ہے۔

(2) - شرف شمس کے دوران ساعت شمس میں سونے کے پترہ پر کندہ کر کے یا چاندی پر کندہ کر کے سونے کا پانی چڑھائیں۔ (3) - بوقت عمل رجال الغیب سامنے نہ ہوں اور قمر در عقرب نہ ہو۔ (4) - کندہ کرتے وقت سوراخ دار سچا موتی منہ میں رکھے۔

(5) - لوح بنانے والے کیلئے ضروری ہے کہ حروف تہجی کی زکوٰۃ صغیر ادا کر چکا ہو۔ تب حقدار ہو۔

سیّدہ ارم زہرا نقوی دختر ضیا حسین نقوی (عامل روحانی) پتہ: نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد، تحصیل و ضلع اٹک فون: 057-2604408

# ستاروں کی نحوست کو دور کرنے کیلئے سریع الاثر عمل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَارَحۡمٰنُ یَارَحِیۡمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ یَاحَافِظُ یَانَاصِرُ یَامُعِیۡنُ یَاشَافِیۡ یَاکَافِیۡ یَاقَادِرُ یَاکَرِیۡمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ اِحۡفَظۡنِیۡ مِنۡ نُحُوۡسَۃِ الشَّمۡسِ وَالۡقَمَرِ وَالۡمُشۡتَرِیۡ وَالزُّحَلِ وَالزُّھۡرَۃِ وَالۡعُطَارِدِ وَالۡمِرِّیۡخِ وَالرَّاسِ وَالذَّنۡبِ بِحَقِّ یَااَللّٰہُ یَااَحَدُ یَاصَمَدُ یَالَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ

**فوائد:** مندرجہ بالا دُعا 9 بار روزانہ وقت مقررہ پر اول آخر درود شریف 11+11 بار پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ مشکلیں آسان ہونگی۔

ایسی خواتین / مرد حضرات جن کی شادی وغیرہ میں ستاروں کی بندش ہوگی وہ بھی اسی مقدار میں دُعا کو پڑھے بندش دُور ہو جائے گی۔

ایسے مریض جن کو بلڈ پریشر یا ئی یا لو ہو وہ بھی کم از کم 40 دن بلاناغہ کر کے روزانہ ایک گلاس پانی پر دم کر کے پئیں امام زمانہؑ کی کرم نوازی سے شفاء ملے گی۔

جادو کی کاٹ کیلئے روزانہ 5 بار پڑھنے سے جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ انشاء اللہ

حکیم سید مجتبیٰ حسین پتہ: مکان نمبر 1443، گلی نمبر 6، کامل پور سیدان، اٹک کینٹ۔ موبائل: 0321-5708995

# ریکی، اسمائے حسنیٰ اور حضرت امام رضا علیہ السلام

## کے روضہ اقدس کی قوت شفا کے ذریعے امراض اور مسائل سے نجات

زندگی کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں ہے جس کا حل اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کے ذریعے ممکن نہ ہو۔اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ محض الفاظ نہیں ہیں بلکہ حیرت انگیز توانائیوں کا سرچشمہ ہیں۔بلکہ یہ کہنا زیادہ مناسب ہوگا کہ کائنات میں پائی جانے والی ہر انرجی اللہ تعالیٰ کے کسی نہ کسی اسم کی انرجی ہے اور کائنات میں ہونے والا ہر کام اسمائے حسنیٰ کی بدولت ہو رہا ہے۔مثلاً جتنی بھی جاندار چیزوں کو زندگی عطا ہوتی ہے وہ اسم مبارک "حی" کی تجلی سے عطا ہوتی ہے۔ مخلوقات کو ملنے والا رزق اسم مبارک "رزاق" کی تجلی سے ملتا ہے۔اسی طرح تمام معاملات مثلاً پیدائش، زندگی، موت، صحت، بیماری، تنگدستی، خوشحالی، مصیبت، آسودگی، فصلوں اور پھلوں کا پیدا ہونا، بارش کا برسنا، سورج اور چاند کا طلوع و غروب، اور کائنات میں ہونے والے دیگر تمام کام، اسمائے حسنیٰ کے دم سے ہو رہے ہیں۔انسان کی زندگی کا کوئی بھی مسئلہ یا پریشانی ہو اس کو اسمائے حسنیٰ کی انرجی کے ذریعے حل کیا جا سکتا ہے۔اسی لئے اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں حکم دیا ہے کہ "وَ لِلّٰهِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا" "تمام خوبصورت نام اللہ ہی کے ہیں، پس اسے انہی کے ذریعے پکارو" (اعراف:180)۔

اس کے لئے ضروری ہے کہ اپنے حالات سے مناسبت رکھنے والے اسم یا اسماء کا صحیح انتخاب کیا جائے اور پھر ایک خاص ذہنی اور قلبی کیفیت کے ساتھ اس کا ورد اس طرح سے کیا جائے کہ اس سے اس اسم کی انرجی مؤثر طور پر ظاہر ہو۔ اس بات کو سمجھنا تھوڑا سا مشکل ہے لیکن ایک سادہ مثال کی مدد سے اس کی کچھ وضاحت اس طرح کی جا سکتی ہے کہ ایک بچہ ویسے ہی بیٹھا امی امی کہہ رہا ہے۔ہو سکتا ہے اس کی ماں اس کی یہ بات سن کر بھی اس کی طرف توجہ نہ دے۔لیکن جب اسی بچے کو کوئی تکلیف ہوتی ہے اور وہ بچہ ایک خاص انداز میں پکارتا ہے "امی" تو ماں دوڑ کر اس کے قریب جاتی ہے اور اس کی مشکل کو دیکھتی ہے اور اسے حل کرنے کی کوشش کرتی ہے۔بہت سے لوگ اللہ تعالیٰ کے اسماء کا ورد کرنے کے باوجود اپنے مسائل میں گھرے رہتے ہیں ۔اسی طرح جب ہم اسمائے حسنیٰ کو ویسے ہی پکارتے رہیں تو اس کے عام طور پر نتائج ظاہر نہیں ہوتے۔ان کے نتائج حاصل کرنے کے لئے ان کا ایک خاص انداز میں خاص آداب و شرائط کے ساتھ ذکر کرنا ضروری ہے۔کچھ آداب و شرائط عام ہیں جن کا لحاظ ہر اسم کا ذکر کرتے ہوئے رکھنا ہوتا ہے جبکہ بعض آداب و شرائط مخصوص ہوتے ہیں جو ہر اسم کے الگ ہوتے ہیں۔ان عام اور مخصوص آداب و شرائط کی پابندی کرنے سے ہی ان اسماء کی انرجی ظاہر ہوتی ہے اور اپنا اثر دکھاتی ہے۔تمام انبیاء و اوصیاء اولیاء بھی اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کی تجلی ہیں۔اسی لئے احادیث میں ہے کہ آئمہؑ نے فرمایا کہ ہم "اللہ کے اسمائے حسنیٰ ہیں"۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام خود بھی اللہ کا اسم اور کلمہ تھے اور اللہ کے اسم سے مردوں کو زندہ کرتے تھے اور بیماروں کو شفا دیتے تھے۔ڈاکٹر یاؤ یوسوئی جاپان کے شہر "کایوتو" میں کرسچین کالج کے ڈین تھے۔ایک دن ان کے ایک شاگرد نے ان سوال کیا: "جس طرح حضرت عیسیٰ مریضوں کو شفا دیتے تھے کیا آپ بھی اس طرح مریضوں کو شفا دینے کا مظاہرہ (Practicle) کر سکتے ہیں؟" ڈاکٹر سوئی نے دیکھا کہ وہ اپنے شاگرد کے سوال کا جواب "ہاں" میں نہیں دے سکتے۔جاپانی روایات کے مطابق انہوں نے اپنے عہدے سے استعفیٰ دے دیا اور اپنے شاگرد کے سوال کا جواب تلاش کرنے نکل کھڑے ہوئے۔سالہا سال کی محنت اور ریاضت کے بعد ایک چلہ کاٹتے ہوئے ان کے اندر ایک روشنی پیدا ہوئی۔جس کے ذریعے انہوں نے بہت سے مریضوں کو شفا دی۔وہ اپنا ہاتھ مریض کے متاثرہ حصہ پر رکھتے تھے اور اس کے جسم کو ریکی دینا شروع کر دیتے تھے۔بعدازاں انہوں نے اس کو ایک باقاعدہ علم کی شکل دے کر شاگردوں کی تربیت کرنا شروع کی اور دنیا کو ایک نیا طریقہ علاج مل گیا جس کا نام "رے کی" ہے۔رے کی جاپانی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں "کائناتی قوت شفا"۔

چونکہ رے کی ایک ماورائے طبیعت طریقہ علاج ہے لہٰذا مختلف مذاہب کے ماننے والوں نے ریکی کو اپنے مذہبی عقائد اور عبادات کے ساتھ ہم آہنگ کر کے اس میں جدتیں بھی پیدا کی ہیں۔یوگا کے ماہرین نے چکرا انرجی کو رے کی کے ساتھ جوڑ کر اسے چکرا رے کی کا نام دیا۔چکرا سسٹم میں

روٹ چکرا کی انرجی جسے کنڈلنی انرجی کہا جاتا ہے دوسرے ہر چکرا کی انرجی سے زیادہ طاقتور ہے۔ بعض ماہرین نے ریکی کو کنڈلنی انرجی کے ساتھ جوڑ کر اسے کنڈلنی ریکی کا نام دیا۔ میں نے کنڈلنی ریکی کے ساتھ قرآنی آیات شفا اور اسمائے حسنیٰ کی نورانیت کو ملا کر حیران کن نتائج حاصل کئے ہیں۔اس کے علاوہ مئی 2006 میں حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اطہر کی زیارت کی سعادت نصیب ہوئی۔ حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اطہر پر لاعلاج بیماروں کے صحت یاب ہونے کے واقعات کی تعداد ایک دو نہیں بلکہ ہزاروں ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے اس سفر زیارت میں حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اطہر کی قوت شفا کو ریکی کے ساتھ جوڑنے کا تجربہ بھی کامیاب ہوا جسے بلاشبہ رضوی ریکی کے نام سے دنیا کے سامنے پیش کیا جاسکتا ہے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ لطافت اور ملائمت کے اعتبار سے رضوی ریکی، دیگر تمام اقسام کی ریکی سے بہت بہتر ثابت ہوئی ہے۔

زندگی کے ہر مسئلہ، ہر بیماری، اور ہر پریشانی سے نجات کے لئے اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کی انرجی سے فیض حاصل کیا جاسکتا ہے۔ اس بات کا ذکر خاص طور پر ضروری ہے کہ جن خاندانوں میں کسی کو کینسر یا اس قسم کی کوئی بیماری ہو تو اس بیماری کا رجحان آنے والی نسلوں میں بڑھ جاتا ہے۔ ایسے خاندانوں میں دوران حمل یا پیدائش کے بعد ریکی اور اسمائے حسنیٰ کے ذریعے، آنے والی نسلوں کے جینز میں ایسی بیماریوں کے رجحان کو غیر فعال کیا جاسکتا ہے۔ اسکے علاوہ دنیا میں کسی بھی مقام پر موجود کسی بھی بیماری کا علاج یا مسئلہ کے حل کے لئے اس الٰہی عطیہ سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ اسمائے حسنیٰ کے حیرت انگیز اثرات کا دائرہ بہت وسیع ہے اور ان کا احاطہ کرنا کسی انسان کے بس کی بات نہیں ہے۔

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی۔ فاضل قم۔ ایم اے (اسلامیات۔عربی۔فارسی)
پی ایچ ڈی (روحانیات و روحانی معالجہ)
رابطہ: 0092-42-7415442, Mob: 0333- 4394138
www.drhamadani.com, syedniazm@yahoo.com
فون: 0333 - 4394138, 042 - 7415442
syedniazm@yahoo.com, www.drhamadani.com
drniazhamadani@gmail.com

**نسخہ برائے نکسیر** ایک ٹکیہ کافور کا سفوف بنا کر سرسوں کے تیل میں ملا کر مریض نتھنوں میں لگائے۔ انشاء اللہ اس مرض سے نجات ہوگی۔

# بواسیر (Haemorrhoids) کا آسان علاج

جب ورید (Veins) پاخانہ کے مقام کی جگہ پر پھیل اور سوج جاتی ہے تو بواسیر کا مرض شروع ہوجاتا ہے۔ میڈیکل سروے کے مطابق 25% سے 50% انسانوں کو یہ مرض ان کی زندگی میں کبھی نہ کبھی ہوجاتا ہے۔

**علامات:** پاخانہ کے مقام پر کھجلی ہونے لگتی ہے اور ساتھ ساتھ رطوبت بھی نکلنے لگتی ہے، اجابت کے وقت درد ہوتا ہے، خون نکلتا ہے۔ اس مقام پر چاروں طرف سوجن ہوجاتی ہے اور اجابت کے وقت بڑھ جاتی ہے۔

**وجوہات:** یہ زیادہ تر رفع حاجت میں زور لگانے سے ہوتی ہے۔ عورتوں کو جب وہ حاملہ ہوتی ہیں تو شکایت ہوجاتی ہے۔ غلط غذا سے بھی یہ شکایت ہوتی ہے۔ ایسی زندگی جس میں چلنا پھرنا محال ہے، یہ بواسیر کی وجہ بن سکتی ہے، پرانے طرح کے قبض کی شکایت سے بھی یہ شکایت ہوسکتی ہے۔ بہت دیر تک بیت الخلا میں بیٹھنے سے بھی یہ مرض ہوسکتا ہے۔

**علاج:** (1) - پابندی سے اجابت کیلئے جایا کریں، قبض کی شکایت نہ ہونے دیں، کیمیکل (Laxatives) کبھی استعمال نہ کریں۔ (2) - اجابت کے وقت زیادہ طاقت کا استعمال نہ کریں۔ (3) - ایسی غذاؤں کا استعمال کریں جس سے آنتوں کی حرکت جاری رہے جیسے سلاد، سبزی، چوکر والی روٹی۔

(4) - گھی اور دودھ کا استعمال کم کریں۔ (5) - ایک بڑے چمچے سے ایک چمچ اسپغول کا چھلکا رات سونے سے پہلے کھائیں۔

(6) - اگر خربوزہ کا موسم ہے تو کھانے سے پہلے خربوزہ کی ایک پھانک کھالیں۔

**پودوں سے علاج:** (1) - بواسیر کو کم کرنے کیلئے سب سے مفید علاج گھیکوار ہے۔ گھیکوار کا گودا نکال کر بواسیر پر لگادیں، ایسا کرنے سے آپ آپریشن سے بچ سکتے ہیں۔ **مٹی سے علاج:** (2) - Dendanition کی جڑ اور پتے کی چائے پئیں۔ 50 گرام جڑ کو ایک لیٹر پانی میں دو منٹ تک اُبال کر دس منٹ ہلکی آنچ پر رکھیں، دن میں تین بار ایک ایک پیالی پئیں۔

تکلیف کی جگہ پر مٹی کا لیپ لگائیں، دو گھنٹے تک چھوڑ دیں۔ مٹی کو ہٹانے کے بعد کھلے ہوئے بند گوبھی کے پتے کو اس مقام پر دو گھنٹے تک چھوڑ دیں۔

(Biochemic Ferrum Phos 6x) اگر پاخانہ کے مقام پر سوجن ہے اور خون بھی گرتا ہو تو چار گولی زبان پر رکھ لیں، دن میں چار بار لیں، آخری خوراک سونے سے پہلے۔ اگر بواسیر اندر ہے اور اسکی وجہ سے کمر درد ہے تو (Calc. Flour) مندرجہ بالا طریقہ سے استعمال کریں۔

(Homeopathic Causticum 30c) اگر بواسیر میں درد ہو تو چار گولی زبان کے نیچے رکھ دیں، دن میں چار بار لیں۔ اگر بہت درد ہو، اور خون بھی گرتا ہو تو (Hypericum) چار گولی مندرجہ بالا طریقہ سے استعمال کریں۔

الحاج ڈاکٹر رضا حسین نقوی (بشکریہ اصلاح لکھنؤ)

# طلسمات اور طب

تحریر: تجمل حسین

قارئین امامیہ جنتری کیلئے طلسمات اور طب کی دوسری قسط حاضر خدمت ہے۔ بندہ کوئی پیشہ ور نہیں بلکہ خدمت انسانی کے جذبہ کے تحت فی سبیل اللہ مخلوق خدا کی خدمت کو اپنی استعداد کے مطابق شعار بنا رکھا ہے۔ اس کا اجر مجھے اللہ تعالیٰ سے وصول کرنا ہے۔

بہر حال سال 2009ء کیلئے روحانیت سے تعلق رکھنے والوں کی تشفی طب کے شوقین کیلئے گوہر نایاب حاضر ہے اور قارئین سے گذارش ہے کہ کسی متقی پیش نماز یا نقوش لکھنے والوں سے یہ نقوش لکھوا سکتے ہیں اور طب سے متعلقہ شخص سے نسخہ تیار کروا کر استعمال کر سکتے ہیں۔ خداوند قدس پنجتن پاک کے صدقہ میں شفا کلی عطا فرمائے گا اور میرے حق میں دعا خیر فرمائیں۔

آج سے تقریباً 150 سال پہلے حکماء اہل ہند پیشاب (بول) سے کس طرح مرض کا پتہ لگاتے تھے۔ (قلمی نسخہ موجود ہے)

صبح جو پہلا بول ہو برتن پیالہ گلاس شیشہ میں لیں اُس پر ایک قطرہ تل کا تیل ٹپکائیں اگر قطرہ بول او پر پھیل جائے تو خون وصفرا کا فساد ہے اگر تیل اسی طرح رہے تو برائی علامت ہے اگر قطرہ تیل نیچے چلا جائے تو موت کی علامت ہے۔ اگر قطرہ میں سوراخ ہو جائے تو بھی موت کی علامت ہے۔ اگر قطرہ بول میں چوڑا ہو جائے (یعنی مانند بادل کے نشان) تو صحت و تندرستی کی علامت ہے۔ اگر قطرہ ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے تو بیماری طول پکڑے گی۔ اگر قطرہ جانب مشرق اثر کرے تو علامت صحت کی ہے۔ اگر جانب مغرب کرے تو طول مرض کی علامت ہے۔

## تمقمۃ الکبریٰ:

یہ نقش بزرگان دین کے سلف سے چلا آرہا ہے جو جسم کے ہر مرض، دَرد، نظر، آسیبی اثرات، اٹھرا، مسان، سوکڑا اور دیگر جسمانی امراض کیلئے مجرب ہے۔

### طریقہ استعمال:

یہ نقش لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں یا پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلائیں۔ دَردوں کیلئے تیل سے دھو کر مالش کریں اور ایک نقش لکھ کر گلے یا بازو پر باندھیں

| |
|---|
| ر ۸ ۸ ۲ ۸ ۸ ۱ ۱ ۹ ۱ |
| ۱ ۱ ے ■ ۲ ۸ ی ی |
| ل ے فو ح ح ح |
| ۱ ۰ ر ۸ ی ۸ ۱ ۸ ۱ |
| ے ۱۱۱۱ H ٢ ااا 8 ا |

### طبی نسخہ:

(1) - پرانی دَرد کیلئے (رتکاں لال، سفید رتکاں، جائفل جلوتری، رتن جوت فی کس ایک تولہ) کو پاؤ بھر تیل تل میں ہلکی آنچ پر پکائیں جب تیل نصف رہ جائے تو اس کی مالش کریں۔ جوانی کی لگی ہوئی چوٹ کیلئے مفید ہے۔

(2) - **اوجاعی:** (اسپرین کا نعم البدل)

ہر قسم دَردوں کیلئے مفید

جوز مائل، سوڈا بائیکارب، نوشادر دیسی، زنجبیل، ریوند چینی

1تولہ 2تولہ 3تولہ 4تولہ 5تولہ

سب اشیاء کا سفوف بنائیں۔ خوراک ایک رتی لیں اور پانی کے ساتھ کھائیں

## اٹھرا:

مجربہ ثقۃ الاسلام علامہ محمد بشیر انصاری صاحب ٹیکسلا کا آزمودہ عمل جو اُن کے زیر استعمال رہا۔ جمعرات کے دن دھاگہ سیاہ رنگ جو مریضہ کے پیشانی بال سے شروع کر کے پاؤں کے انگوٹھے تک ہو اُس کو کاٹ کر سات عدد بنالیں، یکجا کرلیں، نو گرہیں دیں، ہر گرہ پر مذکورہ آیت پڑھیں۔ پارہ چودہ کے آخر میں آیت ۱۲۶-۱۲۷ (وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ ---- هُم مُحْسِنُونَ) دھاگہ اور پانچ عدد پھول گلاب کے ہاتھوں میں لیکر مسجد کے محراب میں رکھ دیں اور کہیں کہ (میں نے اجازت لے لی ہے) اور دھاگہ اُٹھالیں اور راستے میں کسی سے بات نہ کریں گھر میں آکر ڈھیلے ڈھیلے کمر سے دھاگہ بندھوا دیں اور بچوں میں حسب توفیق مٹھائی تقسیم کر دیں۔

### طبی نسخہ نمبر1:

**گولیاں اٹھرا:** گیرو، رسونت، کتھا، صندل سفید، کالی مرچ چاسکو، کچور، فی کس 1 تولہ سفوف بنا کر دیسی شہد میں گولیاں بنالیں۔ سونف کا پانی پکا کر صبح شام ایک ایک گولی خالی پیٹ کھائیں پیچش لگے گی تو ایک گولی کر دیں۔ گیس، قبض، اندرونی موٹاپے میں کمی اور باقاعدگی ایام میں کام آتا ہے۔

**نسخہ نمبر2:** پوست ہلیلہ، پوست بلیلہ، پوست آملہ، فلفل دراز گیری، صندل سرخ، صندل سفید، برگ نیم، برگ حنا مجیٹھ، کچور، ملیٹھی، اجوائن دیسی تمام ہموزن لیں اور ان سب اشیاء کو سفوف کرلیں ایام حمل کے دوران ایک ایک رتی صبح و شام عورت کھائے۔

**حفاظت حمل** ذیل کا طلسم لکھ کر موم لپیٹ کر کسی برتن میں ڈال دیں چند یوم عورت پانی پیئے پھر نکال کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھے۔ طلسم یہ ہے۔

**(بسم اللہ الرّحمٰن الرحیم ھو ھو ھو ایل شدای ھیًا شراھیًا یاھو وسرا ھو اسماۂ وجبرائیل و میکائیل و اسرافیل معصوم ھوسر)**

**بخار:** گلے یا بازو پر باندھیں **(بسم اللہ الرّحمٰن الرحیم براہ من اللہ العزیز الحکیم بحق قلنا یا نارکونی بردًا و سلاماً علیٰ ابراھیم یاغفور یا غفور یا شافی)**

طلسم بخار اپنے کلائی پر طلسم بنائیں پھر بخار والے کی کلائی پر بنائیں۔

**فالج:** بعد از نماز عشاء یہ دُعا ورد بنائیں **(بسم اللہ الرّحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اِنِی اَدْعُوکَ دُعَاءَ الذَّلِیْلِ الْفَقِیْرِ اَدْعُوکَ دُعَاءَ مَنِ اشْتَدَّتْ فَاقَتُہٗ وَ قَلَّتْ حِیْلَتُہٗ وَضَعُفَ عَمَلُہٗ وَالَحَّ عَلَیْہِ الْبَلَاءِ)**

**طبی نسخہ:** ایک پاؤ دودھ مدار (آک) 5 تولہ نر بارہ سنگھا (سینگ) نیم کو بیدہ کر کے دونوں چیزوں کو گل حکمت کر کے ایک من اوپلہ (پھاتی) میں آگ دیں سفید ہو جائیگا۔ ڈیڑھ پاؤ چاول ہمراہ شہد دن میں ایک دفعہ دیں اور جنگلی کبوتر کا شوربا پینا بہت بہتر ہے۔

**مالش مجربہ:** 1 کلو تیل تل، مالکنگنی، سونٹھ، لونگ، جائفل، جلوتری، کچلہ، فی کس تولہ سب چیزوں کو تیل میں جلائیں۔ تیل چھان لیں چھنے تیل میں تیل تارپین، تیل بجلی، تیل السی، سپرٹ فی کس 5 تولہ اور افیون 6 ماشہ حل کر کے دھوپ میں مالش کریں اگر سردیاں ہوں۔ **نوٹ:** دوائی اولاد نرینہ دستیاب ہے۔

تجمل حسین 1- رجانہ روڈ، پیرمحل (ٹوبہ ٹیک سنگھ) موبائل: 0333-4128131
0300-6561789
0300-6561889
email: tajammal_Hussain@hotmail.com

## سریع التاثیر عمل بحق حضرت امام حسینؑ خاک شفاء

خالق کائنات کے حضور کروڑوں سجدۂ شکر کہ امامیہ جنتری میں عمل دست غیب اور فتح و کامرانی بحق علی ابن ابی طالبؑ نے کامیابی کی منازل کو طے کیا اور مجھ ناچیز کو ایک مرتبہ پھر قارئین امامیہ جنتری کی خدمت کا موقعہ عطا کیا۔ دنیا کے تمام مومنین خصوصاً دُکھی اور پریشان حال مومنات کیلئے یہ کنیز حاضر ہے۔ وہ تمام مومنات جو اپنا دامن گل مراد سے بھر چکی ہیں التجا ہے کہ بانیان امامیہ جنتری کو دُعاؤں میں ہمیشہ یاد رکھیں۔ اس سال ایران، عراق، کربلا و نجف کی زیارات میں جو عمل عطا ہوا، وہ پیش خدمت ہے۔

## مجرب المجرب عمل بحق حضرت امام حسینؑ عالی مقامؑ

**السلام علیك یا ابا عبد اللہ الحسین شھید کربلا:**

(1) - یہ سلام بعد نماز عشاء ہر روز ایک تسبیح خاک شفاء پر پڑھیں۔ ایک تسبیح دُرود کی ہدیہ کریں بعد تسبیح گریہ کے ساتھ اپنی حاجت بیان کریں۔ انشاء اللہ 14 دن میں آثار قبولیت ظاہر ہوں گے۔ عمل کی مدت چالیس دن ہے مقدمے، امتحان گاہ، امراء حکام کے سامنے پیش ہونے سے پہلے دو رکعت نماز بحضور امام حسین علیہ السلام پڑھیں۔ پھر یہ سلام کی تسبیح پڑھیں۔ بعد از عمل تسبیح کو قمیص کی جیب میں رکھیں۔ پھر عدالت یا امتحان گاہ میں جائیں کامیابی یقینی ہے۔ جس تسبیح پر یہ عمل پڑھیں ہمیشہ وہی تسبیح استعمال میں ہمیشہ رہے۔ دوران عمل اگر تسبیح کے دانے سُرخ ہونے لگیں تو تسبیح کو شیشے کے باکس میں بند کر دیں اور دوسری خاک شفاء کی تسبیح پر عمل پڑھیں یہ تسبیح مجرب ترین اور موثر ترین ہوگی۔ مریض کی پیشانی سے لگائیں شفاء ہو ہاتھوں پر رکھ کر زیر آسمان دُعا کریں۔ انشاء اللہ قبول ہوگی۔

(2) - کسی بھی سخت آفت مصیبت یا پریشانی کیلئے دُعائے توسل نصف شب زیر آسمان قبلہ رُخ ننگے پیر زمین پر کھڑے ہو کر پڑھیں انشاء اللہ جلد قبولیت کے آثار ظاہر ہوں۔ مگر پڑھنے سے قبل دو رکعت نماز حاجت پڑھنا اور ایک گلاس دودھ یا شربت پر نذر دینا ضروری ہے۔

(3) - بچیوں کی شادی کیلئے نصف شب زیر آسمان دو رکعت نماز حاجت پھر کھڑے ہو کر 500 مرتبہ **(یا مُسَبِّبَ الْاَسْبَاب)** پڑھیں۔ انشاء اللہ آثار قبولیت جلد ظاہر ہوں۔ چڑھتے چاند یعنی عروج ماہ عمل شروع کریں۔ عمل کی کم از کم مدت 40 دن ہیں۔ (4) - رزق کثیر کیلئے ہر روز بعد نماز عشاء **(یا وَھَّابُ یا وَاسِعُ)** اوّل و آخر دُرود کے ساتھ 10 تسبیح پڑھیں۔ رزق انشاء اللہ غیب سے ملے گا۔ ضروریات کیلئے رقم ملتی رہے گی نذر و نیاز اور آل محمدؐ کی بارگاہ میں خرچ کرنا نہ بھولیں۔

تمام اعمال کیلئے محبت، عقیدت، خلوص اور یقین ضروری ہے عمل نہایت آسان الفاظ میں پیش خدمت ہے عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رابطہ کر کے پوچھ سکتے ہیں اور پریشان حال مومنات مسئلہ بیان کر کے حل یا لفظ پڑھنے کیلئے لے سکتے ہیں اور استغاثہ کیلئے نام دے سکتے ہیں۔ دُعا یا حل کا کوئی ہدیہ نہیں ہے ہر شب جمعہ صاحب العصر والزمانؑ کی خدمت میں تمام مومنین کیلئے استغاثہ کیا جاتا ہے۔ اس لئے برائے مہربانی جمعرات کو فون نہ کریں۔

عالمہ باعمل کنیز امام الوقتؑ سیدہ منزہ رضوی فون: 042-5812434 موبائل: 0300-4436508

از قلم: حکیم غضنفر مہدی

# الرجی، نزلہ (کیرا) چھینکوں کا مستقل علاج

مطب: حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور

بطفیل محمدؐ و آلِ محمدؐ قارئین امامیہ جنتری سے مخاطب ہوتے ہوئے پانچ سال مکمل ہو چکے ہیں گذشتہ سالوں میں ہیپاٹائٹس بی، سی، بواسیر خونی وبادی، گردہ مثانہ، پتہ کی پتھری، زنانہ امراض، لیکوریا، کثرت حیض اور کمی حیض (درد کے ساتھ) کے مجرب نسخہ جات تحریر کر چکا ہوں امسال میں الرجی اور اس سے پیدا ہونے والے امراض کا شافی علاج تحریر کر رہا ہوں۔ الرجی کی دیگر اقسام کے علاوہ تین بڑی اقسام ہیں اور لوگوں کی اکثریت انہی تینوں میں سے کسی نہ کسی میں مبتلا ہوتی ہے۔

**(1) سانس کی نالی کی الرجی:** سانس کا راستہ ناک سے شروع ہو کر پھیپھڑوں تک پہنچتا ہے۔ ناک میں ہونیوالی الرجی میں ناک سے پانی بہنا، بکثرت چھینکیں آنا، خارش ہونا، ناک میں غدود کا بڑھ جانا یا ہڈی ٹیڑھی ہونا، کیرا حلق میں مسلسل گرنا، سر کے بالوں کا سفید ہونا، صبح اٹھنے پر چھینکوں کا حملہ ہونا۔ گلے میں خراش ہونا اور ریشہ، بلغم کا ہر وقت پیدا ہونا شامل ہیں۔ اگر الرجی کے باعث سانس کی نالیوں میں تنگی ہو جائے تو یہی کیفیت دمے کی شکل اختیار کر لیتی ہے اور سانس لینے سے سیٹیوں کی آواز آنا، اور کھانسی جاری رہنا شروع ہو جاتا ہے۔

**(2) معدے اور جلد کی الرجی:** جلد کی الرجی بالعموم معدے کی خرابی اور تیز مصالحے دار مرغن غذاؤں کے بکثرت استعمال سے ہوتی ہے۔ جس سے جلد پر بہت زیادہ خارش ہونے کے ساتھ سرخ دانے، یا دھپڑ نکل آتے ہیں جلد پھول جاتی ہے۔ مرض مزمن ہو جائے تو چہرہ اور ہونٹ سوج جاتے ہیں اور جلد سخت اور خشک ہونے کے بعد بالآخر پھٹنا شروع ہو جاتی ہے۔

**(3) آنکھوں کی الرجی:** آنکھوں میں ہونے والی الرجی میں بالعموم جگر کی خرابی شامل ہے جس کی وجہ سے آنکھوں میں خارش، سرخی اور پانی بہنا شروع ہو جاتا ہے۔ گندے ہاتھ لگنے سے بھی الرجی شروع ہو جاتی ہے۔

**علاج صبح:** بزر البنج، فلفل اسود، بورق (بریاں) صبر، چاروں ادویات پانچ پانچ تولے کا سفوف بنالیں ایک پاؤ کنوار بوٹی کے گودہ میں ڈال کر خوب کوٹیں اور جنگلی بیر کے برابر گولی بنائیں۔ **مقدار خوراک:** دو گولیاں صبح ہمراہ دودھ پتی یا چائے۔

**دوپہر:** برگ نیب، چشمیزج، لبہ، برگ شاہترج، کبریت لے کر بار یک سفوف تیار کر لیں۔ **مقدار خوراک:** ایک گرام ہمراہ آب تازہ لیں۔

**شام 5 بجے:** فلفل اسود، فانیذ، ہم وزن لے کر سفوف تیار کریں۔ **مقدار خوراک:** ایک چمچہ چائے والا نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**رات:** پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ زرد، ہلیلہ سیاہ، شیر آملہ، گل سرخ، اسطوخودوس، دو دو تولے، روغن بادام تین تولے، ترنجبین آٹھ تولے، کشنیز دس تولے، شہد تمام ادویات کے وزن کا دوگنا لے کر دوا تیار کریں۔ **مقدار خوراک:** ایک تولہ رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔

پروفیسر سیّد ظفر عباس پیرزادہ

# طلسم حکیم بو علی سینا رح

**قارئین !** امامیہ جنتری کا بے حد مشکور ہوں جنھوں نے میری گذشتہ کاوشوں کو سراہا اور انتظامیہ امامیہ جنتری کا بھی شکر گزار ہوں جنھوں نے میری تحقیق کو مومنین کرام تک پہنچانے میں ایک پُل کا کردار ادا کیا۔ امسال مومنین کی خدمت میں (گنجینہ عملیات طلسمی صفحہ نمبر 193) سے آزمودہ طلسم حکیم بو علی سیناؒ پیش کر رہا ہوں۔ تحریر کنندہ فرماتے ہیں یہ عجائب نایاب مجھے خود حضرت خضر علیہ السلام نے عطا فرمائے ہیں۔ وقت سعد میں اس عمل کو شروع کیا جائے تاکہ یہ عمل مکمل ہو سکے طلسم نقش بصورت ادویہ کا ہے۔ ہر خیر کام کیلئے طلسم کے چار حصے استعمال کئے جاتے ہیں۔

**طلسم**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تخم کوکنار نمبر۲ | برگ سنگھاڑا نمبر۱۳ | سہدوی نمبر۳ | تکمہ پھول سفید نمبر۴ |
| حب جودی نمبر۷ | تخم مدار نمبر۱۲ | تخم زقوم نمبر۶ | جتی مد نمبر۹ |
| گلو نمبر۱۴ | بوٹی دستوری نمبر۱ | تخم کالو نمبر۱۵ | لاجونتی نمبر۵ |
| تخم اندرجو نمبر۱۱ | رودوتی نمبر۸ | کنگار نمبر۱۰ | پنکوہ پھول سفید نمبر۱۶ |

### ☆ زہر دفعہ کرنے کیلئے:

۱۶۔۹۔۶۔۳ نمبر کی ادویات کو پانی میں گھول کر منہ پر لگائیں۔ انشاء اللہ زہر اثر نہ کریگا۔ نقش کے نمبر کے حساب سے دوا تلاش کریں۔

### ☆ واسطے تسخیر عالم:

۱۔۴۔۸۔۱۱ نمبر کی ادویات کو منہ میں رکھیں جملہ عالم مطیع ہوگا۔

### ☆ پانی کے جانور سے محفوظ:

۱۰۔۵۔۴۔۱۵ نمبر کی ادویات اگر ناف پر لگا کر پانی میں جائیں تو کوئی آبی جانور نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

### ☆ قوت جسمانی و امساک:

۸۔۴۔۵۔۱۳ نمبر کی ادویات کا فاد کریں۔

### ☆ برائے اولاد:

۷۔۱۰۔۸۔۹ نمبر کی ادویات عورت کے فرزجہ کرے ۴ پہر کے بعد ملاپ کریں۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

### ☆ تھکن دُور:

۱۔۳۔۱۳۔۱۴ نمبر کی ادویات کو بروز اتوار اپنے بازو پر باندھیں کبھی تھکاوٹ نہ ہوگی۔

### ☆ خوف دُور کرنے کیلئے:

۳۔۸۔۹۔۱۳ نمبر کی ادویات پاس رکھیں تو کسی عمارت یا کسی جگہ میں جانے سے خوف محسوس نہیں ہوگا۔

### ☆ دُور آسیب:

۱۔۸۔۱۰۔۱۱ نمبر کی ادویات کو کوٹ کر آب ترنج میں حل کر کے یہ اسم اعظم لکھ کر کے صاحب آسیب کو دیوے، آسیب دُور ہو جائے گا۔ اسم اعظم یہ ہے۔ (یا حافظُ، یا حفیظُ)

### ☆ غیب سے خزانہ دیکھنا:

۲۔۸۔۱۰۔۱۴ نمبر کی ادویات کو پاس رکھنے سے خدا تعالیٰ غیب سے خزانہ دکھائے گا۔

### ☆ سانپ کا زہر کبھی اثر نہ کریگا:

۵۔۱۲۔۱۳۔۱۴ نمبر کی ادویات کو پاس رکھنے سے تمام عمر سانپ نزدیک نہ آئیگا۔

**☆ مزید:** ۱۔۴۔۶۔۱۳ نمبر کی ادویات کو ایک ماشہ لیکر ویرانے میں لوبان کی دھونی دیکر راکھ کو چاندی کے تعویذ میں بند کر کے اپنے پاس رکھے اس پر آگ، پانی اثر نہ کریگا، کسی ملبے تلے آ کر نہ مریگا، کوئی مخالف اُسے زیر نہیں کر سکے گا۔ اپنی طبعی موت مرے گا۔ تمام جہاں میں ہر دل عزیز ہوگا۔ تمام عمر کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ روزی غیب سے ملے گی۔

**☆ ہدایت:** عمل کرنے والا اس طلسم کو نیک مقاصد کیلئے استعمال کرے حرام کام کیلئے سختی سے منع ہے۔ ورنہ جان جانے کا خوف ہوگا۔

پروفیسر سیّد ظفر عباس پیرزادہ ایم۔اے (پرنسپل انٹر سائنس کالج رجانہ)
عصیم پبلک لائبریری سمندری روڈ، رجانہ تحصیل و ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ۔
موبائل: 0300-6560121, 0333-7333121

### جوڑوں کے درد کیلئے آزمودہ

(1) - تل کا تیل ایک پاؤ۔ (2) - جھینگا مچھلی 100 گرام۔ (3) - آکڑے کے پتے 2 عدد۔ ایک پاؤ تیل میں ڈال کر اتنا پکائیں کہ تیل آدھا رہ جائے۔ پھر تیل کو اُتار کر کپڑے کے ذریعے چھان لیں اور رات کو سوتے وقت لگائیں، کپڑا باندھ لیں۔ محمد علی 0346-4406438

# مقابلہ نحسین زحل و یورانس، اثرات اور بچاؤ کا طریقہ

تحریر: عابد حسن علوی موبائل: 0333-3300913

محترم قارئین! گذشتہ برس بچیوں کی شادی کے اہم موضوع پر "لوحِ نور" کے عنوان سے ایک مجرب عمل پیش کیا تھا جس کی سعادت سے لاتعداد مومنین فیض یاب ہوئے۔ امسال نحس ترین سیارگان زحل اور یورانس مقابلہ کی نحس ترین نظر بنا رہے ہیں۔ اس کے عوام الناس پر اثرات ظاہر کرونگا۔ اُمید ہے مومنین اس نحوست سے بچاؤ کے طریقوں پر عمل پیرا ہونگے اور میرے حق میں دُعا کریں گے۔ خدا سب کو اس نحس ترین وقت سے محفوظ رکھے۔

جاننا چاہیے کہ زائچہ کے بارہ گھر ہوتے ہیں۔ دائرۃ البروج 360 درجات پر مشتمل ہوتا ہے اور زائچہ کے ہر گھر کی تقسیم 360 درجات کی ہے۔

زائچہ کا پہلا گھر شخصیت، ذات حلیہ۔ دوسرا گھر خانہ مال و آمدن۔
تیسرا گھر اقرباء عزیز، بہن بھائی۔ چوتھا گھر گھریلو زندگی، زمین جائیداد، ماں۔
پانچواں گھر اولاد، عشق، علم۔ چھٹا گھر امراض۔
ساتواں گھر شریک زندگی و کاروبار۔ آٹھواں گھر موت و مال و حادثات۔
نواں گھر مذہب، اعلیٰ تعلیم، سفر بیرون ملک۔ دسواں گھر کیریئر و عزت و باپ۔
گیارہواں گھر اُمیدوں کی تکمیل، ملازمت، دوستی۔
بارہواں گھر دُشمنی و امراض کا ہے۔

سیارگان خواہ نحس ہوں یا سعد ان کا 180 درجہ پر ہونا، دو ستاروں کی آپس میں مقابلہ کی پوزیشن کہلاتی ہے جو کہ انتہائی نحس مانی گئی ہے۔ یعنی 1 کا 7 سے مقابلہ 2 کا 8 سے مقابلہ 3 کا 9 سے 4 کا 10 سے 5 کا 11 سے اور 6 کا 12 سے۔ یہ نظر زائچہ کے گھر کی منسوبات کے مطابق بربادی لاتی ہے گذشتہ 29 ستمبر 2008ء سے زحل اور یورانس کی آپس میں مقابلہ کی نظر قائم ہوئی ہے جس کا دورانیہ 6 ماہ کا ہوگا اور اس کا خاتمہ 16 مارچ 2009ء تک ہے۔ اگست 2010ء تک یہ دونوں نحس سیارگان کئی مرتبہ رجعت کر کے آپس میں مقابلہ کی نظر بنائیں گے۔ برج سنبلہ، برج حوت، برج حمل، برج میزان کے افراد سب سے زیادہ اس نحس مقابلہ سے متاثر ہونگے۔

جاننا چاہیے کہ اب سے ٹھیک 30 برس قبل یہی مقابلہ آسانی کونسل پر بنا تھا جس کا نتیجہ انقلاب ایران اور اس کے فوراً بعد ایران عراق جنگ کی صورت میں ظاہر ہوا۔ جس میں لاکھوں انسان طرفین سے لقمۂ اجل بنے لہٰذا جہاں یہ مقابلہ پوری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے گا وہاں ہر انسان کے زائچہ کی منسوبات کے مطابق اپنے منفی اور نحس اثرات مرتب کرے گا۔ جس میں مالی نقصانات ازدواجی زندگی کا خاتمہ، اولاد کے مسائل، زمین و جائیداد کے نقصانات، فصلوں کی بربادی، قحط سالی، بیرون ملک سفر پر بندش اور بیرون ملک مقیم افراد کی مشکلات میں اضافہ، روڈ حادثات، آسمانی آفات، زلزلے، پٹرول کی قیمتوں میں بے پناہ اضافہ، اندرون ملک شدید بے چینی کی لہر یہاں تک کہ دنیا ایک نئے انقلاب کی جانب گامزن ہوگی۔ جو مکمل طور پر عوام الناس کے اذہان کو بدل دے گا جس کی ابتداء ہو چکی ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ صاحبان علم سے اپنا زائچہ پیدائش بنوا کر زحل و یورانس کی پوزیشن جانیں اور درج ذیل احتیاطی تدابیر اختیار کریں۔

## دُعائے نحوست سیارگان

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ
يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَافِظُ يَا نَاصِرُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ
يَا جَلِيْلُ يَا مُتَكَبِّرُ يَا مُعِيْنُ يَا شَافِيُ يَا كَافِيُ يَا قَادِرُ يَا كَرِيْمُ
بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ اَحْفِظْ ---فلاں--- بن
بنت ---فلاں--- مِنَ النُّحُوْسَتِ الزُّحَلِ وَالْمُشْتَرِيْ
وَالشَّمْسِ وَالزُّهْرَةِ وَالْعُطَارِدِ وَالْقَمَرِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ
وَالْيُوْرَانَسِ وَالْمَرِّيْخِ مِنْ بَرِيْعَتِ اَجْمَعِيْنَ وَمِنْ نُحُوْسَتِ
جَمِيْعِ دَعْوَاتِ الْاَسْمَآءِ وَالْاَعْضَاءِ وَمِنْ نُحُوْسَتِ السِّحْرِ
وَمِنْ شَرِّ الْاَشْرَارِ وَمِنْ شَرِّ الْكُفَّارِ وَمِنْ شَرِّ الشَّيَاطِيْنَ
بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ كُفُوًا
اَحَدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط

12 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## صدقات برائے ردّ نحوست

ہر ہفتہ کے دن کالے چنے، کالا نمک، کڑوا تیل، کپڑا سیاہ۔ ان میں سے کوئی بھی ایک شے صدقہ دیں یا چاروں اشیاء بھی ایک ساتھ دی جاسکتی ہیں۔ باقاعدہ 8 مرتبہ اور اس کا وزن کم سے کم سوا پاؤ ہونا چاہیے۔

## لوح دافع نحوست زحل و یورانس

مذکورہ لوح جہاں نحس ترین مقابلہ کے بد اثرات سے تحفظ دے گی۔ وہاں ستارہ زحل کی ساڑھ ستی اور نحس ترین عدد 8 کی تباہ کاریوں سے بھی محفوظ و امان میں رکھے گی۔ گذشتہ کئی برسوں سے میرے معمولات میں ہے۔ زحل اور یورانس جہاں نحس ترین ہیں۔ وہاں یہ دونوں آپس میں شدید دشمن بھی ہیں۔ لہٰذا لوح، دُعائے نحوست سیارگان اور صدقات ہی اس کی تباہ کاریوں سے بچاؤ کا جامع حل ہے وضاحت طلب امور کیلئے رابطہ کر سکتے ہیں۔

(وَالسَّلَامُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ)

تحریر: عابد حسن علوی موبائل: 0333-3300913
مکان نمبر 170، نیو لیبر کالونی نزد ورکرز ماڈل سکول، لیبر اسکوائر لانڈھی کراچی نمبر 34

# نومولود کے اسلامی نام

**نوٹ:** اپنے بچوں کے نام اُن کے زائچہ پیدائش کے مطابق رکھنے کے خواہشمند حضرات اپنے بچے کی تاریخ پیدائش، جگہ پیدائش اور وقت پیدائش کے ساتھ بذریعہ ٹیلیفون یا جوابی خط سے رابطہ کریں۔ شیخ زوار رضا جاوا فون: 042-8484414, 7496611 موبائل: 0321-9477284 0300-9477284

| لڑکوں کے اسلامی نام | | | | | | | | | لڑکیوں کے اسلامی نام | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد |
| اوصاف علی | 288 | 9 | کاظم عباس | 1094 | 5 | غمام اصغر | 2372 | 5 | فراست | 741 | 3 | شارق حسن | 719 | 8 |
| اقبال حسن | 252 | 9 | کبیر اکبر | 455 | 5 | غسان حسن | 1229 | 5 | فرساد | 345 | 3 | صعود | 170 | 8 |
| ایمان حیدر | 324 | 9 | حسان | 119 | 2 | تاجداد | 609 | 6 | فرح اصغر | 1641 | 3 | صحاح | 107 | 8 |
| علی عباس | 243 | 9 | حاذم | 56 | 2 | تقدس | 564 | 6 | فرحان حیدر | 561 | 3 | دوشاب | 313 | 7 |
| عدن حسین | 254 | 9 | حاان | 119 | 2 | ظہور علی | 330 | 6 | فریص حسن | 498 | 3 | دل آرام | 286 | 7 |
| عماد حسین | 243 | 9 | بادی | 20 | 2 | طرب حسین | 339 | 6 | فقید عباس | 327 | 3 | دامنِ علی | 205 | 7 |
| لقا اصغر | 1422 | 9 | حمایت علی | 569 | 2 | رعد علی | 384 | 6 | جانان حسین | 233 | 8 | دربان محمد | 349 | 7 |
| لبیب حسن | 162 | 9 | حلاوت عباس | 578 | 2 | رمز علی | 357 | 6 | جلادت علی | 548 | 8 | داہم محمد | 142 | 7 |
| وصاف | 177 | 6 | حصن عباس | 281 | 2 | رسام حسین | 429 | 6 | جلیل اکبر | 296 | 8 | دلدار حسین | 367 | 7 |
| وہاج | 15 | 6 | متوکل | 496 | 1 | رافع حیدر | 573 | 6 | جاوداں حیدر | 287 | 8 | دریاس علی | 385 | 7 |
| وجد علی | 123 | 6 | مجیر | 253 | 1 | ظلِ حیدر | 1152 | 9 | جمال حیدر | 296 | 8 | داہیم حسن | 178 | 7 |
| ورود حیدر | 438 | 6 | منصور علی | 496 | 1 | نافع حیدر | 423 | 9 | خشان حیدر | 1223 | 8 | دامان حسن | 214 | 7 |
| باذل حسین | 861 | 6 | مشاہد حسین | 478 | 1 | ناطق علی | 270 | 9 | گلباز حسین | 188 | 8 | دائم حیدر | 430 | 7 |
| بختار | 1203 | 6 | مطرب محمد | 343 | 1 | ناعش محمد | 513 | 9 | گوہر علی | 341 | 8 | دراک عباس | 358 | 7 |
| باقر | 303 | 6 | ممدوح حسین | 226 | 1 | نواگر حسین | 405 | 9 | سپاس محمد | 215 | 8 | دید عباس | 241 | 7 |
| بادران | 255 | 6 | محمد موثر | 838 | 1 | نامدار حسین | 414 | 9 | سلطان علی | 260 | 8 | دریاب عباس | 340 | 7 |
| قسام علی | 311 | 5 | غزال علی | 1148 | 5 | نشاف حسن | 549 | 9 | سیف علی | 260 | 8 | دوران اکبر | 484 | 7 |
| کاشان علی | 482 | 5 | غفیر حسین | 1418 | 5 | ظاہر حسن | 1224 | 9 | شفقت حسین | 908 | 8 | فاضل عباس | 1044 | 9 |
| قویم محمد | 248 | 5 | غماز حسن | 1166 | 5 | ناشر عباس | 684 | 9 | شایان حیدر | 584 | 8 | سرشار احمد | 814 | 4 |
| قاسم علی | 311 | 5 | غفران حیدر | 1553 | 5 | فائق علی | 291 | 3 | شبیہ حیدر | 539 | 8 | تاثیر علی | 1221 | 6 |
| قالب عباس | 266 | 5 | غرام حیدر | 1463 | 5 | فدوی حسین | 228 | 3 | صبیح حیدر | 332 | 8 | جمال اکبر | 297 | 9 |

**نوٹ:** اپنے بچوں کو آفات ارضی و سماوی سے محفوظ کریں۔ ان کے نام کے انتخاب میں ہم فی سبیل اللہ تعاون کریں گے۔ دُعا گو: شیخ زوار رضا جاوا

## لڑکیوں کے اسلامی نام

| نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آیانی | 72 | 9 | کنیز فاطمہ | 212 | 5 | پروین زہرا | 482 | 5 | فرازین | 345 | 3 | درمان | 295 | 7 |
| ابتسام | 504 | 9 | کشش زہرا | 833 | 5 | غاسقہ | 1166 | 5 | فضہ | 885 | 3 | دستینہ | 214 | 7 |
| ارتسام | 702 | 9 | کسمہ زینب | 194 | 5 | غاضفہ | 1886 | 5 | فاکہہ | 111 | 3 | دل آرام | 286 | 7 |
| اِرتقا | 702 | 9 | قرام زہرا | 554 | 5 | غامزہ زینب | 1355 | 5 | فلک مرتبہ | 777 | 3 | دیباژد | 223 | 7 |
| اِسحار | 270 | 9 | قدسیہ بتول | 617 | 5 | غمزہ زہرا | 1265 | 5 | فوقیہ فاطمہ | 336 | 3 | درود فاطمہ | 349 | 7 |
| اِمتثال | 972 | 9 | حسنا فاطمہ | 254 | 2 | غدن طاہرہ | 1274 | 5 | فصاحت | 579 | 3 | دُردانہ طاہرہ | 484 | 7 |
| انیسہ | 126 | 9 | حین فاطمہ | 263 | 2 | غزالہ بتول | 1481 | 5 | فرخندہ | 939 | 3 | درقہ صغرا | 1600 | 7 |
| اسلوب فاطمہ | 234 | 9 | حصین زینب | 227 | 2 | تاجدار فاطمہ | 744 | 6 | فرحمند طاہرہ | 597 | 3 | دیدار طاہرہ | 439 | 7 |
| اُسوہ فاطمہ | 207 | 9 | حنا بتول | 497 | 2 | تحسین فاطمہ | 663 | 6 | فاعلہ بتول | 624 | 3 | اجیہ فاطمہ | 154 | 1 |
| لازق زینب | 207 | 9 | حجاب زہرا | 227 | 2 | ترنم | 690 | 6 | خرمن فاطمہ | 1025 | 8 | انیقہ بتول | 604 | 1 |
| عبیر زہرا | 495 | 9 | ہالہ زینب | 110 | 2 | تقدس | 564 | 6 | خشارہ | 1106 | 8 | بصیرت زہرا | 915 | 6 |
| عُراضہ بتول | 1514 | 9 | ہُدات زینب | 479 | 2 | رئیس فاطمہ | 465 | 6 | جودت فاطمہ | 548 | 8 | ثمرہ بتول | 1183 | 4 |
| برزم | 249 | 6 | حمیت فضہ | 1343 | 2 | رغیبہ طاہرہ | 1437 | 6 | جبین بتول | 503 | 8 | دُرثمین | 804 | 3 |
| بطال فاطمہ | 177 | 6 | نُور طاہرہ | 434 | 2 | تنزیل طاہرہ | 717 | 6 | خلعت زہرا | 1313 | 8 | نُورالعین | 345 | 3 |
| بقعہ فاطمہ | 312 | 6 | ہمدل طاہرہ | 299 | 2 | رفعت فضہ | 1635 | 6 | خشان زینب | 1070 | 8 | زہرہ جبیں | 282 | 3 |
| باذلہ بتول | 1176 | 6 | مطیہ فاطمہ | 199 | 1 | طلعت سکینہ | 654 | 6 | خلیق زہرا | 953 | 8 | سیماب زہرا | 326 | 2 |
| بصیرت بتول | 1140 | 6 | متقبل فاطمہ | 307 | 1 | راعنہ طاہرہ | 546 | 6 | خوبان زینب | 728 | 8 | صدف زہرا | 387 | 9 |
| وسیلت طاہرہ | 726 | 6 | منظوم فاطمہ | 1171 | 1 | نصاحت | 549 | 9 | ساط بتول | 548 | 8 | عنبرین | 382 | 5 |
| وشاق طاہرہ | 627 | 6 | متابعت زہرا | 1126 | 1 | نگینہ | 135 | 9 | سجر زینب | 332 | 8 | فاتکہ | 506 | 2 |
| واثقہ بتول | 1050 | 6 | مدیحہ بتول | 505 | 1 | نورس | 315 | 9 | سریر زہرا | 683 | 8 | قدر بتول | 742 | 4 |
| وراثت بتول | 1545 | 6 | مرحمت زینب | 757 | 1 | نظارت زہرا | 1764 | 9 | سمیط زہرا | 332 | 8 | گوہر تاب | 634 | 4 |
| وقعت بتول | 1014 | 6 | مقدم زہرا | 397 | 1 | نماک بتول | 549 | 9 | شاداب زینب | 377 | 8 | لالہ رُخ | 866 | 2 |
| قندیل فاطمہ | 329 | 5 | ممدوحہ زینب | 172 | 1 | نمرہ زینب | 324 | 9 | شاہیہ بتول | 809 | 8 | ملیحہ بتول | 523 | 1 |
| قرینہ فاطمہ | 500 | 5 | منشا بتول | 829 | 1 | نواز زہرا | 270 | 9 | شایان زینب | 431 | 8 | مسند فاطمہ | 289 | 1 |
| قدامت | 545 | 5 | موسومہ زینب | 226 | 1 | نمار زینب | 360 | 9 | شبیہہ زہرا | 530 | 8 | نگارش بتول | 1009 | 1 |
| قصیل فاطمہ | 365 | 5 | پائندہ زینب | 131 | 5 | نستر سکینہ | 855 | 9 | صباح بتول | 539 | 8 | عروب | 278 | 8 |
| گُلالہ | 86 | 5 | پری | 212 | 5 | فخراج | 885 | 3 | صناعت فاطمہ | 749 | 8 | سحرش | 568 | [illegible] |

محمد وصی خان (مرحوم)

# قرآن کریم سے فال دیکھنے کا آسان طریقہ

قرآن کریم اور دیگر طریقوں سے لوگ اپنے مشکل مسائل کے لیے اکثر فال خود دیکھتے ہیں یا پھر دیگر احباب اور علماء کرام سے دیکھاتے ہیں۔
قارئین مشہور زمانہ امامیہ جنتری کے لیے قرآن کریم سے بہت آسان طریقہ سے فال دیکھنے کا طریقہ دیا جارہا ہے تاکہ آپ خود اپنے مسائل کے لیے اللہ پاک کی عظیم کتاب سے رہنمائی حاصل کرسکیں۔

**طریقہ:** پہلے غسل کر کے پاک اور صاف کپڑے زیب تن کر کے جائے نماز پر بیٹھ کر خوشبو لگا کر کمرے میں اگربتی روشن کر کے پھر ایک مرتبہ سورۃ الحمد اور تین مرتبہ سورۃ اخلاص کی تلاوت کرے اول اور آخر ایک ایک تسبیح محمد و آل محمد علیہم السلام پر درود کی تلاوت کر کے پھر نیت کر کے قرآن کریم اٹھائے اور آنکھ بند کر کے اس کو کھولے۔ دائیں طرف کے صفحہ کی ساتویں سطر کو " بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ " پڑھ کر دیکھے ساتویں سطر کا پہلا حرف جو ہوگا وہ اس کی نیت کے سوال کا جواب ہوگا۔

۱۔ اگر پہلا لفظ الف ہو: بھلائی اور اچھائی ہے۔
۲۔ ب ہو: خیر کثیر حاصل ہوگا۔
۳۔ ت ہو: گناہوں سے توبہ کرے۔
۴۔ ث ہو: ثروت و حکومت حاصل ہو۔
۵۔ ج ہو: اپنی دلی مراد پائے گا۔
۶۔ ح ہو: بہتر نہیں ہے۔ اس کام کا اقدام نہ کرے۔
۷۔ خ ہو: حلال روزی نصیب ہوگی۔
۸۔ د ہو: خوف سے رہائی پائے گا۔
۹۔ ذ ہو: ارکان حکومت کی طرف سے نفع پہنچے گا۔
۱۰۔ ر ہو: دشمن پر غالب ہوگا۔
۱۱۔ ز ہو: منصب اعلیٰ پر پہنچے گا یعنی خوشی ملے گی۔
۱۲۔ س ہو: اس نیت کا انجام بہتر ہوگا۔
۱۳۔ ش ہو: اس کا دوست خوش بخت ہوگا اور توفیق پائے گا۔
۱۴۔ ص ہو: دشمنوں سے محفوظ ہوگا۔
۱۵۔ ض ہو: جس کے لیے نیت کی ہے بہتر ہے۔
۱۶۔ اگر پہلا لفظ ط ہو: اس کام کے اقدام میں پشیمان ہوگا۔
۱۷۔ ظ ہو: جملہ آرزو پوری ہوگی مراد بر آئے گی۔
۱۸۔ ع ہو: خداوند متعال اس کو دولت، عزت اور راحت عطا فرمائے گا۔
۱۹۔ غ ہو: دنیا کے اسرار اور امور جو مشکل ہیں وہ حل ہو جائیں گے۔
۲۰۔ ف ہو: یہ جو نیت کی ہے اس کے اقدام سے ڈر۔
۲۱۔ ق ہو: لوگوں کے درمیان مقبول القول ہوگا۔
۲۲۔ ک ہو: دشمنی اور فتنہ میں گھر جائے گا۔
۲۳۔ ل ہو: اپنے حاسدوں اور دشمنوں پر فتح پائے گا۔
۲۴۔ م ہو: اس کو جاہ و حشمت نصیب ہوگی۔
۲۵۔ ن ہو: بہت زحمت کے بعد مراد پوری ہوگی۔
۲۶۔ و ہو: ہلاکت میں پڑنے سے ڈرے۔
۲۷۔ ہ ہو: وہ شخص مخلوق سے خدا تعالیٰ کی طرف پناہ لے۔
۲۸۔ ی ہو: اس نیت میں غم خوار و مہربان مشیر کی احتیاج و ضرورت ہے۔

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت — مؤلفہ: ہمایوں مرزا لکھنوی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ | جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ | اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق | اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر | اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی | مئی | زمرد، عقیق یمنی | نومبر | پکھراج، زبرجد |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد | ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد | جون | موتی، زمرد | دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# نقوش ایامِ ہفتہ از حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام

ہر روز دنوں کی مناسبت سے ان نقوش پر نظر ڈالنے والے کی دینی و دنیاوی جائز حاجات پوری ہونگیں
جملہ آفات و بلیات سے خداوند تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا۔ خلائق کی نظر میں محترم رہے گا۔ اس کے دشمن مقہور ہونگے

## بروز اتوار

| إنَّا فَتَحْنَا | لَكَ فَتْحًا | مُبِينًا | يَا سُبُّوحُ | يَا قُدُّوسُ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱ع۱ | ۹۷ | ۱۸۱ | ۲۵۸ |
| ۸۷ | ۷ | ۲ | ۵۹۵ | ع و |
| ع | ع۱۸ | ۱۹۲ | ۱۶۵ | ۵۵ع۵ |
| ۱۹۲ | ع و | ح | ع۱ | ۱۸ |
| لَا | إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ رَّسُولُ | اللّٰهِ |

## بروز پیر

| نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ | وَفَتْحٌ قَرِيبٌ | وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ | فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا | وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۱ | ۸ | ۷ | ۱۵ |
| ۸ | ع | ۷ | ۱۷۳ | ۵ عہ |
| ع | ع۱ | ۲۷۲ | ۷ | ع۸ |
| ع۲ | ۱۸ | ع۳ | ۷ | ع۷۱ |
| لَا إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُولُ | اللّٰهِ |

## بروز منگل

| یَا نُورَ النُّورِ | یَا مُنَوِّرُ | النُّورِ | یَا خَالِقَ | النُّورِ |
|---|---|---|---|---|
| و۱ | ۱۸ | و۷۱ | ۸ | ع و |
| ۵ع۳ | ۷ | ع۲ | ۷ | ۷۲ |
| ۲۲ | ۲۳ | ۲ | ۲ | ۵ع۳ |
| و۳ | عہ ۵ | ع۱ | ع۷ | عہ۲۲ |
| لَا إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُولُ | اللّٰهِ |

## بروز بدھ

| یَا اللّٰهُ | یَا فَتَّاحُ | یَا اللّٰهُ | یَا قُدُّوسُ | یَا رَزَّاقُ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۱ | ۸۱۸۸ | ۱۱۸ | و۸ |
| و | ۱۸ | ۷ | ۳ | ۳ |
| ع | ع | ۲۱ | ۲۸۲ | ۳ |
| ۱۲ | عہ | ع | عہ | ۵۲۵ |
| ۱ | ۸۱ | ۱۱ | ۲۸ | ۳ |

## بروز جمعرات

| یَا بَدُّوحُ | یَا وَدُودُ | یَا اللّٰهُ | یَا فَتَّاحُ | یَا سُبُّوحُ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۱ | ۱۰۰ | ۷ | ۲۰۲ |
| ۱۲ | ۶ | ۱۳ | ۳ | ۲ |
| عہ | ع | و | و | و۱ |
| ۲ | و | و۱۲ | ع | ۱۹۹ |
| ع۹ | ۸ | ۳۱ | ۳ | ۳ |

## بروز جمعہ

| مليئا | مليئا | انت تعلم | مافي قلوبهم | مليئا |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ع۱ | ۲ | ع | ۱۸ |
| ع | ۵عہ۵ | ۵۵۷۸ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۷۲ | ع | ۱۲ | ع۵ | ۱۳ |
| ۵۲۵ | ع | ۱۳۱ | ع و۱ | ۳ |
| لَا إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُولُ | اللّٰهِ |

## بروز ہفتہ

| وَأُفَوِّضُ | أَمْرِي | إِلَى اللّٰهِ | إِنَّ اللّٰهَ | بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ |
|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ عَلِيٌّ | ۵۳ | ع۷ | ۱۲۰۲ | ۷ |
| ۱۷۳ | ے | ۱۲ | ع | ۱۷ |
| ع | ۷۰۹ | ۸۱۷۵ | و۱ | ۱۷ |
| ۱۸ | ۱۷ | ع و | ع | ۱۰۷۱ |
| لَا | إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ رَّسُولُ | اللّٰهِ |

## نقش اسمائے پنجتن پاک علیہم السلام

(برائے حل مشکلات و مہمات) کل اعداد: ۵۸۳

محمدؐ علیؑ فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۵۲ | ۱۴۸ | ۱۳۵ |
| ۱۴۹ | ۱۴۴ | ۱۳۹ | ۱۵۱ |
| ۱۴۳ | ۱۴۶ | ۱۵۴ | ۱۴۰ |
| ۱۵۳ | ۱۴۱ | ۱۴۲ | ۱۴۷ |

عامل حکیم غضنفر عباس پیاسی فاضل پور نزد پولیس چوکی تحصیل و ضلع راجن پور فون: 0333-6474494, 0346-7328884

# تعبیر الرویاء — جدول تاریخ چاند اور تعبیر خواب — علامہ مجلسیؒ

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تیئسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر ۲۶ یا ۳۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترہویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب صحیح اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |

## علم الاعداد کے ذریعہ تعبیر و خواب

| اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |

**طریقہ:** سب سے پہلے خواب دیکھنے والے کے نام کے اعداد بحساب ابجد جمع کر کے ان میں روز سوال کے اعداد جمع کریں اور حاصل جمع کو 11 پر تقسیم کریں۔ اگر صفر بچے یعنی تقسیم برابر ہو جائے۔ تو کامیابی عنقریب ہوگی۔ دلی تمنائیں پوری ہونگی۔ 2 باقی رہے تو آغاز کام میں صاحب خواب کو نقصان ہوگا۔ لیکن انجام فائدہ مند ہوگا۔ [illegible] بچے تو دوستوں سے غیر متوقع امداد حاصل ہوگی۔ 4 بچے تو مبارک ہے کسی روحانی بزرگ سے مشکلات دُور ہونگیں۔ عزت و سرداری نصیب ہوگی۔ 5 بچیں تو عزت و سرداری ملے گی۔ 6 باقی بچیں تو چھ دن یا پھر چھ ماہ بعد مقصد پورا ہوگا۔ 7 بچے تو عنقریب مویشیوں کے ذریعہ فائدہ ہوگا۔ [illegible] بچیں تو خطرات کا سامنا ہوگا۔ 9 بچیں تو توقعات میں ناکامی، لڑائی جھگڑا مگر انجام فتح ہوگی۔ 10 باقی بچیں تو نہایت مبارک خواب ہوگا۔

(علامہ نثار عباس بخاری موبائل: 0300-9427950)



# صدائے کواکب یا نوشتۂ تقدیر

2009ء کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
فون: 042-7496611-8484414
موبائل: 0300,0321-9477284

**دعا ردِ نحوست سیارگان:** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيمُ يَا كَافِيُ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوسُ ■ كَبِيرُ يَا مُتَعَالِ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ إِيَّاكَ نَسْتَعِينُ اِحْفَظْنِى مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهَرَةِ وَالْمِرِّيخِ وَالْمُشْتَرِىْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا أَحَدُ يَا صَمَدُ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ عَلِيٍّ وَ فَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَ مُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوسَى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوسَى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاةُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِينَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ) **نوٹ:** روزانہ کسی بھی وقت 9 مرتبہ ورد کریں

**برج:** ARIES **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** ـــــــــ گلابی، ہلکا نیلا

**عنصر:** ـــــــــ آتشی

**جواہر:** ـــــــــ مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی

**بہترین شریک حیات:** ـــــــــ اسد، قوس

**ناموافق ساتھی:** ـــــــــ سرطان، میزان، جدی

**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**عدد:** 9 Apr ... 21 Mar ... ا، ل، ع، ی

**اہم نکات:** سال 2008 میں سیارگان کی منفی پوزیشن کی وجہ سے برج حمل والوں کو کافی مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ بالخصوص خانگی معاملات، صحت اور کیرئیر کے حوالے سے دونوں بڑے سیارگان مشتری اور زحل کی پوزیشن نے انھیں بری طرح متاثر کیا ہے۔ اس سال صورت حال میں انشاء اللہ شروع سال سے ہی مثبت تبدیلی رونما ہو رہی ہے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری 5 جنوری کو آپکے دسویں گھر سے نکل کر آپکے گیارہویں گھر یعنی بیت الامید میں بحالت طرفہ آجائے گا۔ اس طرح آپ کے کیرئیر پر گزشتہ سال سے موجود دباؤ ختم ہو جائے گا۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کے یہاں آنے سے آپکی خوش بختی میں اضافہ ہوگا۔ آپکی دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ دوست احباب کا بھرپور تعاون حاصل ہوگا۔ دوسرا بڑا ستارہ زحل 29 اکتوبر کو آپکے چھٹے گھر سے ساتویں گھر چلا جائے گا۔ آپ کی صحت جو گزشتہ کئی سال سے بوجہ نحوست زحل متاثر چلی آرہی ہے۔ زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے اس پر موجود نحس اثرات کا خاتمہ ہو جائے گا۔ فروری میں آپکا اپنا حاکم ستارہ مریخ شرف یاب ہوگا۔ جس سے آپکے ذہنی دباؤ میں کمی واقع ہوگی اور آپکی عزت اور وقار میں اضافہ ہوگا۔ اس سال گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں۔ انھیں نظر انداز مت کیجئے گا۔ اس کے علاوہ مریخ، شمس، زہرہ، عطارد کے شرفات، ہبوط بھی آپ پر مختلف طریقوں سے اثر انداز ہونگے۔ اس کی تفصیلات اگلی سطور میں مفصل بیان کی جائیں گی۔

**صحت:** زحل گزشتہ کئی سال سے آپکے بیت الصحت میں مقیم رہتے ہوئے آپکی صحت کو بری طرح متاثر کر رہا ہے۔ آپ پیچیدہ قسم کی بیماریوں کا شکار ہو رہے ہیں۔ دراصل آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہو رہی ہے۔ اس لئے تشخیص ممکن نہ ہوگی۔ آپ کو روحانی سدِ باب کی اشد ضرورت ہے۔ یہ سلسلہ اکتوبر آخر تک جاری رہے گا۔ بعد از اکتوبر زحل آپکے بیت الصحت سے نکل جائے گا۔ تو آپکی صحت پر زحل کے اثرات انتہائی کم رہ جائیں گے۔ 11 جنوری تا 2 فروری، 7 مئی تا 31 مئی، 7 ستمبر تا 29 ستمبر آپکی صحت کا حاکم عطارد رجعت پذیر رہے گا اور مارچ 17 کو ہبوط یافتہ ہوگا۔ ان دنوں صحت کی طرف خصوصی توجہ دیں۔ کسی قسم کی لاپرواہی بڑے نقصان کا باعث ہوگی۔ 17 مئی تک زحل رجعت پذیر رہے گا یہ عرصہ بھی آپکے لئے خاصا دشوار ہوگا

**سماجی تعلقات:** سال 2008 میں آپکے سماجی تعلقات بوجہ ہبوط مریخ و مشتری بری طرح متاثر ہوئے ہیں۔ آپ سارا سال ایک نادیدہ قسم کا ذہنی دباؤ

محسوس کرتے رہے ہیں۔ جس سے آپ کی شخصیت متاثر ہوئی ہے۔ سال 2009 کی ابتداء سے ہی مشتری اپنی پوزیشن بدل چکا ہے مشتری کی گیارہویں گھر آمد سے آپ دوست احباب کے ساتھ بھرپور انجوائے کر رہے ہیں۔ 2 فروری کو آپ کا اپنا حاکم ستارہ مریخ شرف یاب ہونے سے آپکی خود اعتمادی میں بے پناہ اضافہ ہو رہا ہے۔ 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہوگا۔ آپ کو گفتگو میں ہر ممکن احتیاط کے ساتھ کام لینا ہوگا۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہونے کا واضح اشارہ ہے محتاط رہیں۔ ورنہ آپکے سماجی تعلقات بری طرح متاثر ہو سکتے ہیں۔ 13 اکتوبر کو شرف عطارد ہوگا۔ عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوگا۔ آپ سماجی تقریبات میں مصروف نظر آ رہے ہیں۔ اسی سلسلہ میں آپکو اندرون ملک سفر بھی کرنا پڑسکتا ہے۔ 12 اکتوبر کو آپکا اپنا ستارہ مریخ ہبوط پذیر ہوگا۔ آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں اور بحث و تکرار سے گریز کریں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گزشتہ سال کی طرح یہ سال بھی انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔ حمل کے وہ افراد جو ابھی تک اس نعمت خداوندی سے محروم تھے اس سال صاحب اولاد ہونگے۔ 8 اپریل کو بیت الاولاد کا حاکم ستارہ شمس شرفیاب ہونے سے آپ بچوں کی طرف سے قلبی سکون محسوس کریں گے۔ البتہ 23 ستمبر یا 22 اکتوبر شمس کا ہبوط آپ کو بچوں کی طرف سے کسی پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے۔ ان تواریخ میں اپنے بچوں پر خصوصی توجہ دیں۔ انعامی بانڈ، لاٹری کے شائقین حضرات کیلئے یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔ البتہ قسمت آزمائی کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گزشتہ سارا سال آپ کا بیت الازدواج نحس اکبر ستارہ زحل کی وجہ سے دباؤ کا شکار رہا ہے بوجہ نحوست زحل آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات انتشار کا شکار رہے ہیں۔ سال 2009 کی ابتدا میں ہی آپ کے ساتویں گھر کا حاکم زہرہ شرف یاب ہونے سے آپکے ازدواجی و شراکتی معاملات پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ اکثر غیر شادی شدہ حمل افراد کی شادی بخیر و خوبی انجام پذیر ہوگی۔ اس حوالے سے یہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ 27 جولائی کو زہرہ اوج یافتہ ہوگا۔ آپ زندگی کی مسرتوں سے بہترین لذتیں کشید کر رہے ہیں۔ آپ اپنے شریک کار اور شریک حیات سے بہت مطمئن نظر آتے ہیں۔ اکتوبر میں ساتویں شمس کا ہبوط ہونے سے آپ کے مابین اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ ان دنوں کسی بھی قسم کا نیا شراکتی معاہدہ کرنے سے گریز کریں۔ 29 اکتوبر کو زحل آپکے ساتویں گھر میں آجائے گا۔ فطری طور پر یہ زحل کا شرفی گھر ہے۔ یہ وقت نئے اور طویل المدت معاہدوں کیلئے بہتر ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** برج حمل سے متعلق وہ بچے جو کہ ابتدائی تعلیمی مدارج سے گزر رہے ہیں۔ اُن کیلئے یہ سال بھی بہترین ثابت ہوگا۔ البتہ 11 جنوری تا 2 فروری، 7 مئی تا 31 مئی، 7 ستمبر تا 29 ستمبر آپکو تعلیم پر خصوصی توجہ دینی ہوگی تاکہ آپ کا ارتکاز برقرار رہ سکے۔ حمل سے متعلقہ وہ افراد جو اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کر رہے ہیں۔ اُنھیں گزشتہ سال بوجہ ہبوط مشتری مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ امسال انشاء اللہ اُنھیں بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔ آپ حسب خواہش تعلیمی اداروں سے بہرہ مند ہو سکیں گے اور آپکو بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔

**سفر:** حمل افراد گزشتہ سال باوجود کوشش کے بیرون ملک سفر اختیار کرنے میں ناکام رہے ہیں۔ کئی لوگوں کے کیسز امیگریشن میں تا حال زیرالتوا ہیں۔ اس سال انشاء اللہ صورتحال خاصی مختلف ہوگی۔ آپ حسب خواہش حج بیت اللہ و زیارت و مقدسہ اور کاروباری مقاصد کیلئے بیرون ملک سفر اختیار کر سکیں گے۔ اس سال آپکو اندرون ملک کئی ایک سفر اختیار کرنے پڑیں گے۔ 15 جون تا 13 اکتوبر بیرون ملک سفر کیلئے ویزا اپلائی نہ کریں اور نہ ہی کسی قسم کا لین دین بیرون ملک سفر کیلئے کریں۔

**منگنی و شادی:** اکثر حمل افراد اس سال رشتہ ازدواج سے منسلک ہو جائیں گے۔ یوں تو سارا سال حالات آپ کے موافق ہوں گے۔ مگر جنوری اور جولائی کا آخری عشرہ شادی کیلئے بہترین وقت ہوگا۔ من پسند منگنی و شادی کے خواہشمند حضرات کیلئے اپریل اور جولائی کے مہینے موافق ہونگے۔ اکتوبر کے مہینے میں اس قسم کی کسی بھی تقریب سے گریز کریں۔ بعد از اکتوبر زحل آپ کے ساتویں گھر میں آجائے گا جو کہ اس کا شرفی گھر ہے۔ اس عرصہ میں کی گئی شادیاں انتہائی دیرپا ثابت ہوتی ہیں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** برج حمل سے متعلق افراد کو گزشتہ سال کیرئیر اور روزگار کے حوالے سے کافی سختیوں کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ کم سرمایہ والے حمل افراد تقریباً دیوالیہ ہو چکے ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو اپنی ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑا ہے۔ 5 جنوری سے صورت حال تبدیل ہو رہی ہے۔ مشتری آپکے کیرئیر کے گھر سے بیت الامید میں چلا جائے گا۔ مشتری کی یہ پوزیشن آپکی خواہشات کی تکمیل کا باعث بنے گی۔ دوست احباب آپکی بھرپور معاونت کر رہے ہیں۔ آپ اپنے کاروبار کو نئے سرے سے جدید بنیادوں پر استوار کر رہے ہیں۔ گو کہ آپکے کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل گزشتہ کئی سال سے منفی پوزیشن میں ہے۔ مگر مشتری کی سعادت اس پر حاوی رہے گی۔ شروع سال تا 17 مئی زحل رجعت پذیر رہے گا۔ اس دورانیہ میں احتیاط لازم ہوگی۔ جلد بازی سے گریز کریں۔ بعد از اکتوبر زحل شرفی گھر چلا جائے گا۔ اس طرح آپ کے کیرئیر پر موجود نحس اثرات کا خاتمہ ہو جائے گا۔ سال کے آخری دو ماہ کیرئیر کے حوالے سے بہترین ثابت ہونگے۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کی ابتدا ہی 5 جنوری کو مشتری کے بحالت سعد گیارہویں گھر میں آنے سے ہو رہی ہے۔ مشتری کی یہاں موجودگی آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل کا باعث بنے گی۔ دوست احباب کا بھرپور تعاون میسر

**برج: ثور** **TAURUS** **ستارہ: زہرہ**



**رنگ:** ــــــــ گہرا نیلا
**عنصر:** ــــــــ خاکی
**جواہر:** ــــــــ الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** ــــــــ سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** ــــــــ اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**دن:** ... **عدد:** ٦ 21 Apr to ...

**اھم نکات:** سال 2008 برج ثور والوں کیلئے اچھے برے حالات سے منسلک رہا ہے۔ بالخصوص ثور افراد کو اپنے، دوستوں، عزیز و اقارب اور اپنی خواہشات کی تکمیل کی خاطر کافی مشکل اُٹھانی پڑی ہے۔ سال 2009 کی اہمیت کے حوالے سے سب سے اہم بات نحس اکبر ستارہ زحل کی اگلے برج آمد اور سعد اکبر ستارہ مشتری کا برج تبدیل کرنا ہے۔ چونکہ اکتوبر کے آخری مہینے میں زحل اپنا برج تبدیل کر رہا ہے۔ لیکن اس کی تبدیلی کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ سال کے شروع میں ہی سعد اکبر ستارہ مشتری آپ کے کیریئر کے گھر میں آجائے گا اور آپ کے کیریئر کے گھر پر خوشگوار اثرات مرتب کرے گا۔ پچھلے سال بچوں کے حوالے سے جاری پریشانی اس سال اکتوبر تک انشاء اللہ ختم ہو جائے گی۔ اس سال آپ کے زائچہ کے اہم مقامات کے شمسی و قمری گرہن اور شرف و ہبوط سیارگان ہو رہے ہیں۔ جو آپ پر اچھے اور برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کریں گے۔ سال کے شروع میں اچھی تدابیر اختیار کر کے آپ ان کے اچھے اثرات سے مستفید ہو سکتے ہیں اور اس طرح پیشگی پروگرام ترتیب دے کر ان کے نحس اثرات سے بچ سکتے ہیں۔

**صحت:** سال 2008 کی طرح سال 2009 میں بھی آپ کی صحت نسبتاً اچھی رہے گی۔ سال کے شروع میں 30 جنوری کو آپ کا اپنا حاکم ستارہ زائچہ بیت الصحت میں شرفیاب ہو کر آپ کی صحت پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے۔ ماہ اپریل میں شمس اور مریخ آپ کے بیت الصحت کے بالکل مقابل ہونگے۔ یہ وقت آپ کی صحت کیلئے قطعی طور پر سعد نہ ہوگا۔ ذرا سی لاپرواہی آپ کو کسی بڑی مشکل سے دوچار کر سکتی ہے۔ جولائی میں اوج زہرہ ہوگا۔ گزشتہ دنوں سے جاری صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ ماہ ستمبر میں آپ کی صحت کا حاکم ستارہ ہبوط پذیر ہوگا اور دسمبر میں حالات حقیقی میں ہونے سے آپ کو گردن، گردے اور کمر کی تکلیف سے دوچار کر سکتا ہے

**سماجی تعلقات:** سال 2008 آپ کے سماجی و معاشرتی معاملات کے حوالے سے منفی پوزیشن کا حامل تھا۔ جس سے آپ خاصا متاثر ہوئے ہیں دراصل مشتری ہبوطی حالات میں آپ کے تیسرے گھر کو مقابلہ کی نظر سے دیکھ رہا تھا۔ اس کے علاوہ اسی جگہ پر مریخ کا ہبوط بھی آپ کو خاصا متاثر کر چکا ہے۔ اس سال بھی حالات رہے گا۔ 26 جنوری کو سورج گرہن ہونے سے دوستوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپ کی اضافی آمدن کے راستے محدود ہو جائیں گے۔ 30 جنوری کو شرف زہرہ ہوگا۔ آپ کے مالی و ازدواجی معاملات میں بہتری آئے گی۔ 2 فروری کو آپ کے کیریئر کا حاکم شرفیاب ہوگا۔ آپ کیلئے ترقی کی نئی راہیں کھل جائیں گی۔ آپ اپنے کاروبار کو نئے سرے سے استوار کریں گے۔

9 فروری کو پانچواں چاند گرہن ہوگا۔ آپ کو بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کے پرسنل آفیئر ختم ہو جائیں گے۔ 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہونے سے آپ کے عزیز و اقارب کے مابین بوجہ غلط فہمی اختلاف پیدا ہو سکتے ہیں۔ 8 اپریل کو شرف شمس ہونے سے بچوں کے حوالے سے جاری پریشانی کا خاتمہ ہوگا۔ آپ کے کیریئر کی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ 7 جولائی کو آپ کے کیریئر کے گھر میں چاند گرہن ہونے سے آپ کے کاروباری معاملات متاثر ہو سکتے ہیں۔ 12 جولائی کو چوتھا گھر اوج شمس ہوگا۔ حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ گھر اور گھریلو حالات سے آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ جائیداد کی خرید کیلئے یہ بہترین وقت ہے۔ 22 جولائی کو چوتھے گھر سورج گرہن ہوگا۔ بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول کشیدہ ہو رہا ہے۔ والدہ یا ننھیال کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ 27 جولائی تیسرے گھر اوج زہرہ ہوگا۔ عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوگا۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ آپ کے شراکتی و ازدواجی معاملات بہتری کی طرف مائل ہیں۔ 6 اگست گیارہویں گھر چاند گرہن ہونے سے دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہیں ہونگیں۔ 13 اگست تیسرے، چھٹے کا حاکم عطارد شرفیاب ہوگا۔ قریبی عزیز و اقارب کے ساتھ آپ کے تعلقات میں مزید بہتری آرہی ہے۔ آپ کو غیر متوقع طور پر کسی سفر پر جانا پڑ سکتا ہے۔ گزشتہ کئی سال سے زحل آپکے چھٹے گھر میں موجود رہتے ہوئے آپکی صحت پر انتہائی نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ چھٹے گھر کا حاکم عطارد شرفیاب ہونے سے آپ کی صحت پر موجود نحس اثرات میں کمی واقع ہوگی۔ 30 ستمبر زہرہ ہبوط پذیر ہوگا۔ آپ کے مالی و شراکتی و ازدواجی معاملات میں تعطل واقع ہوگا۔ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط ہوگا۔ آپ کو والدہ اور رہائشی گھر کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ بالخصوص ان لوگوں کو جو جوائنٹ فیملی سسٹم کے تحت رہائش پذیر ہیں۔ 31 اکتوبر اوج عطارد ہونے سے آپ کی صحت میں مزید بہتری آرہی ہے۔ آپ ایک بار پھر سماجی محافل میں نظر آرہے ہیں۔ 10 دسمبر میں اوج مریخ ہوگا۔ آپ میں خود اعتمادی پیدا ہو رہی ہے۔ اور آپ کے عزیز و اقارب میں اضافہ ہو رہا ہے۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش قبرستان یا بہتے پانی میں ڈالیں۔

**خصوصی ورد:** روزانہ 9 مرتبہ معوذتین یعنی سورۃ فلق اور سورۃ الناس بعد از فجر مع اول و آخر 9،9 مرتبہ دُرود پاک تلاوت کریں۔

میں کچھ خاص تبدیلی نظر نہیں آرہی۔ اگست میں مریخ ایک بار پھر آپ کے بیت الاقرباء میں آجائے گا۔ یہ مریخ کا ہبوطی گھر ہے۔ مریخ کے نحس اثرات کی وجہ سے آپکے اور آپکے عزیز و اقارب کے مابین اختلافات جنم لے رہے ہیں۔ 12 اکتوبر کو مریخ عین ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں اور بالعموم قریبی عزیز و اقارب کے ساتھ معاملات بگاڑ کا شکار ہو سکتے ہیں۔ کسی بھی قسم کی بدمزگی سے گریز کریں۔ اس سال 26 جنوری اور 6 اگست کو ہونے والے گرہن آپ کی کاروباری ساکھ کو متاثر کر سکتے ہیں۔ جس سے آپکے عزیز و اقارب میں کمی واقع ہوگی۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز آیات کی ادائیگی کو یقینی بنائیے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** نحس اکبر ستارہ زحل ستمبر 2007 سے آپ کے بیت الاولاد میں موجود رہتے ہوئے آپ کو بچوں کی طرف سے پریشانی سے دوچار کر رہا ہے۔ شروع سال سے 17 مئی زحل کی رجعت کے دنوں میں آپ کو بچوں کی طرف سے کسی نہ کسی حوالے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ زحل سے منسوبہ صدقات دینے سے آپ کی مشکلات میں کمی واقع ہوگی۔ 17 مارچ کو پانچویں کا حاکم عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ بچوں کو آپ کی خصوصی توجہ کی ضرورت ہوگی۔ ان کے بارے میں کسی بھی قسم کی منفی رائے سے گریز کریں 13 اگست کو عین آپ کے بیت الاولاد میں عطارد شرفیاب ہونے سے بچوں کی جانب سے جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ آپ بچوں سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 29 اکتوبر کو زحل کے گھر تبدیل کرلینے اور 31 اکتوبر کو اوج عطارد ہونے سے آپ کی پریشانیوں کا قطعی طور پر خاتمہ ہوجائے گا انعامی بانڈ لاٹری کے شوقین حضرات کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گزشتہ کئی سال سے ثور افراد کیلئے ان کی شراکتی اور ازدواجی معاملات پریشانی کا باعث بنے ہوئے ہیں۔ بالخصوص گزشتہ سال آپ کو خاصی پریشانی کا سامنا کرنا پڑا۔ حالات اس سال بھی کسی طور آپ کے موافق نظر نہیں آتے۔ زحل ستمبر 2007 سے آپ کے پانچویں گھر میں موجود ہے۔ آپ کے پرسنل اور خفیہ تعلقات اور آفئیرز وغیرہ منظر عام پر آنے سے آپ کے ازدواجی معاملات بری طرح متاثر ہوئے ہیں۔ امسال 17 مئی تک زحل رجعت پذیر رہے گا۔ زحل کی رجعت آپ کو ایک بار پھر مشکلات سے دوچار کردے گی۔ اگست میں ساتویں گھر کا حاکم مریخ اپنے ہبوطی گھر برج سرطان میں ہوگا۔ آپ کی شراکتی اور ازدواجی زندگی ایک بار پھر داؤ پر ہوگی۔ آپ کو ہر قدم سوچ سمجھ کر رکھنا ہوگا۔ وگرنہ بات علیحدگی سے کم پر ختم نہ ہوگی۔ اس دورانیہ میں کسی بھی قسم کی نئی شراکت داری سے گریز کریں اور شادی بیاہ تو قطعی طور پر نہ کریں وگرنہ دیرپا ثابت نہ ہوگی۔

**تعلیمی کیرئیر:** برج ثور سے متعلقہ وہ بچے جو ابتدائی تعلیمی مدارج طے کر رہے ہیں ان کیلئے مجموعی طور پر یہ سال کافی بہتر ثابت ہوگا۔ البتہ اگست تا اکتوبر بوجہ نحوست مریخ انھیں پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے اور برج ثور سے متعلقہ وہ افراد جو اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کر رہے ہیں انھیں گزشتہ سال بوجہ نحوست مشتری انتہائی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑا۔ امسال حالات قطعی طور پر آپ کے موافق ہونگے۔ مشتری 5 جنوری سے آپ کے کیرئیر کے گھر جانے سے آپ کی تعلیمی اور نصابی سرگرمیوں پر موجود نحس اثرات کا خاتمہ ہوچکا ہے۔ اب آپ کی تعلیمی حوالے سے راستے کھل چکے ہیں۔ اس حوالے سے یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔

**سفر:** گزشتہ سارا سال مشتری کے نویں گھر نحس حالات میں موجودگی سے ثور افراد بیرون ملک سفر کرنے میں ناکام رہے ہیں۔ اکثر ثور افراد جنھوں نے گزشتہ سال امیگریشن کیلئے اپلائی کیا تھا۔ ان کے کیس تا حال زیر التواء ہیں۔ اگرچہ آپ کے نویں گھر کا حاکم ستارہ زحل برج سنبلہ میں منفی پوزیشن کا حامل ہے۔ پھر بھی اس سال آپ کیلئے بیرون ملک سفر ممکن ہوگا۔ البتہ شروع سال تا 17 مئی زحل کی رجعت کے دنوں میں آپکو مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بعد از اکتوبر زحل اپنے شرفی گھر آجانے سے آپ کے بیرون ملک سفر میں حائل تمام رکاوٹیں دور ہوجائیں گی۔ صرف وہ افراد جن کے زائچہ پیدائش میں زحل ناقص واقع ہوا ہے یا جن کا نواں گھر ناقص واقع ہوا ہے۔ انھیں رکاوٹوں کا سامنا کرنا ہوگا۔

**منگنی، شادی:** نحس اکبر ستارہ زحل 29 اکتوبر تک آپکے پانچویں گھر میں موجود رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ گزشتہ سال اکثر ثور افراد کی منگنیاں بوجہ نحوست زحل ٹوٹ چکی ہیں۔ 17 مئی تک زحل رجعت پذیر رہے گا۔ یہ عرصہ کسی بھی طرح منگنی وغیرہ کیلئے مناسب نہ ہوگا۔ آخر اکتوبر میں زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے ایسی تقریبات کیلئے حالات سازگار ہونگے۔ 2 جنوری کو ساتویں کا حاکم مریخ شرفیاب ہوگا۔ یہ وقت شادی وغیرہ کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا۔ پہلے سے شادی شدہ جوڑوں کے مابین انتہائی خوشگوار ماحول پروان چڑھ رہا ہے۔ اگست تا اکتوبر مریخ اپنے ہبوطی گھر میں ہوگا۔ زوجین کے مابین کسی عزیز و اقارب کی وجہ سے اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ خود پر کنٹرول رکھیں وگرنہ حالات آپ کے قابو سے باہر ہونگے۔ 10 دسمبر اوج مریخ ہونے سے گزشتہ کشیدگی کا خاتمہ ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کے ٹھیک دسویں یعنی کیرئیر کے گھر میں تین سال بعد مشتری اپنی تمام تر سعادتوں کے ساتھ 5 جنوری سے 13 ماہ تک کیلئے آچکا ہے۔ سعد اکبر ستارہ کی یہاں موجودگی سے آپ کے کیرئیر، روزگار پر بہترین اثرات مرتب ہونگے۔ آپ کی ترقی کی راہیں کھل جائیں گی۔ بالخصوص ملازم پیشہ ثور افراد کو اپنے افسران بالا کی بھرپور حمایت حاصل ہوگی۔ امسال ثور افراد حسب منشاء ترقی کی منازل طے کرسکیں گے۔ اس تمام صورت حال سے قطع نظر 26 جنوری اور 6 اگست کو ہونے والے گرہن عین آپ کے کیرئیر کے گھر میں ہو رہے ہیں۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ادا کرنے سے گرہن کے نحس اثرات سے بچاؤ ممکن ہوگا۔ 15 جون تا 13 اکتوبر کیرئیر،

روزگار کے حوالے سے کسی بھی تبدیلی سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کی سب سے اہم بات 5 جنوری کو مشتری اور 9 اکتوبر کو زحل کی اگلے گھر تبدیلی ہے۔ مشتری کے سعد حالت میں آپ کے کیریئر کے گھر آنے سے آپ کے کیریئر اور روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہورہے ہیں۔ ثور سے متعلقہ وہ افراد جو کسی بھی وجہ سے ابھی تک روزگار کی طرف سے پریشان چلے آرہے ہیں انھیں انشاءاللہ بہترین روزگار میسّر آئے گا۔ ملازم پیشہ افراد کو محکمانہ ترقی کے مواقع میسّر آئیں گے۔ اس صورت حال سے سب سے زیادہ فائدہ ان ثور افراد کو پہنچے گا جو کسی بھی طرح جوڈیشری، انشورنس، یونیورسٹیوں، ہسپتالوں یا تعلیمی اداروں سے منسلک ہیں۔ اس سال 26 جنوری اور 6 اگست کو آپ کے کیریئر کے گھر گرہن لگیں گے۔ انھیں کسی بھی طور نظرانداز کرنا مناسب نہ ہوگا۔ 30 جنوری کو آپ کا اپنا حاکم ستارہ زحل شرفیاب ہونے سے آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون حاصل ہورہا ہے۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ 2 فروری کو شرف مریخ ہونے سے آپ کوئی شراکت داری آفر ملے گی۔ آپ کی ازدواجی زندگی پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ 9 فروری کو لگنے والا گرہن آپ کے خانگی معاملات کو متاثر کررہا ہے۔ 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہونے سے دوستوں سے وابستہ خواہشات کی تکمیل نہ ہوگی۔ آپ کے مابین بوجہ غلط فہمی تکرار ہوسکتی ہے۔ 8 اپریل کو شرف شمس ہوگا۔ خانگی مشکلات کا خاتمہ ہوگا۔ محتاط رہیں شمس کو بارہویں گھر شرف ہونے سے آپکے خفیہ دشمن مضبوط ہورہے ہیں۔ 7 جولائی کو نویں گھر چاند گرہن ہوگا۔ ان دنوں کسی بھی طویل سفر سے گریز کریں۔ 12 جولائی کو اوج شمس ہوگا آپ خانگی معاملات میں کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ عزیز و اقارب میں آپ کی عزت و توقیر بڑھ رہی ہے۔ آپ سماجی تقریبات میں مصروف نظر آرہے ہیں۔ 22 جولائی کو ہونے والا چاند گرہن آپ کو بہن بھائیوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ 27 جولائی کو اوج زہرہ ہوگا۔ آپ حسب خواہش رہائشی جگہ تبدیل کرسکیں گے۔ باقی ثور افراد گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف نظر آرہے ہیں۔ 13 اگست کو شرف عطارد ہوگا آپ کو غیر متوقع طور پر روپے پیسہ کا حصول ہوگا۔ آپ بچوں کی طرف سے قلبی سکون محسوس کریں گے۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہونے سے آپ کی صحت کو خطرات لاحق ہونگے۔ آپ کا عزت و وقار مجروح ہوسکتا ہے۔ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط ہونے سے آپ کے شراکتی اور ازدواجی معاملات بری طرح متاثر ہونگے آپکے خفیہ دشمن ناکامی سے دوچار ہیں۔ 31 اکتوبر کو اوج عطارد ہوگا۔ آپ کو والدہ کی طرف سے مالی معاونت میسّر آئے گی۔ بچوں کی طرف سے آسودگی محسوس کریں گے۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ ہونے سے گزشتہ ازدواجی خراب معاملات کو درست کرنے کے مواقع میسّر آئیں گے۔ ان تمام تواریخ کو کسی علیحدہ جگہ لکھ لیں اور ان کے مدِّنظر اس سال کے

ہیں۔ 31 اکتوبر کو اوج عطارد ہوگا۔ آپ کو والدہ کی طرف سے مالی معاونت میسّر آئے گی۔ بچوں کی طرف سے آسودگی محسوس کریں گے۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ ہونے سے گزشتہ ازدواجی خراب معاملات کو درست کرنے کے مواقع میسّر آئیں گے۔ ان تمام تواریخ کو کسی علیحدہ جگہ لکھ لیں اور ان کے مدِّنظر اس سال کے
پروگراموں کو ترتیب دے لیں تاکہ بہتر مواقع سے بھرپور فائدہ اٹھاسکیں اور نحس اثرات سے بچاؤ کی تدبیر کرسکیں۔

**صدقہ:** بروز جمعہ 600 گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔

**خصوصی ورد:** روزانہ بعداز فجر ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول آخر 11-11 مرتبہ دُرود پاک کی تلاوت کریں۔ (رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَ بَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ) (اعراف ۸۹)

**برج:** جوزا — **GEMINI** — **سیارہ:** [illegible]

**رنگ:** پیلا زرد

**عنصر:** بادی

**جواہر:** زمرد، زرد ہیرا، زرد عقیق

**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ — **عدد:** ۵ — 22 May to 21 Jun — [illegible]

**اہم نکات:** گزشتہ سال جوزا افراد کے زائچہ کے اہم ترین مقامات متاثر ہوئے ہیں جوزا افراد کو شریک حیات، کیریئر اور گھریلو حالات و مالی حالات کی جانب سے خاص پریشانی کا سامنا کرنا پڑا۔ امسال 5 جنوری کو مشتری کے اگلے گھر چلے جانے سے نہ صرف آپ مشتری کے نحس اثرات سے محفوظ ہوجائیں گے بلکہ مشتری کے حالات فرح میں آجانے سے آپکے کئی ایک معاملات میں بہتری آرہی ہے۔ نحس اکبر ستارہ زحل گزشتہ سال کی طرح اس سال بھی آخر اکتوبر تک آپکے چوتھے گھر میں موجود رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ اس سال آپکے چھٹے اور گیارہویں کا حاکم مریخ شرفیاب ہوگا اسکے علاوہ آپکے زائچے کے اہم ترین جگہوں پر یا زائچہ کے اہم مقامات کے حاکم ستارے شمس، زہرہ، عطارد شرف و ہبوط کی کیفیت سے گزریں گے۔ انکے آپ کے زائچہ پر کیا اثرات ہونگے اسکی وضاحت اگلی سطور میں کروں گا۔ اس سال کی ایک اہم بات اس سال کثیر تعداد میں لگنے والے شمسی و قمری گرہن ہیں ان کی تفصیلات کو بھی مدِنظر رکھنا ضروری ہوگا۔

**صحت:** گزشتہ سال چھٹے گھر کا حاکم ہبوط پذیر ہونے سے جوزا افراد کو خاصی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑا ہے بالخصوص وہ افراد جنکے زائچہ پیدائش میں چھٹے گھر کا حاکم یا چھٹا گھر نحس پوزیشن کا حامل ہے انھیں سرجری تک کروانی پڑی ہے۔

امسال بھی آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ فروری میں چھٹے گھر کا حاکم شرفیاب ہوگا آپکی صحت پر انتہائی مثبت اثرات مرتب ہونگے گزشتہ مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ اگست تا اکتوبر مریخ ہبوطی گھر میں ہونے سے آپ کو ایک بار پھر صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا محتاط رہیں وگرنہ آپ کا ایکسیڈنٹ ہوسکتا ہے جوزا افراد کو سینہ، اعصابی نظام، دل کی دھڑکن، تیز بخار، ہاتھوں یا کندھوں پر زخم کی تکالیف کا سامنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ سال آپ کے سماجی ومعاشرتی حالات کافی بہتر رہے ہیں گزشتہ کی طرح امسال بھی حالات آپ کے موافق نظر آرہے ہیں۔ جوزا افراد گھومنے پھرنے اور سماجی تقریبات کے خاصے شائق ہوتے ہیں دراصل یہ پروردگار کی عطا کردہ خوشگفتاریوں کا بھرپور استعمال کرتے اور کرنا چاہتے ہیں۔ آپ خاصے معاملہ فہم بھی واقع ہوئے ہیں بہرحال اس سال کی کچھ خاص پوزیشن احتیاط کی متقاضی ہوگی۔ 26 جنوری اور 22 جولائی کو تیسرے گھر کے حاکم شمس کو گرہن ہوگا قریبی عزیز واقارب بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں 17 مارچ کو عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ اپنی سوچ کو مثبت رکھیں گفتگو میں احتیاط کریں ان تواریخ میں کسی بھی قسم کے تحریری معاہدے سے گریز کریں۔ اگست میں عطارد کا شرف ہونے سے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا سال کا باقی عرصہ بھی بہترین ہوگا۔ البتہ 11 جنوری تا 2 فروری، 7 تا 31 مئی، 7 تا 29 ستمبر عطارد کی رجعت کے دنوں میں اپنی گفتگو اور تحریروں میں محتاط روش اختیار کرنا بہتر ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** ستمبر 2007ء سے آپ کا بیت الاولاد زحل کے دباؤ میں آچکا ہے گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی آپ کے لیے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا آخر جنوری میں آپ کے بیت الاولاد کا حاکم زہرہ شرفیاب ہوگا۔ آپ بچوں کی طرف سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں 6 مارچ تا 17 اپریل زہرہ رجعت پذیر رہے گا ان دنوں بچوں کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ 30 ستمبر زہرہ ہبوط پذیر ہوگا۔ ان دنوں بچوں کی طرف خصوصی توجہ دیں وگرنہ آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کے لیے یہ سال درمیانے درجے کا ہوگا مگر انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے لیے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گزشتہ سال ساتویں گھر کا حاکم ستارہ مشتری ہبوط پذیر ہونے سے آپ کے ازدواجی وشراکتی معاملات بری طرح متاثر ہوئے ہیں اکثر نئے شراکتی معاہدے منسوخ ہوچکے ہیں۔ امسال 5 جنوری کو مشتری کی ہبوطی کیفیت ختم ہونے سے آپ کے شراکتی وازدواجی معاملات میں انتہائی خوشگوار تبدیلی آرہی ہے۔ آپکی ازدواجی زندگی کا حاکم ستارہ مشتری برج دلو میں سارا سال حالت فرح میں موجود رہے گا۔ یہ وقت نئے شراکتی معاہدوں کیلئے بہترین وقت ہوگا عین ممکن ہے آپکو شراکت داری کے ضمن میں کثیر سرمایہ کی آفر ہو البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری رجعت پذیر رہے گا ان دنوں احتیاط لازم ہوگی۔

**تعلیمی کیریئر:** جوزا اسے متعلقہ وہ افراد جو اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کر رہے ہیں ان کیلئے یہ سال انشاءاللہ کسی نعمت سے کم ثابت نہ ہوگا۔ مشتری آپکے نویں گھر آچکا ہے اور آپ کو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ امسال انشاءاللہ آپکو بہترین تعلیمی ادارے اور ماحول میسر آئے گا اساتذہ کا بھرپور تعاون حاصل رہے گا۔ جوزا بچے جو ابھی ابتدائی تعلیمی مراحل سے گذر رہے ہیں ان کیلئے بھی یہ سال بہترین ثابت ہوگا البتہ عطارد کی رجعت کے دنوں میں آپکو ذہنی ارتکاز نہ ہونے سے پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**سفر:** امسال شروع سال سے ہی سعد اکبر ستارہ مشتری آپ کے بیت السفر میں موجود رہتے ہوئے آپ کے بیرون ملک سفر کے راستے کھول رہا ہے۔ امسال اعلیٰ تعلیم اور کاروباری مقاصد کے لیے اختیار کیے گئے بیرون ملک سفر انتہائی سودمند ثابت ہونگے البتہ مشتری کی رجعت کے دنوں میں سفر یا امیگریشن کیلئے اپلائی سے گریز کریں۔ 26 جنوری اور 6 اگست کو آپ کے بیت السفر میں گرہن ہونگے۔ ان تواریخ میں سفر سے گریز کریں۔ گرہن کے دورانیہ میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی کو یقینی بنانا مشکلات میں کمی کا باعث ہوگا۔

**منگنی و شادی:** گزشتہ سال اس حوالے سے کسی بھی طور بہتر نہیں گزرا آپکا پانچواں گھر زحل کے دباؤ میں آچکا ہے منگنی وغیرہ کی بات چیت پایہ تکمیل تک نہ پہنچ سکے گی۔ دراصل زحل رکاوٹ اور بندش کا ستارہ ہے اور زحل کی نحوست پر آنے والے دن کے ساتھ آپ کے پانچویں گھر پر دباؤ بڑھا رہی ہے۔ دوسری طرف آپ کے ساتویں گھر کا حاکم مشتری ہبوطی گھر ہونے سے اکثر جوزا افراد جنکی شادیاں متوقع تھیں گزشتہ سال زیرالتوا رہی ہیں۔ امسال مشتری کے گھر تبدیل کرنے سے آپ کی شادی کے سلسلہ میں موجود رکاوٹ ختم ہوجائے گی۔ سارا سال مشتری سعد حالت میں ہونے سے آپ حسب خواہش شادی کرنے میں کامیاب ہونگے البتہ پسند کی شادی مشکل ہوگی۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** گزشتہ سال معیشت اور کریئر کا حاکم ستارہ ہبوطی گھر ہونے سے آپ کی معیشت اور کیریئر پر انتہائی نحس اثرات مرتب ہوتے رہے ہیں۔ امسال 5 جنوری کو مشتری ہبوطی گھر سے نکل جائے گا اس طرح آپ کے کیریئر پر موجود مشتری کے نحس اثرات ختم ہوجائیں گے۔ اکثر جوزا افراد کو نئی شراکت داریوں کی آفر ہوگی شراکت داری کے حوالے سے یہ سال انتہائی مناسب ہوگا۔ آپ اپنے کاروبار کو ازسرنو مرتب کر رہے ہیں نئے کاروبار کی ابتدا کیلئے بھی یہ سال مناسب ترین وقت ہوگا البتہ مشتری کی رجعت کے دنوں میں نئے اقدامات سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** گزشتہ سال بوجہ نحوست مشتری وزحل آپ کے لئے خاصا مشکل ثابت ہوا ہے بالخصوص خانگی وازدواجی شراکتی اور معیشت کیریئر روزگار کے حوالہ سے آپ کو ناگفتہ بہ حالات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ امسال 5 جنوری کو مشتری برج دلو میں بحالت فرح چلا جائے گا۔ اسطرح آپ کی مشکلات کا خاتمہ ہو جائے گا۔ مشتری آپ کے ازدواجی شراکتی اور کیریئر کے گھر کا حاکم ہے۔ سارا سال اسکے سعد حالت میں ہونے سے آپکے اول الذکر معاملات میں انتہائی بہتری آئیگی۔ آپ اپنے روزگار کو ازسرنو ترتیب دینگے شادی بیاہ کے حوالے سے یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔ 30 جنوری کو شرف زہرہ ہونے سے جہاں آپکی اضافی آمدن کے اسباب بنیں گے وہیں آپکے خفیہ دشمن آپ کے خلاف مصروف کار ہونگے۔ 2 فروری کو شرف مریخ ہوگا آپ کی کسی دیرینہ خواہش کی تکمیل ہوسکتی ہے۔ دوست احباب سے گرمجوشانہ تعلقات پیدا ہونگے۔ آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر آئے گا 9 فروری کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے اور عزیز واقارب بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں کے مابین اختلافات کو جنم دے گا 17 مارچ کو عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ کیریئر روزگار کے حوالے سے کسی بھی فیصلے یا تحریری معاہدے سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو شرف شمس آپکے گیارہویں گھر ہوگا عزیز واقارب بہن بھائیوں سے جاری مخاصمت کا خاتمہ ہوگا۔ جس میں بڑے بہن بھائی خاصا اہم کردار ادا کریں گے اسکے علاوہ دوستوں سے وابستہ امیدیں پوری ہونگی۔ 7 جولائی اوج شمس عزیز و اقارب کی جانب سے مالی معاونت حاصل ہوگی آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہوگی مگر چند دن بعد عین آپکے خانہ مال میں گرہن ہوگا گرہن کے اوقات میں صدقہ ونماز کی ادائیگی سے آپ متوقع مالی نقصان سے محفوظ رہ سکتے ہیں 27 جولائی کو اوج زہرہ بچوں کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ آپ بیرون خانہ تعلقات استوار کر رہے ہیں۔ 6 اگست کو ناویں گھر گرہن ہوگا بیرون ملک سفر میں رکاوٹ پیدا ہوسکتی ہے اس تاریخ کے قریبی دنوں میں سفر سے گریز کریں آپ کے قانونی معاملات متاثر ہوسکتے ہیں۔ 13 اگست کو عطارد شرفیاب ہوگا عطارد آپکا حاکم ستارہ ہے اسکے شرفیاب ہونے سے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا خانگی معاملات میں بہتری آئے گی گوکہ آپکے چوتھے گھر میں زحل موجود ہے مگر عطارد کا شرف ہونے سے آپ والدہ اور خانگی معاملات کی طرف سے قلبی سکون محسوس کریں گے۔ آپ حسب خواہش رہائشی مکان تبدیل کرسکیں گے۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہونے سے آپکے خلاف ایک عرصے سے جاری خفیہ سازشوں کا خاتمہ ہوگا آپکے خفیہ دشمن اپنی کاروائیوں میں بری طرح ناکام ہونگے آپکی بیرون خانہ سرگرمیاں منقطع ہوجائیں گی۔ 12 اکتوبر کو مریخ ہبوط پذیر ہوگا۔ خانہ مال میں مریخ کا ہبوط آپ کو مالی بحران سے دوچار کرسکتا ہے۔ اس حوالے سے دوستوں سے کسی بھی قسم کی توقع رکھنا فقط وقت کا ضیاع ہوگا۔ دوستوں کی آزمائش سے گریز کریں۔ مریخ آپکے بیت الصحت کا بھی حاکم ہے دوران ڈرائیونگ انتہائی احتیاط سے کام لیں حادثہ کا قوی امکان موجود ہے۔ اس کے علاوہ آپکی صحت متاثر ہوسکتی ہے 31 اکتوبر کو عطارد کا اوج ہونے سے آپ کیلئے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا خاندان میں آپکی توقیر ہوگی خانگی حالات میں بہتری آئے گی۔ 10 دسمبر کو مریخ اوج یافتہ ہونے سے چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ گرمجوشانہ تعلقات استوار ہونگے سابقہ رنجشوں کا خاتمہ ہوگا۔ اسی طرح مریخ کے ہبوط سے پیدا شدہ صحت کے مسائل کا بھی خاتمہ ہو جائے گا۔ 19 دسمبر زہرہ کا حضیض ہونے سے ایکبار پھر آپکو خفیہ دشمنوں پر برتری حاصل ہوگی مگر دوسری طرف سے بچوں کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا آپکی ازدواجی زندگی بوجہ بیرونی مداخلت دآپکے پرسنل افیئرز متاثر ہوسکتی ہے۔ سال 2009ء کے تقریباً تمام ممکنہ اہم مواقع سے آپکو مطلع کردیا گیا ہے آپ قدرتی طور پر انتہائی ذہین اور معاملہ فہم ہوئے ہیں۔ ان تمام باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنے لیے پروگرام ترتیب دینے سے آپ سعد اوقات سے بھرپور فائدہ اور نحس اوقات سے بچاؤ حاصل کرسکتے ہیں۔

**صدقہ**: بروز بدھ 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں۔

**خصوصی ورد**: (اَللّٰهُ لَطِيفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ) روزانہ بعد از فجر 387 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول وآخر 9،9 بار درود پاک۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیّارہ:** قمر



**رنگ:** ________ سفید دودھیا

**عنصر:** ________ آبی

**جواہر:** ________ پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** ________ عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** ________ حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

پیر **عدد:** ۲ 22 June to 23 July **حروف:** ح، ہ

**اہم نکات:** گزشتہ سال برج سرطان والوں کیلئے خاصا مشکل ثابت ہوا ہے۔ تیسرے گھر زحل کی موجودگی نے سارا سال عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ رکھے ہیں۔ ساتویں گھر مشتری کا ہبوط ہونے سے خانگی و ازدواجی زندگی بری طرح متاثر ہوئی ہے۔ اکثر شراکت داریاں اپنے منطقی انجام کو پہنچ چکی ہیں بہر حال سال 2009 انشاء اللہ آپکے لیے ایک بہتر سال ثابت ہوگا مشتری 5 جنوری سے آپکے ساتویں گھر سے نکل جائے گا۔ آپکے ازدواجی شراکتی معاملات پر موجود مشتری کی نحوست ختم ہو جائے گی۔ زحل بھی آخر اکتوبر میں گھر تبدیل کر کے تیسرے سے چوتھے گھر چلا جائے گا جو کہ بنیادی طور پر اسکا شرفی گھر ہے اسطرح عرصہ دراز سے جاری آپکے اور عزیز و اقارب کے مابین موجود اختلافات کا خاتمہ ہوگا۔ تمام بروج میں آپ واحد وہ لوگ ہیں کہ جن کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ شرفیاب ہوتا ہے۔ اسی طرح قمر در عقرب بھی ہر ماہ آتا ہے یعنی آپکے حالات انتہائی تیزی سے تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔ اس سال کی ایک اور خاص بات امسال لگنے والے چار چاند گرہن اور دو سورج گرہن ہیں جبکہ 22 جولائی کو لگنے والا گرہن عین آپکے طالع میں لگے گا چونکہ آپکا حاکم ستارہ قمر ہے اس لئے یہ گرہن آپ کیلئے خاص اہمیت کے حامل ہونگے۔ صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کی بروقت ادائیگی سے آپ انکے نحس اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ اسکے علاوہ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط بھی عین آپکے طالع میں ہوگا یہ خاصہ مشکل وقت ہوگا پروردگار عالم آپکو اپنی امان میں رکھے۔

**صحت:** سال 2007 صحت کے حوالے سے خاصا پریشان کن رہا ہے۔ اکثر سرطان افراد چھٹے گھر کا حاکم مشتری ہبوط یافتہ ہونے سے سارا سال وقفے وقفے سے صحت کے مسائل کا شکار رہے ہیں۔ امسال مشتری آپکے آٹھویں گھر جا چکا ہے گو کہ یہ بھی نحس گھر مانا جاتا ہے مگر صحت کا حاکم ستارہ ہبوطی کیفیت ختم ہونے سے آپکی صحت پر بہر حال بہتر اثرات مرتب کرے گا۔ مشتری کو برج دلو میں فرح ہوئی ہے انشاءاللہ آپ بھی صحت کے حوالے سے فرحت و تازگی محسوس کریں گے۔ البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر تک کا عرصہ بوجہ رجعت مشتری صحت کے حوالے سے محتاط رویہ کا متقاضی ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** زحل گزشتہ سارا سال آپکے بیت الاقرباء میں موجود رہا ہے۔ نحس اکبر ستارہ کی یہاں موجودگی سے آپکے اور قریبی عزیز و اقارب بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں کے مابین سارا سال حالات کشیدہ رہے ہیں۔ امسال بھی آخر اکتوبر تک صورتحال بہتر ہوتی نظر نہیں آرہی اسطرح آپکے سماجی تعلقات میں کوئی بہتری متوقع نہیں ہے مزید یہ کہ 22 جنوری اور 31 دسمبر کو ہونے والے چاند گرہن عین آپکے طالع میں لگیں گے۔ یہ گرہن ڈائریکٹ آپکی شخصیت عزت وقار کو مجروح کرنے کا باعث ہونگے گرہن کے دنوں میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی کو یقینی بنائیں بتائی گئی تواریخ کو نوٹ کرلیں ان دنوں کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں وگرنہ آپکا سماجی وقار بری طرح مجروح ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتداء سے ہی ستارے آپ کو بہترین ماحول فراہم کر رہے ہیں۔ 2 فروری کو آپکے بیت الاولاد کا حاکم مریخ شرفیاب ہوگا آپ بچوں کی طرف سے خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔ سرطان سے متعلقہ وہ جوڑے جو تا حال نعمت اولاد سے محروم ہیں ان کیلئے یہ وقت بہترین ثابت ہوگا آپ انشاءاللہ اس نعمتِ خداوندی سے بہرہ مند ہونگے۔ اکتوبر میں مریخ کا ہبوط ہونے سے بچوں کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا اسوقت کو انتہائی حوصلے اور تدبر سے گزاریں کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں۔ سرطان کی حاملہ خواتین کے لیے یہ عرصہ خاصا صبر آزما ہوگا احتیاط سے کام لیں ورنہ سرجری کرانی پڑے گی۔ یہ سال آپ کیلئے خوشیوں سے بھرپور ہوگا۔ فروری آخر اکتوبر یا دسمبر میں آپکا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔ مریخ کے ہبوط کے دنوں میں حاملہ خواتین کو خصوصی احتیاط کی ضرورت ہوگی۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گزشتہ سال سرطان افراد کیلئے خاصہ مشکل ثابت ہوا ہے۔ عین ساتویں گھر میں مشتری کا ہبوط (جو کہ آپکا شراکتی و ازدواجی گھر ہے) ہونے سے آپکے ازدواجی و شراکتی معاملات بری طرح متاثر ہوئے ہیں اکثر سرطانی جوڑوں میں علیحدگی ہو چکی ہے اور کئی ایک کو اپنی ازدواجی زندگی بچانے کے لیے سر دھڑ کی بازی لگانی پڑی ہے کئی شراکتی معاہدے ٹوٹ چکے ہیں۔ امسال مشتری اگلے گھر 5 جنوری سے ہی چلا جائے گا اسطرح آپکے ازدواجی معاملات پر موجود ناگوار ہٹ جائے گی آپ نئے سرے سے اپنے شراکتی و ازدواجی معاملات کی تعمیر کریں گے۔ زحل جو کہ آپکے بیت الزوج کا حاکم ستارہ ہے شروع سال سے 17 مئی تک رجعت پذیر رہے گا اس دورانیہ کو احتیاط اور تحمل سے گزاریں گزشتہ حالات کی روشنی میں آپ کسی بھی جھٹکے کے متحمل نہیں ہو سکتے آپکے ازدواجی تعلقات خراب کرنے میں آپکا کوئی قریبی عزیز منفی رول پلے کر سکتا ہے اس جانب سے محتاط رہیں۔ بعد از اکتوبر زحل آپکے چوتھے گھر آجائے گا جو کہ اسکا شرفی گھر ہے اسطرح سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ آپ کافی سکون سے گزار سکیں گے۔ 2 فروری کو

آپکے بیت الزوج میں شرف مریخ ہوگا آپکے مابین گرمجوشانہ تعلقات استوار ہونگے اور یہ بہترین وقت ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** برج سرطان سے متعلقہ وہ بچے جو ابتدائی تعلیمی مراحل سے گزر رہے ہیں انھیں اس سال بوجہ نحوست زحل خاصی پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس سلسلہ میں صدقات وتسبیحات بہترین علاج ثابت ہونگے اور برج سرطان سے متعلقہ وہ افراد جو اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کررہے ہیں ان کے لیے یہ سال انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا آپکو بہترین اساتذہ اور تعلیمی ماحول میسر آئے گا اور آپ حسب خواہش تعلیمی اداروں کو جوائن کرسکیں گے۔

**سفر:** گزشتہ سال اکثر سرطان افراد باوجود کوشش کے بیرون ملک سفر کرنے میں ناکام رہے ہیں جیسا کہ آپکو گزشتہ سال بتایا گیا تھا آپکے نویں گھر کا حاکم ستارہ سارا سال ہبوطی گھر ہونے سے بیرون ملک سفر کے امکانات بالکل نہیں تھے۔ امسال صورتحال مکمل طور پر آپکے حق میں ہے آپ حسب خواہش سفر اختیار کرسکیں گے البتہ 17 مارچ کو آپکے نویں گھر عطارد کا ہبوط ہوگا سفر کا پروگرام ملتوی ہوسکتا ہے اس تاریخ کے قریبی دنوں اگر سفر کریں تو سفری دستاویزات کو اچھی طرح چیک کرلیں جعلی دستاویزات پر ہرگز سفر نہ کریں۔ اسکے علاوہ 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری کی رجعت کے دنوں میں ویزا وغیرہ اپلائی نہ کریں ورنہ آپکا کیس ریجیکٹ ہوجائے گا۔

**منگنی و شادی:** گزشتہ سال ساتویں گھر مشتری کا ہبوط ہونے سے شادی وغیرہ کیلئے حالات قطعی سازگار نہ تھے بلکہ اکثر سرطانی جوڑے جن کی شادیاں متوقع تھیں تاحال رشتہ ازدواج سے منسلک نہیں ہوسکے ایسے تمام افراد جو شادی کے خواہشمند ہیں یا جن کی شادیاں رکی ہوئی تھیں اس سال انشاء اللہ انکی شادیاں بخیر وخوبی انجام پذیر ہونگی۔ منگنی وغیرہ کیلئے اکتوبر تک کا عرصہ بہترین ثابت ہوگا۔ اکتوبر میں کی گئی منگنیاں ٹوٹ جائیں گی اس وقت سے گریز کرنا بہتر ہوگا باقی تقریباً سارا سال شادی بیاہ کے لیے حالات انتہائی سازگار ہونگے۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** کیرئیر اور روزگار کے حوالے سے گزشتہ سال آپ کیلئے خاصہ سودمند رہا ہے امسال بھی حالات آپکو بہترین مواقع دے رہے ہیں۔ سال کی ابتداء ہی میں 2 فروری کو آپکے کیرئیر کا حاکم ستارہ مریخ شرفیاب ہوگا۔ آپکے کیرئیر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کی انشاء اللہ ترقی ہوگی آپ نئے جوش اور ولولہ کے ساتھ اپنے کاروبار کو آگے بڑھانے میں مصروف ہیں 20 مارچ کو نوروز اور پھر 8 اپریل کو آپکے کیرئیر کے گھر شمس کو شرف ہوگا۔ ایک بار پھر آپ کی ترقی کے راستے کھل جائیں گے سرکاری اداروں یا بڑے کاروباری منصوبوں سے وابستہ افراد خاطر خواہ منافع حاصل کرسکیں گے ان دنوں میں گورنمنٹ سے متعلقہ بڑے ٹھیکہ جات کا حصول ممکن ہوگا۔ شمس آپکے خانہ مال کا حاکم ہے غیر متوقع طور پر مالی فائدہ ہوگا 12 جولائی کو اوج شمس ایکبار پھر آپکو مالی لحاظ سے مضبوط بنائے گا البتہ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط ہوگا آپکے کیرئیر روزگار کو کوئی جھٹکا لگ سکتا ہے اکتوبر میں ہی شمس ہبوط یافتہ ہوگا روپے پیسے کی آمد وقتی طور پر رک جائے گی ان دنوں اسراف سے گریز کریں 26 جنوری اور 22 جولائی کے سورج گرہن بھی آپکو مالی طور پر متاثر کرسکتے ہیں گرہن کے اوقات میں صدقہ ضرور دیں۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر گزشتہ سال آپکے لیے کچھ خاص بہتر نہیں رہا امسال ستارے آپکو کافی بہتر ماحول فراہم کررہے ہیں۔ اسطرح یہ سال انشاء اللہ آپکے لیے کافی بہتر ثابت ہوگا اس سال کی ابتداء ہی بہترین ہورہی ہے۔ 5 جنوری کو مشتری آپکے بیت الزوج اور ہبوطی کیفیت سے نکل جائے گا۔ اسی طرح آپکے ازدواجی وشراکتی معاملات پر موجود دباؤ ختم ہوجائے گا۔ 26 جنوری کو آپکے آٹھویں گھر سورج گرہن ہوگا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہوسکتے ہیں۔ 30 جنوری کو آپکے چوتھے گیارہویں گھر کا حاکم زہرہ شرفیاب ہوگا گھریلو خانگی معاملات میں ایک بہتر تبدیلی رونما ہوگی آپ حسب خواہش رہائشی گھر تبدیل کرسکیں گے اسکے علاوہ آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر آئے گا۔ آپکی کوئی دیرینہ خواہش پوری ہوسکتی ہے آپ گھر کی تزئین وآرائش میں مصروف نظر آرہے ہیں 2 فروری کو پانچویں دسویں گھر کا حاکم آپکے ساتوں گھر شرفیاب ہونے سے آپکی ازدواجی وشراکتی زندگی پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب ہونگے آپ بچوں کی طرف سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ اکثر سرطانی افراد اپنی اضافی آمدن کے اسباب تلاش کررہے ہیں۔ آپکے کیرئیر کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ نئے جوش وخروش سے اپنے کاروبار کو وسعت دے رہے ہیں قدرت کی مہربانی سے آپکی ترقی کی راہیں کھل جائیں گی 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہوگا آپکے قریبی عزیز واقارب سے آپکا کوئی اختلاف پیدا ہوسکتا ہے محتاط رہیں عطارد کی یہ پوزیشن آپکے خفیہ دشمنوں کو بے نقاب کردے گی انکی سازشیں ناکامی سے دوچار ہونگی۔ 8 اپریل کو شرف شمس آپکے کیرئیر کے گھر ہوگا اچانک آپکو مالی فوائد حاصل ہوسکتے ہیں۔ ملازم پیشہ سرطانی افراد کی ترقی کی راہیں کھل جائیں گی یہ وقت حکومتی اداروں اور بڑے پراجیکٹس میں سرمایہ کاری کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔ 7 جولائی کو آپکے ساتویں گھر جاری میں چاند گرہن ہوگا ازدواجی وشراکتی معاملات کی وجہ سے آپکی شخصیت متنازعہ ہوسکتی ہے۔ 12 جولائی کو آپکے طالع میں اوج شمس ہوگا جس سے آپکا وقار بحال ہوگا بلکہ آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا آپ ایک بار پھر مالی طور پر مستحکم ہورہے ہیں۔ 22 جولائی کو آپکے طالع میں سورج گرہن ہوگا۔ آپکی عزت ایک بار پھر مالی لین دین کی وجہ سے داؤ پر ہوگی پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے۔ 27 جولائی کو آپ کے بارہویں گھر زہرہ اوج پذیر ہوگا آپکے خفیہ دشمن ایکبار پھر مضبوط ہورہے ہیں محتاط رہیں۔ 6 اگست کو آپکے آٹھویں گھر چاند گرہن ہوگا آپکے ازدواجی وصحت کے معاملات آپکو ڈپریشن کا شکار کررہے ہیں 13 اگست کو عطارد شرفیاب ہوگا قریبی عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں

بہتری آ رہی ہے عطارد آپکے بارہویں گھر کا بھی حاکم ہے۔ آپکے خفیہ دشمن آپکے خلاف انتہائی مضبوط محاذ بنا رہے ہیں اور انکی کامیابی کے قوی امکانات موجود ہیں آپ کسی سرکاری معاملے میں بھی پھنس سکتے ہیں۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہوگا۔ خانگی معاملات پریشانی کا باعث ہونگے اس عرصہ میں پراپرٹی کا لین دین نہ کریں۔ دوستوں سے وابسطہ خواہشات شکستہ ہوسکتی ہیں دوستوں کو آزمائش میں ڈالنے سے گریز کریں۔ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط آپکے طالع میں ہوگا غصے اور جذباتیت سے قطعی گریز کریں آپ پر قنوطیت طاری ہو رہی ہے۔ روزگار کے معاملات میں کسی بھی قسم کی جلد بازی کا مظاہرہ نہ کریں ورنہ آپکا کیریئر داؤ پر ہوگا بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ آپکے خفیہ اغیار اب خفیہ نہیں رہیں گے انکے ظاہر ہونے سے آپکی عزت میں فرق پڑسکتا ہے۔ 31 اکتوبر کو عطارد اوج یافتہ ہوگا ایکبار پھر آپکو خفیہ دشمن کا سامنا ہوگا۔ آپ ان دنوں سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ 10 دسمبر کو مریخ اوج یافتہ ہوگا کیریئر اور بچوں کے حوالے سے جاری پریشانیوں کا خاتمہ ہوگا۔ آپ خاصے مطمئن نظر آ رہے ہیں ان تمام تواریخ کو نوٹ کر لیں آپکو مختصراً تمام حالات سے آگاہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ان دنوں کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنے لئے بہتر پلاننگ سے آپ اس سال کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

**صدقہ:** بروز پیر حسب توفیق آٹا کسی مستحق کو دیں بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**خصوصی ورد:** **فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۪ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ**
(**سورہ یوسف** آیت نمبر ۶۴) روزانہ بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 11، 11 مرتبہ درود پاک۔

## برائے سحر آزمائش فرمائیں

**ترکیب:** جس شخص پر سحر کا اثر ہو اس مریض پر سب سورتیں پڑھ کر دم کرے اور پانی پر علیحدہ دوبارہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائے۔ بفضل تعالیٰ صحت یاب ہوگا۔ دم کیے ہوئے پانی کو 12 گھنٹے میں ایک ایک گھونٹ استعمال کروا کر ختم کر دے۔

**نوٹ:** مریض پر پڑھ کر علیحدہ دم کیا جائے گا اور پانی پر دم کرنے کیلئے علیحدہ اُتنی ہی تعداد میں پڑھا جائے گا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم سورۂ فاتحہ (یعنی الحمد شریف) سات بار، آیۃ الکرسی، العلی العظیم تک سات بار، سورۂ (قل یا ایھا الکفرون) سات بار، سورۂ اخلاص (یعنی قل ھو اللہ شریف) سات بار، سورۂ قل اعوذ برب الفلق سات بار۔ سورۂ قل اعوذ برب الناس سات بار۔ اس عمل کو اس طرح سات روز تک مسلسل اِسی طرح کیا جائے گا بفضل تعالیٰ صحت کامل ہو جائے گی۔ صحتیابی کے بعد بانیان امامیہ جنتری کی مغفرت کیلئے دُعا کریں۔ رابطہ: 051-4433967

(التماس: برائے تعجیل ظہور و نصرت امام صاحب الزمان علیہ السلام سورۂ قدر چار مرتبہ اول و آخر درود شریف کی تلاوت کریں) (التماس سورۂ فاتحہ برائے سیّد کاظم علی طباطبائی مرحوم)

## برج: اسد LEO سیّارہ: شمس



رنگ: گولڈن، نارنجی
عنصر: آتشی
جواہر: ہیرا، ہیشیا
بہترین شریک حیات: حمل، قوس، ثور
ناموافق ساتھی: عقرب، دلو
بیماریاں: ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف
دن: اتوار 24 July to 23 Aug

**اہم نکات:** آپ زحل کے تیسرے اور مشکل ترین نحس دور سے گزر رہے ہیں آپکے امتحان کے ابھی بھی دس ماہ باقی ہیں نحس اکبر ستارہ زحل گزشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکے خانہ مال میں رہتے ہوئے آپکو مالی تنگی کا شکار کرتا رہے گا۔ بالخصوص شروع سال تا 17 مئی جبکہ زحل رجعت پذیر رہے گا۔ آپکے ساتویں گھر راہو کی موجودگی آپکے ازدواجی شراکتی معاملات میں خرابی کا باعث ہوگی۔ مشتری کے گھر تبدیل کرلینے سے آپ گزشتہ سال سے قدرے بہتر حالات محسوس کریں گے اسکے علاوہ امسال شرف مریخ، شرف شمس، شرف زہرہ، شرف عطارد آپ کے لیے کیا ثمرات لے کر آ رہے ہیں یہ آپکو اگلی سطور میں بتایا جائے گا۔ امسال لگنے والے کثیر تعداد کے گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین گھروں میں لگیں گے۔ اور یہ آپ پر کس طرح اثر انداز ہونگے یہ بھی اگلی سطور میں وضاحت کے ساتھ بتایا جائے گا۔

**صحت:** آپ گزشتہ کئی سال سے صحت کے مسائل کا شکار ہیں بالخصوص برج اسد سے متعلق بزرگ افراد کیلئے یہ عرصہ خاصہ طویل اور صبر آزما بنتا جا رہا ہے۔ دراصل آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زحل 2005ء سے 2 ستمبر 2007ء تک وبال کا شکار رہا ہے اور 29 اکتوبر 2009ء تک منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپکی صحت کو مزید متاثر کرتا رہے گا اس پر مزید ستم گزشتہ سال آپکے چھٹے گھر مشتری کی ہبوطی کیفیت نے کیا ہے آپ پیچیدہ قسم کے امراض کا شکار ہوئے ہیں اکثر اسد افراد کی صحت گزشتہ سال بوجہ سحر جادو خراب رہی ہے۔ اس سال ابتدا میں ہی مشتری کے ساتویں گھر چلے جانے سے آپکی صحت پر جو شدید دباؤ موجود تھا وہ کم ہو جائے گا۔ اور آپکی صحت بہتری کی طرف مائل ہوگی۔ شروع سال تا 17 مئی بیت الصحت کا حاکم زحل رجعت پذیر رہیگا۔ ان دنوں کوئی کوتاہی نہ کریں بعد از اکتوبر زحل کے برج میزان میں جانے سے آپکی صحت پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔

**سماجی تعلقات:** گو کہ آپکا بیت الاقرباء اب زحل کی نحوست کے زیر اثر ہے مگر پھر بھی یہ سال آپکے سماجی تعلقات کے حوالے سے مناسب رہے گا آپکے بیت الاقرباء کا حاکم زہرہ ایک سال میں تقریباً اچھی بری ہر طرح کی حالت سے گزرتا ہے اسطرح آپکے سماجی تعلقات بھی اُتار چڑھاؤ کا شکار ہوتے رہتے ہیں۔ سال کی ابتدا

سے ہی آپکے عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات بہترین ماحول میں پروان چڑھ رہے ہیں آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شراکت کر رہے ہیں۔ اپریل میں آپ مذہبی معاملات میں خوب حصہ لے رہے ہیں۔ جس سے آپ کا وقار بلند ہوگا۔ جولائی میں آپکا حاکم ستارہ شمس آپکے بارھویں گھر اوج پذیر ہونے سے جہاں آپکی شخصیت میں نکھار آرہا ہے وہیں آپکے خفیہ دشمن مضبوط ہو رہے ہیں محتاط رہیں۔ کسی کو بھی انڈر اسٹی میٹ مت کریں۔ 27 جولائی کا اوج زہرہ ہونے سے بہن بھائیوں کے مابین پیار محبت میں اضافہ ہوگا۔ آپکا کوئی عزیز آپکے کیریئر روزگار میں معاونت کر رہا ہے۔ ستمبر میں زہرہ کا ہبوط آپ کے تعلقات کے مابین اختلاف پیدا کر رہا ہے۔ اس سلسلہ میں چھوٹی چھوٹی باتوں کو نظر انداز کرنا بہتر ہوگا۔ وگرنہ آپکی عزت وقار کو دھچکا لگ سکتا ہے۔ دسمبر میں زہرہ حالت حضیض میں ہوگا۔ آپکے معاملات ایکبار پھر خراب ہونگے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گزشتہ سال بچوں کے حوالے سے بھی آپکا ایک آزمائشی سال تھا اکثر افراد کو بچوں میں ضد اور چڑچڑے پن کی شکایات رہی ہیں سب سے خراب صورتحال کا سامنا اسد خواتین کو تھا۔ امسال 5 جنوری کو بیت الاولاد کا حاکم حالت فرح میں آجانے سے گذشتہ سال جاری مسائل کا خاتمہ ہوجائے گا۔ آپ بچوں کی جانب سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ وہ اسد جوڑے جو تاحال اولاد جیسی نعمت سے محروم تھے امسال انشاء اللہ خوش بخت اولاد سے بہرہ مند ہونگے۔ یوں تو یہ سال بچوں کی نسبت سے کافی بہتر رہے گا۔ مگر 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری رجعت پذیر ہونے سے آپکو پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ انعامی بانڈ اور لاٹری وغیرہ کے شائق حضرات کیلئے یہ سال خوشخبریوں سے معمور ہوگا۔ صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی و ازدواجی معاملات گذشتہ کئی سال سے ناموافق حالات کا شکار ہیں زحل کے طویل منفی حالات نے آپکو اس حوالے سے خاصہ متاثر کیا ہے اسکے علاوہ گذشتہ سال راہو کی ساتویں گھر موجودگی بھی آپکے ازدواجی تعلقات میں خرابی کا باعث رہی ہے امسال بھی آخر اکتوبر تک زحل منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا اگست تک راہو بھی یہیں موجود رہے گا۔ مگر سال کی ابتداء سے ہی 5 جنوری کو مشتری آپکے بیت الزوج میں آکر آپکو اپنی سعادتوں سے نوازے گا انشاء اللہ مشتری کی یہاں موجودگی زحل اور راہو کی نحوست کو کافی حد تک دبا دے گی اور آپ کافی حد تک ازدواجی زندگی کو پُرسکون ہوتا محسوس کریں گے۔ 29 اکتوبر کو بیت الزوج کا حاکم زحل شرفی گھر چلے جانے سے آپکی مشکلات کا قطعی خاتمہ ہوجائے گا۔ اور مشتری کی سعادت سے آپ انتہائی تیزی کے ساتھ ازدواجی خوشیوں کی طرف لوٹ جائیں گے شراکت داری کے خواہشمند اسد افراد کیلئے یہ انتہائی مناسب وقت ہوگا۔ آپکو سرمایہ کاری کی آفر ہوگی۔ مگر آپکو متنبہ کیا جاتا ہے۔ اب صرف طویل المدت معاہدے کریں کم عرصہ کے معاہدے آپکو بھرپور فائدہ دیں گے۔

**تعلیمی کیرئیر:** اسد بچوں کیلئے یہ بات خوش آئند ہے کہ سال کی ابتدائی سہ ماہی آپکی تعلیم کے حوالے سے بہترین ماحول فراہم کر رہی ہے۔ یہی وقت آپکے سالانہ امتحانات کا ہوگا۔ آپ کو بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے اسد افراد کے لیے بھی یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔ سال کی ابتداء سے ہی آپ خاصے پرعزم دکھائی دے رہے ہیں امسال مریخ کا شرف آپکے لیے نعمت خداوندی سے کم نہ ہوگا۔ مارچ اپریل میں تحویل آفتاب اور شرف آفتاب بھی آپکی تعلیمی سرگرمیوں پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہے ہیں۔ البتہ اگست تا اکتوبر آپکو مشکل پیش آسکتی ہے۔ مریخ کی نحوست کا روحانی تدارک کر لینے سے آپ ان نحس اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی بیرون ملک سفر کیلئے بہترین رہے گا۔ جنوری تا اپریل تک کا عرصہ بیرون ملک سفر کیلئے اس سال کا بہترین وقت ہوگا۔ ستمبر میں آپکا کوئی قریبی عزیز آپکے سفر میں روڑے اٹکا رہا ہے۔ اکتوبر میں آپکے بیت السفر کا حاکم ہبوطی کیفیت میں ہوگا۔ اس عرصہ میں سفر سے گریز کریں وگرنہ کسی حادثے یا دھوکہ دہی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ اس عرصہ میں اپلائی کئے گئے کیسز زیرالتواء رہیں گے۔ دسمبر میں قدرت ایک بار پھر آپ پر مہربان ہوگی آپکے سفر کی راہ ہموار ہوجائے گی حج و زیارات کے خواہشمند اسد افراد بھی امسال اس سعادت سے بہرہ مند ہوسکیں گے۔ آپکا تیسرا گھر اب زحل کی نحوست کا شکار ہے اس لئے نزدیکی سفر اختیار کرتے وقت زحل کا صدقہ ضرور دیں تاکہ اس کے نحس اثرات سے محفوظ رہیں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکے مالی حالات بحران کا شکار نظر آرہے ہیں خانہ مال میں زحل کی موجودگی سے آمدن اور خرچ میں توازن تقریباً ناممکن ہوگیا ہے۔ زحل کی موجودگی سے آپ رُکاوٹ اور بندش کا شکار ہو رہے ہیں 17 مئی تک رجعت پذیر رہتے ہوئے زحل آپکے لیے مزید مشکلات کا باعث بنے گا۔ 17 مارچ کو مال کا حاکم عطارد ہبوط پذیر ہونے سے مالی بحران شدت اختیار کر جائے گا۔ 11 جنوری تا 2 فروری، 7 مئی تا 31 مئی 7 ستمبر تا 29 ستمبر عطارد کی رجعت کے دنوں میں مالی معاملات میں محتاط رہیں۔ اخراجات کو کنٹرول کرنا مشکل ہوگا۔ آپکا کوئی بھی غلط فیصلہ آپکی معاشی صورتحال کیلئے تباہ کن ہوسکتا ہے۔ اور نہ ہی ان دنوں کسی بھی قسم کا مالی معاہدہ کریں وگرنہ کامیابی مشکوک رہے گی۔ اگست میں شرف عطارد آپکو مالی مشکلات سے نکلنے میں مدد دے گا۔ اور بعدازاں 31 اکتوبر کو اوج عطارد عین اسوقت ہو رہا ہے جبکہ زحل آپکا خانہ مال چھوڑ چکا ہوگا۔ یہ یقینی طور پر آپکے لئے امداد الٰہی ثابت ہوگا۔ اب مالی معاملات کا ازسرنو جائزہ لے کر اپنے پروگرام ترتیب دیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ گزشتہ سطور میں آپکو بتایا جاچکا ہے آپ زحل کی نحوست کے تیسرے اور آخری دور سے گذر رہے ہیں۔ اپنے اخراجات کو ہر ممکن کم کرنے کی کوشش کریں 17 مئی تک زحل کی رجعت آپکو بحران سے دوچار کر رہی ہے اس سلسلہ میں قرض لینا آپکے لئے قطعی مناسب نہ ہوگا اور آپکے لئے خوشی کی بات یہ ہے کہ آپکا یہ بحرانی دور 29 اکتوبر 2009ء کو ختم ہوجائیگا۔ مشتری آپکے بیت الزوج میں آکر آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری لا رہا ہے۔ مگر امسال یہیں پر دو گرہن بالترتیب 26 جنوری اور 6 اگست کو لگنے سے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں اتار چڑھاؤ آسکتا ہے۔ 30 جنوری کو شرف زہرہ ہونے سے آپ سماجی تقریبات میں حصہ لے رہے ہیں، بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات انتہائی خوشگوار چل رہے ہیں آپکا کوئی قریبی عزیز آپکو کیریئر روزگار کی بہتری میں معاون ہوگا۔ 2 فروری کا شرف مریخ آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کردیگا۔ آپ گھریلو ماحول پرسکون ہونے سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ آپ مذہبی تقریبات میں انتہائی جوش وخروش سے حصہ لے رہے ہیں 9 فروری کو طالع میں گرہن لگے گا۔ کسی تہمت سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہوگا۔ عطارد آپکے خانہ مال کا حاکم ہے دوستوں سے وابستہ مالی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی آپ مالی بحران کا شکار ہوسکتے ہیں۔ 8 اپریل کو آپ کے برج کا حاکم شمس شرفیاب ہونے سے آپ کی عزت وقار میں اضافہ ہوگا۔ زیر تعلیم اسد افراد ان دنوں اعلیٰ تعلیم کیلئے ویزا اپلائی کرسکتے ہیں آپ ایک بار پھر مذہبی معاملات میں مشغول ہونگے۔ وہ اسد افراد جو کسی بھی طرح قانونی معاملات میں الجھے ہوئے ہیں یہ وقت ان کیلئے اپنے قانونی معاملات سلجھانے میں معاون ثابت ہوگا۔ 7 جولائی کو چاند گرہن لگنے سے آپکی صحت متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا۔ دوسری طرف یہ گرہن آپکے دشمنوں کیلئے بھاری پڑے گا۔ 12 جولائی کو بارہویں گھر اوج شمس آپکے خلاف خفیہ دشمنی کا آغاز ثابت ہوگا۔ دوسری طرف پروردگار کے کرم سے آپکی عزت میں بھی اضافہ ہورہا ہے۔ بارہویں گھر کے منصوبات بہت زیادہ ہیں بہر حال صدقہ اور نماز سے غفلت نہ کریں۔ 27 جولائی کو زہرہ اوج پذیر رہے گا۔ عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات میں بہتری آرہی ہے آپکا کوئی عزیز آپکے کیریئر روزگار میں بہتری کیلئے معاونت کرے گا۔ 6 اگست کو بیت الزوج میں گرہن لگنے سے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات متاثر ہونگے 13 اگست کو شرف عطارد ہونے سے آپ مالی معاملات میں آسودگی محسوس کریں گے۔ آپ کی معاشی پوزیشن میں بہتری آئے گی۔ آپکی خواہشات کی تکمیل میں دوست احباب بھرپور تعاون کریں گے۔ 30 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط ہوگا۔ عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں محتاط رہیں غلط فہمیوں کو مابین جگہ نہ دیں ورنہ حالات قابو سے باہر ہونگے زہرہ کی یہ پوزیشن آپکے کیریئر پر بھی بری طرح اثر انداز ہورہی ہے۔ ان دنوں کاروبار یا نوکری وغیرہ کی تبدیلی سے گریز کریں۔ 31 اکتوبر کو اوج عطارد ہوگا۔ یہ اوج ایسے وقت ہورہا ہے۔ جبکہ زحل آپکے خانہ مال سے جاچکا ہے۔ اور آپکا خانہ مال زحل کی نحوست سے پاک ہے یہ آپکا ٹرننگ پوائنٹ ثابت ہوگا۔ آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ ایکبار پھر آپ کے دوست احباب آپکی بھرپور مدد کررہے ہیں۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ ہوگا۔ آپ کیلئے پراپرٹی وغیرہ کی خریداری کی راہ ہموار ہوگی عین ممکن ہے آپ پہلے سے کشادہ اور بہتر گھر شفٹ ہوجائیں 19 دسمبر کو زہرہ حضیض میں ہوگا۔ عزیز واقارب سے جاری مخاصمت ایک بار پھر سر اٹھا رہی ہے محتاط رہیں آپ کا کیریئر ایک بار پھر آندھیوں کی زد میں ہے۔ 31 دسمبر کی رات ایکبار پھر زائچہ کے بارہویں گھر گرہن ہوگا۔ بیرون ملک مقیم افراد کو اپنی ملازمت کی جانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ آپکو اس کے تقریباً اہم مواقع سے آگاہ کردیا گیا ہے ان کے مدنظر اپنے پروگرام ترتیب دے کر آپ اپنے لئے آسانیاں پیدا کرسکتے ہیں اور مشکلات سے بچ سکتے ہیں۔

**وردخاص:** **يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِه** (سورۃ النور آیت نمبر ۳۲) روزانہ ۳۸۶ مرتبہ بعد از نماز فجر یا عشاء ورد کریں بمعہ اول وآخر ۱۷، ۱۷ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO**



**رنگ:** ــــــــ گہرا زرد، پیلا

**عنصر:** ــــــــ خاکی

**جواھر:** ــــــــ گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ

**بہترین شریک حیات:** ــــــــ جدی، ثور

**ناموافق ساتھی:** ــــــــ قوس، حوت، جوزا

**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف

**عدد:** ۵ — 24 Aug to 23 Sep — **حروف:** پ، غ

**اھم نکات:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی آپکو بتایا جاچکا ہے کہ یہ زحل کی نحوست کا دوسرا دور ہے زحل آپکے طالع برج میں بیٹھ کر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے جبکہ زحل کی تیسری نظر آپکے عزیز واقارب اور دسویں نظر آپکے کیریئر کے گھر پر ہے۔ اسطرح یہ آپکے عزیز واقارب اور کیریئر سے متعلقہ معاملات کو بری طرح خرابی سے دوچار کر رہا ہے۔ زحل کی طالع میں موجودگی سے آپکی ذات متنازعہ بن رہی ہے۔ 29 اکتوبر کو زحل آپکے خانہ مال میں چلا جائے گا۔ یہ زحل کا شرفی برج ہے۔ اب اس صورتحال سے صرف وہ سنبلہ افراد فائدہ اٹھا سکیں گے۔ جن کے زائچہ پیدائش میں زحل مثبت پوزیشن کا حامل ہے۔ ان لوگوں پر زحل کا تیسرا دور اُتنا سخت نہ ہوگا۔ ان کی نسبت جن افراد کے زائچہ پیدائش میں زحل منفی پوزیشن کا حامل تھا اُن کو زحل کی پوزیشن اُتنا فائدہ نہ دے گی۔ یہ بات آپ اپنا انفرادی زائچہ بنوا کر چیک کرسکتے ہیں۔

گذشتہ سال مشتری کی منفی حالت بھی آپکو اثر انداز کر رہی ہے۔ اس سال 5 جنوری کو مشتری ہبوطی کیفیت ختم کر کے فرح کی حالت میں آپ کے چھٹے گھر آجائے گا۔ گذشتہ سال سے جاری شراکتی و ازدواجی خراب معاملات اور بچوں کے سلسلہ میں جاری پریشانیوں کا خاتمہ ہوگا۔ امسال آپکے زائچہ کے پانچویں، چھٹے، گیارہویں اور بارہویں گھر قمری و شمسی گرہن ہونگے۔

**[illegible]** آپکی صحت کی خرابی کے کئی ایک عوامل ہیں آپکے بیت الصحت کا حاکم زحل کئی سال سے نحس حالت میں ہے۔ دوسرا یہیں پر سارا سال راہو موجود رہا ہے اور امسال بھی آپکو ان دونوں مسائل کا سامنا رہے گا۔ راہو اگست اور زحل نومبر کے آغاز تک اپنی پوزیشن برقرار رکھتے ہوئے آپکی صحت پر منفی اثرات مرتب کرتے رہیں گے۔ اسکے علاوہ امسال آپکی صحت کے گھر 26 جنوری اور 6 اگست کو گرہن لگیں گے۔ اسطرح آپکی صحت پر مزید منفی اثرات مرتب ہونگے۔ راہو کی موجودگی کی وجہ سے آپ پیچیدہ قسم کے امراض میں مبتلا ہو رہے ہیں۔ گذشتہ سال کی طرح امسال بھی دشمنوں کی جانب سے آپکی صحت متاثر کرنے کیلئے سحر جادو کا سہارا لیا جا رہا ہے۔ 5 جنوری کو یعنی سال کے ابتداء ہی سے مشتری آپکے چھٹے گھر میں آجائے گا۔ مشتری کی سعادت سے گو کہ آپ بھرپور مستفید نہ ہو سکیں گے بہرحال یہ راہو اور زحل کے اثرات میں کمی کا باعث ہوگا۔

**سماجی [illegible]** سماجی تعلقات کے حوالے سے آپکا گذشتہ سال کسی بھی طور بہتر نہ تھا آپکے طالع میں زحل کی موجودگی نے آپکی شخصیت کو بری طرح متاثر کیا ہے۔ یہ وہ وقت ہے جس میں اپنے پرائے سب ساتھ چھوڑ جاتے ہیں انسان خود کو انتہائی اکیلا محسوس کرتا ہے۔ درحقیقت یہ نظام قدرت ہے قدرت کے اشاروں کو سمجھئے جب کوئی بھی آپ کا ساتھ نہ دے تو بھی پروردگار عالم موجود ہے اور خالق اکبر مشکل ترین وقت میں بھی آپکا ساتھ نہیں چھوڑتا خلوص دل سے اُسکے سامنے عاجزی کیجئے مالک آپکو کبھی بھی عاجز نہیں ہونے دے گا۔ امسال بھی حالات آخر اکتوبر تک آپکے مخالف رہیں گے۔ شروع سال تا 17 مئی زحل رجعت پذیر رہے گا۔ یہ وقت انتہائی سوجھ بوجھ اور بردباری سے کام لینے کا ہے اپنی سوچ کو مثبت رکھیں اور گفتگو میں احتیاط برتیں فروری میں بیت الاقرباء کا حاکم شرفیاب ہوگا۔ عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات اسوقت نقطہ عروج پر ہونگے۔ وسط مارچ میں آپکا اپنا حاکم ہبوط پذیر ہوگا۔ آپ ڈپریشن میں مبتلا ہو رہے ہیں ان دنوں سماجی تقریبات سے گریز کریں ورنہ آپکی سماجی حیثیت متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ سال کا باقی عرصہ اگست تا اکتوبر میں آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ بیت الاقرباء کا حاکم مریخ ہبوط پذیر ہونے سے مابین اختلافات پیدا ہونگے۔ دوسری طرف آپکا اپنا حاکم عطارد اگست میں شرفیاب اور آخر اکتوبر میں اوج پذیر ہونگے۔ آپکی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال مشتری کی نحس پوزیشن نے آپکو بری طرح متاثر کیا ہے۔ کیونکہ مشتری آپکے چوتھے ساتویں کا حاکم ہے اور پانچویں میں ہبوط پذیر رہا ہے اس طرح آپکے زائچہ کے تین گھر مشتری کی نحس پوزیشن سے متاثر ہوئے ہیں بالخصوص آپکا پانچواں گھر یعنی بیت الاولاد کیونکہ یہیں مشتری کو ہبوط ہوا اسطرح گذشتہ سال آپکو بچوں کے حوالے سے خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا جبکہ زحل آپکے بچوں سے متعلقہ معاملات کا حاکم ستارہ ہے گذشتہ کئی سال سے منفی پوزیشن کا حامل چلا آرہا ہے۔ امسال بھی 29 اکتوبر تک زحل کی منفی پوزیشن آپکو بچوں کی جانب سے پریشان رکھے گی البتہ بعد از اکتوبر زحل کو شرفی گھر چلے جانے سے آپکی مشکلات کا خاتمہ ہو جائے گا۔ دوسری طرف مشتری بھی 5 جنوری سے اپنی پوزیشن تبدیل کر لے گا۔ اس طرح بہرحال آپکے مسائل گذشتہ سال کی نسبت کم ہی ہونگے۔ انعامی بانڈ اور لاٹری وغیرہ کے شائق حضرات کیلئے بعد از اکتوبر قسمت آزمائی کرنا بہتر ہوگا۔ اس سے قبل نقصان کا اندیشہ ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** وہ سنبلہ بچے جو ابتدائی تعلیمی مدارج طے کر رہے ہیں اُن کیلئے سال کی ابتداء ہی بہترین رہے گی البتہ اگست تا اکتوبر آپکو مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ یہ سال کا اہم ترین دور ہے اپنی پڑھائی پر بھرپور توجہ دیں وہ سنبلہ افراد جو اعلیٰ تعلیمات کے حصول میں کوشاں ہیں اُن کیلئے اس سال کا زیادہ تر عرصہ بہترین رہے گا۔ البتہ اکتوبر کے بعد آپکو ارتکاز کی کمی اور مدارس میں توجہ کی کمی کی شکایت ہوگی۔ زائچوں کے آغاز میں دی گئی دعائے ردِ نحوست سیارگان روزانہ ■ مرتبہ اپنا ورد رکھیں انشاء اللہ ستاروں کے نحس کردار کو معطل پائیں گے۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ سال کی ابتداء میں ہی ■ جنوری کو بیت السفر کا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے پروردگار کا کرم ہوگا۔ آپکے لئے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہوگی ہے اعلیٰ تعلیم، دینی تعلیمات، عمرہ زیارات مقدسہ کے لیے یہ وقت بہترین ثابت ہوگا۔ مگر کاروباری معاملات میں معاون نہ ہوگا۔ اسکے بعد جولائی میں اوج زہرہ ہونے سے قدرت آپکو ایک موقع اور فراہم کر رہی ہے۔ یہ وقت بھی آپکے بیرون ملک سفر کے حوالہ سے مثبت ثمرات کا حامل ہوگا۔ کاروباری معاملات کیلئے اختیار کئے گئے سفر انشاء اللہ آپکو کامیابی سے ہمکنار کر دیں گے۔ ستمبر، اکتوبر اور دسمبر کے مہینوں میں آپکے لئے بیرون ملک سفر ممکن نہ ہوگا۔ نہ ہی ان دنوں ویزا اپلائی کریں ورنہ مایوسی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ امسال یوں تو آپکے نزدیکی سفر کے کئی مواقع بن رہے ہیں مگر زحل کی تیسری نظر کی وجہ سے آپکو رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔ وہ افراد جنکے کاروبار کا دارومدار سفر پر ہے۔ وہ لوگ زحل کی نحوست کا روحانی تدارک کر کے بہتری لا سکتے ہیں۔

**منگنی وشادی:** گذشتہ سارا سال شادی کے حوالے سے مناسب نہ تھا اکثر سنبلہ افراد کی شادیاں تاحال التواء کا شکار ہیں اور جن افراد نے با امر مجبوری

شادیاں کی تھیں وہ بھی تا حال مشکلات سے دوچار ہیں۔امسال قدرت آپ پر خاص مہربان نظر آرہی ہے یہ سارا سال منگنی شادی کے حوالے سے بہترین ہے بلکہ خوش آئند بات یہ ہے کہ امسال کی گئی منگنی شادیاں بہترین ثمرات کی حامل ہونگی البتہ بسند کی شادی سے امسال بھی گریز کرنا بہتر ہوگا۔ 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری کی رجعت کے دنوں میں بغیر صدقہ دیئے تقریبات منعقد کرنے سے گریز کریں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** زحل 2 ستمبر 2007ء سے آپکے طالع میں بیٹھ کر آپکے دسویں گھر پر ناظر ہے۔جو کہ آپکی معیشت کیریئر اور روزگار سے منسوب ہے۔آپ اس تمام عرصہ میں اپنے کیریئر روزگار کی جانب سے انتہائی پریشان رہے ہیں اکثر سنبلہ افراد کو اپنی جاب وغیرہ سے ہاتھ دھونے پڑے ہیں اپنا کاروبار کرنے والے افراد بھی گذشتہ سال قرض لینے پر مجبور ہوئے امسال بھی آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ گو کہ زحل 29 اکتوبر تک اپنی پوزیشن برقرار رکھتے ہوئے آپ کے کاروبار پر نحس اثرات مرتب کرتا رہیگا۔ مگر دوسرے ستارے بھی اپنے اثرات منتقل کرتے رہیں گے۔جنوری اور جولائی میں خانہ مال کا حاکم بہترین پوزیشن کا حامل ہونے سے آپ قدرے کشائش محسوس کریں گے۔ اگست اور آخر اکتوبر میں کیریئر کا حاکم عطارد بالترتیب شرف اور اوج کی پوزیشن کا حامل ہوئے آپ کے کیریئر کو ترقی راہ پر گامزن کردے گا۔بالخصوص اوج عطارد ایسے وقت ہوگا۔جبکہ زحل کی دسویں نظر ختم ہو چکی ہوگی یہ وقت اپنے کاروبار کا از سر نو جائزہ لے کر آگے بڑھنے کا ہے پروردگار کے اس کرم سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپکو گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے آپ زحل کے دوسرے نحس دور سے گذر رہے ہیں یہ دور اس حوالے سے خاصہ بدتر ہوتا ہے۔کہ انسان کے اپنے پرائے دوست احباب اُسکا ساتھ چھوڑ جاتے ہیں۔ گو کہ ساڑھ ستی کا دور انتہائی برا دور ہوتا ہے۔مگر یہ آپکو زمانے کی حقیقتوں سے روشناس کرواتا ہے۔دنیا اپنے اصل روپ میں اسوقت آپکے سامنے ہے بہرحال آپکا یہ سال گذشتہ سال کی نسبت بہتر ہی نظر آتا ہے۔ مشتری جو کہ گذشتہ سال ہبوطی کیفیت کا حامل ہو کر آپ پر نحس اثرات مرتب کر رہا تھا امسال 5 جنوری کو پوزیشن تبدیل کر کے آپکے چھٹے گھر سعد حالت میں آجانے سے آپکے معاملات میں یقینی بہتری آئے گی۔ زحل بھی 29 اکتوبر کو آپکا طالع چھوڑ دے گا۔اس سے آپکے ذہنی دباؤ میں کمی آئے گی اور آپکی شخصیت پر موجود زحل کے منفی اثرات میں بھی کمی واقع ہوگی۔10 جنوری کو بارہویں کا حاکم شمس حضیض میں ہونے سے آپکے خفیہ دشمن عارضی طور پر مفلوج ہو جائیں گے۔26 جنوری کو چھٹے گھر شمسی گرہن جہاں آپکے ظاہری دشمنوں پر بھاری پڑ رہا ہے وہیں آپکی صحت پر بھی نحس اثرات مرتب ہونے سے صحت کی خرابی کا اندیشہ موجود ہے۔30 جنوری کو شرف زہرہ ہونے سے آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہوگی۔آپ بیرون ملک سفر اختیار کریں گے۔یہ وقت ویزا اپلائی کرنے کیلئے اس سال کا بہترین وقت ہوگا۔سنبلہ افراد حسب خواہش عمرہ یا زیارات مقدسہ سے فیض یاب ہو سکیں گے۔2 فروری کو شرف مریخ ہوگا۔آپکے اور عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں گرمجوشی آئے گی۔خدانخواستہ اگر مابین کوئی ناراضگی موجود ہے تو اُسکا خاتمہ ہوگا۔آپ تقریبات میں شرکت کریں گے۔تاکہ ساڑھ ستی کی وجہ سے موجود ذہنی دباؤ کا خاتمہ ہو آپکو زوجہ کی جانب سے مالی معاونت میسر آسکتی ہے۔■ فروری کو بارہویں گھر چاند گرہن ہوگا۔آپکے خفیہ دشمن ایکبار پھر مشکلات کا شکار نظر آرہے ہیں۔اگر آپ کہیں سے قرض ملنے کی توقع کر رہے تھے تو وہ پورا ہونا مشکل ہوگی۔17 مارچ کو آپکا اپنا حاکم ستارہ عطارد ہبوط پذیر ہوگا عطارد آپکے کیریئر کا بھی حاکم ستارہ ہے۔آپ سے اپنے کیریئر روزگار کے بارے میں کوئی غلط فیصلہ ہو سکتا ہے۔محتاط رہیں اور گفتگو میں احتیاط برتیں ورنہ آپکے ذریعہ معاش کو نقصان پہنچ سکتا ہے 8 اپریل کو شمس کا شرف جہاں آپکے خفیہ دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے۔اور وہ آپکے خلاف سازشوں میں تیزی لا رہے ہیں وہیں آپکو غیر متوقع دولت کا حصول ہوگا۔آپ شادی وغیرہ پر اخراجات کر رہے ہیں آپ اپنے اندر نئے سرے سے مشکلات کا ڈٹ کر مقابلہ کرنے کا حوصلہ پیدا کر رہے ہیں۔7 جولائی کو بیت الاولاد میں گرہن لگنے سے بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔آپکے پرسنل الفیر ز وغیرہ منقطع ہو جائیں گے۔جو کہ آپ کیلئے بالکل غیر متوقع ہوگا۔12 جولائی اوج شمس ہوگا۔آپکے خلاف ریشہ دوانیوں میں ایکبار پھر اضافہ ہوگا۔دوسری طرف آپکو دوستوں کی بھرپور امداد مل رہی ہے۔آپکے حوصلے بلند ہیں۔22 جولائی کو شمسی گرہن ہونے سے دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی۔آپکو دشمنوں پر برتری حاصل ہوگی۔27 جولائی کو اوج زہرہ آپکی مالی پوزیشن میں استحکام لائے گا۔آپ مذہبی معاملات میں زور شور سے حصہ لے رہے ہیں۔ عین ممکن ہے۔ان دنوں آپکو بیرون ملک سفر کرنا پڑے۔جولائی کا مہینہ آپکے لئے خاصہ اہم نظر آرہا ہے۔ان مواقع کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اپنے پروگرام ترتیب دینا بہتر ہوگا۔6 اگست کو چھٹے گھر گرہن آپکی صحت ایکبار پھر متاثر ہونے کی نشاندہی ہے۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی سے آپ نحس اثرات سے یقینی طور سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔13 اگست کا شرف عطارد آپکی شخصیت کے گرد جمی دھند کو صاف کردے گا۔آپ واضح طور پر اپنی شخصیت میں بہتری محسوس کریں گے۔ دوسری طرف آپکے کیریئر روزگار میں بہتری آرہی ہے وہ سنبلہ افراد جنکی ترقیاں رکی ہوئی تھیں انشاء اللہ اب متوقع طور پر ترقی پا جائیں گے۔30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہونے سے آپ مالی مشکلات کا شکار ہو سکتے ہیں محتاط رہیں۔اخراجات اور آمدن میں توازن ضروری ہوگا۔12 اکتوبر کو مریخ ہبوط پذیر ہونے سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔محتاط رہیں کسی حادثہ کی وجہ سے آپکو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے۔10 دسمبر کو اوج مریخ ہونے سے۔بہن بھائیوں کے

ساتھ جاری تنازعات ختم ہوجائیں گے۔ آپ کافی پرسکون نظر آ رہے ہیں۔ 19 دسمبر کا حضیض زہرہ آپکو ایک بار پھر مالی مشکلات سے دوچار کردے گا۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء 191 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 11،11 بار درود پاک

**اَللّٰھُمَّ افْتَحْ اَبْوَابَ فَتْحِكَ لِيْ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ ■**

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش اور بروز بدھ 500 گرام سبز مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں۔

**برج:** میزان — **LIBRA**

**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ 21 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** سال 2008ء آپکے لئے نئے تجربات اور حقیقتوں سے روشناسی کا سال تھا۔ جیسا کہ گذشتہ سال بھی آپکو بتایا گیا تھا۔ کہ آپ 2 ستمبر 2007ء سے نحس اکبر ستارہ زحل کی نحوست کے ساڑھے سات سالہ دور کا شکار ہو چکے ہیں معلمِ زمانہ ستارہ آپکو زندگی کی حقیقتوں اور انسان کی بے ثباتی سے روشناس کراتے ہوئے زندگی کو نئے ڈھنگ سے گزارنے کے اسلوب سے آگاہی دے گا۔ بلکہ گذشتہ سال کے حالات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے یہ کہا جاسکتا ہے ابتدائی اسباق سے آپ روشناس ہو چکے ہونگے۔ زحل گذشتہ سال آپکے بیت الاعداء میں رہتے ہوئے آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا آغاز کر چکا ہے۔ آپکو کئی لوگوں کی دشمنی سے واسطہ پڑا ہے۔ ابھی تو یہ ابتداء تھی یہ سال آپکے لئے مزید سختیوں کا سال ہوگا۔ گذشتہ سال آپکو عزیز و اقارب اور صحت کے شدید مسائل کا سامنا رہا ہے۔ امسال انشاءاللہ اس حوالے سے بہتری آئے گی۔ امسال لگنے والے کثیر التعداد گرہن آپ کے خانگی معاملات بچوں، کیریئر روزگار اور دوستوں کے معاملات میں رخنہ انداز ہونگے۔ قدرت جہاں مصائب میں مبتلا کرتی ہے وہیں سسٹم چلتا رکھنے کیلئے بہتری کے اسباب بھی ساتھ ہی ساتھ مہیا کرتی ہے۔ امسال باقی سیارگان آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں۔ آیئے انکا جائزہ لیتے ہیں۔

**صحت:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں ذکر کیا گیا ہے۔ گذشتہ سال آپکی صحت بری طرح متاثر ہوئی ہے ایسا دراصل آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری کے ہبوطی گھر ہونے کی وجہ سے تھا۔ امسال 5 جنوری کو مشتری کے ہبوطی گھر سے نکل جانے کی وجہ سے آپکی صحت پر موجود نحس اثرات کا خاتمہ ہوجائے گا۔ مشتری 13 ماہ کے لیے فرح کے گھر آجانے سے آپکی صحت پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ آپ انتہائی تیزی کے ساتھ روبہ صحت ہیں اس طرح یہ سال آپکی صحت کے حوالے سے بہترین ہوگا۔ البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری کی رجعت کے دنوں میں احتیاط لازم ہو گی۔ دوسری طرف زحل آپکے بیت الصحت کو مقابلے کی نظر سے دیکھ رہا ہے۔ صحت کی جانب سے کسی قسم کی خود غرضی نہ کرنا بہتر ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال آپکے سماجی تعلقات مشتری، مریخ اور زہرہ کے ہبوط اور بارہویں گھر زحل کی موجودگی کی وجہ سے متاثر ہوئے ہیں۔ امسال بھی زحل آپکے بارہویں گھر رہتے ہوئے دشمنوں کو آپکے خلاف ریشہ دوانیوں پر اُکساتا رہے گا۔ یہ سلسلہ 29 اکتوبر تک جاری رہے گا۔ جنوری میں آپکا اپنا حاکم ستارہ زہرہ شرفیاب ہونے سے آپکے وقار میں اضافہ ہوگا۔ آپکا اعتماد بحال ہو رہا ہے۔ آپ سماجی تقریبات کی رونق بڑھا رہے ہیں۔ 15 جون تا 13 اکتوبر بیت الاقرباء کا حاکم رجعت پذیر ہونے سے مابین کھچاؤ کی کیفیت رہے گی۔ امسال بیت الاقرباء کا حاکم بہترین پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے بہن بھائیوں اور عزیزوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لاتا رہے گا۔ البتہ اگست تا ستمبر مریخ آپکے کیریئر پر نحس اثرات مرتب کرے گا۔ مریخ کی اس پوزیشن سے آپکا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے ان دنوں احتیاط سے کام لیں۔ اسی دوران آخر ستمبر میں زہرہ کا ہبوط ہوگا۔ ان دنوں بحث مباحثہ سے گریز کریں محتاط رہیں آپ کسی تہمت کی زد میں آسکتے ہیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ کئی سال سے آپکے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل منفی پوزیشن کا حامل چلا آرہا ہے۔ اس کے علاوہ راہو بھی آپکے بیت الاولاد میں رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ اس طرح آپ کو وقفے وقفے سے بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا رہتا ہے۔ یہ سلسلہ ابھی اگست تک راہو اور آخر اکتوبر تک زحل کے پوزیشن بدلنے تک چلے گا مگر اس سال آپکے نحس اثرات کم سے کم نقصان پہنچائیں گے کیونکہ 5 جنوری سے سعد اکبر مشتری آپ کے پانچویں گھر آکر اپنی سعادتوں سے آپکو نوازتے ہوئے زحل اور راہو کی نحوست پر غالب رہے گا۔ میزان کے وہ افراد جو تا حال نعمتِ اولاد سے محروم ہیں امسال انشاءاللہ صاحبِ اولاد ہونگے۔ یہ سال گذشتہ محرومیوں کا ازالہ کردے گا۔ انعامی بانڈ و لاٹری وغیرہ کے شائق افراد کا امسال کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے مگر صحیح وقت کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا۔

**شراکتی ■ ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال مریخ کے ہبوط نے آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات کو خاصہ متاثر کیا ہے۔ امسال ابتداء سے ہی آپکے بیت الزوج کا حاکم مریخ شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے ازدواجی تعلقات میں انتہائی گرمجوشی لا رہا ہے۔ آپ اپنی ازدواجی زندگی سے کافی مسرور نظر آ رہے ہیں۔

آپ کو شراکت داری کی آفر ہو رہی ہے یہ اس کا شراکت داری کے حوالے سے آئیڈیل وقت ہوگا۔مارچ میں تحویل آفتاب اور اپریل میں شرف آفتاب بھی آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں مزید بہتری کا باعث ہونگے اگست ستمبر اور اکتوبر میں مریخ ہوطی گھر رہتے ہوئے آپکے ازدواجی وشراکتی معاملات پر انتہائی نحس اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ان مہینوں میں آپکو انتہائی تدبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔آپ کی ازدواجی زندگی تلخیوں کا شکار ہو رہی ہے محتاط رہیں وگرنہ آپکے مابین علیحدگی ہو جائے گی۔آپ شراکتی معاہدے منسوخ کرنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں۔ان مہینوں میں نئے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں۔دسمبر میں مریخ اوج یافتہ ہو کر آپکے معاملات میں بہتری کے اسباب بنائے گا۔آپ معاملات کا از سر نو جائزہ لے کر نئے فیصلے کریں گے۔

**تعلیمی کیرئیر:** یہ سال ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے کے والے بچوں کیلئے انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا۔آپکو بہترین تعلیمی ماحول میسر آ رہا ہے البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر آپکو تعلیم پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے میزان افراد کے لئے یہ سال ملے جلے حالات کا حامل ہو گا۔مارچ میں آپکو ذہنی یکسوئی برقرار رکھنا مشکل ہوگا۔آپکے اساتذہ کے ساتھ آپکے تعلقات ذہنی ہم آہنگی نہ ہونے سے ابتری کا شکار ہونگے البتہ اگست اور اکتوبر، نومبر میں آپکو بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔آپ روزانہ بعد از فجر یا عشاء سورۃ العمران کی ایک تسبیح اپنے معمولات میں شامل کرلیں بہترین ثابت ہوگی۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکو بیرون ملک سفر اختیار کرنے میں ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔زحل کی دسویں نظر آپکے بیرون ملک سفر میں رکاوٹوں کا باعث ہے مارچ میں نویں کا حاکم عطارد ہبوط پذیر ہو کر آپکے راستے میں مزید روڑے اٹکا رہا ہے۔ان دنوں اگر بامر مجبوری سفر کرنا پڑ جائے تو جعلی یا غیر قانونی دستاویزات پر ہرگز سفر نہ کریں وگرنہ مشکلات میں گرفتار ہونگے اگست میں حالات آپکے موافق ہونگے۔اس مہینے حج وزیارات و اعلیٰ تعلیم کیلئے ابلاغی کرنا یا سفر کرنا بہترین ہوگا۔البتہ ان دنوں کیرئیر روزگار کے حوالے سے اختیار کیے گئے سفر نتیجہ خیز ثابت نہ ہونگے آخر اکتوبر میں قدرت آپکے لئے ایک بار پھر مہربان ہوگی اسوقت کیرئیر کیلئے سفر اختیار کرنا انتہائی سودمند ثابت ہوگا۔

**منگنی وشادی:** گو کہ اگست تک راہو اور اکتوبر تک زحل آپکی منگنی کے حوالے سے سعد اثرات کے حامل نہ ہونگے مگر مشتری کی سعادت آپکی منگنی وغیرہ میں حائل رکاوٹوں پر بھاری رہے گی۔اس سال کی گئی شادیاں سعادتوں سے بھرپور رہیں گی البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر مشتری سے متعلقہ صدقات ادا کیے بغیر ہرگز تقریبات کا انعقاد نہ کریں۔جنوری فروری میں آپکے بیت الزوج کا حاکم شرفی گھر رہتے ہوئے آپکی رکی ہوئی شادیاں بھی انجام پذیر کروانے میں معاون ہوگا۔شادی نکاح کے لئے یہ اس سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا۔مارچ میں تحویل آفتاب اور اپریل میں شرف آفتاب بھی شادی کیلئے انتہائی سعد اوقات ثابت ہونگے۔اگست، ستمبر، اکتوبر ان تین ماہ میں بیت الزوج ہبوطی گھر ہوگا۔ان دنوں قطعی طور پر نکاح شادی وغیرہ سے گریز کریں۔اس دوران کی گئی شادیاں بعد ازاں اختلافات کا شکار ہونگی۔دسمبر میں ایک بار پھر شادی کیلئے حالات سازگار ہونگے۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** اس سال بھی آپکو گذشتہ سال کی طرح ملے جلے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔اس سال بالترتیب 9 فروری، 7 جولائی، 8 اگست اور 31 دسمبر کو ہونے والے گرہن آپکے کیرئیر کو متاثر کرنے کا باعث ہونگے۔ان سے بچاؤ کیلئے صدقہ اور نماز کی ادائیگی کو یقینی بنائیں آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کے کیرئیر کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ شرف یافتہ ہو کر آپکے کیرئیر پر سعد اثرات مرتب کرتا رہتا ہے۔مگر جس طرح یہ شرفیاب ہو کر سعد اثرات مرتب کرتا ہے اسی طرح ہبوط پذیر ہو کر نحس اثرات مرتب کرتا ہے ہر ماہ قمر در عقرب میں قمر سے متعلقہ صدقہ دینے سے آپ اپنے کیرئیر کو بھی محفوظ بنا سکتے ہیں۔زحل گذشتہ تقریباً ڈیڑھ سال سے تیسری نظر سے آپکے خانہ مال کو دیکھ رہا ہے۔آپ کو مالی بحران کا شکار کر رہا ہے۔زحل کی نحوست کے کا روحانی تدارک کر کے آپ اپنے مالی معاملات میں بہتری لا سکتے ہیں۔اس سال آپ کے کیرئیر کیلئے مشکل ترین وقت اگست تا اکتوبر کا عرصہ ہوگا۔آپ کے خانہ مال کا حاکم آپکے کیرئیر کے گھر ہبوطی کیفیت کا حامل ہوتے ہوئے انتہائی نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔آپکا مالی بحران شدت اختیار کر جائے گا۔اس صورتحال سے کم سرمائے والے لوگ سخت متاثر ہونگے۔آپ قرض لے کر اپنی معاشی پوزیشن کو برقرار رکھ رہے ہیں۔نومبر دسمبر میں آپ کو دوستوں کی جانب سے بھرپور مالی معاونت میسر آئے گی۔اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی روزگار کے معاملے میں آپکو محتاط رویہ اختیار کرنا ہوگا۔

**خصوصی احتیاطات** یہ سال اپنے دامن میں آپ کے ملے جلے حالات لے کر آیا ہے۔آپ ساڑھ ستی کے پہلے دور سے گذر رہے ہیں۔زحل کی سختی گذشتہ سال کی نسبت اس سال زیادہ ہوگی جہاں زحل کی تیسری نظر آپکو مالی تنگی کا شکار کر رہی ہے وہیں امسال ہونے والا مریخ آپکو مالی آسودگی بھی فراہم کر رہا ہے۔مشتری ہبوطی گھر سے نکل کر آپکے پانچویں گھر حالت فرح میں آ کر آپکو بچوں کے معاملات میں قلبی سکون فراہم کر رہا ہے۔امسال بیت الزوج کا حاکم مریخ ہبوط پذیر ہو کر ایک بار پھر آپکے شراکتی وازدواجی معاملات میں ابتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔10 جنوری کو شمس حضیض میں ہوگا۔والدہ کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے زمین جائیداد کی خرید وفروخت کرنا پڑ سکتی ہے۔جبکہ اسوقت یہ قطعی مناسب نہ ہوگا۔26 جنوری کا گرہن آپکو بچوں کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے۔مشتری کی پانچویں گھر موجودگی سے آپ اضافی آمدن کے بارے سوچ رہے تھے۔آپکا منصوبہ

کھٹائی میں پڑسکتا ہے۔ 30 جنوری کو زہرہ شرفیاب ہوگا۔ یہ آپکے طالع اور آٹھویں گھر کا حاکم ہے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ آپکو سسرال یا زوجہ کی جانب سے مالی مدد مل سکتی ہے۔ آپ کا اعتماد بحال ہورہا ہے۔ 9 فروری کو گرہن ہونے سے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ دوستوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں 2 فروری کو خانہ مال کا حاکم شرفیاب ہوگا۔ آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے۔ زمین جائیداد کا حصول ممکن ہوگا۔ بالخصوص وہ افراد جو کسی بھی طرح زرعی مشینری یا اُس سے متعلقہ سامان کا کاروبار کررہے ہیں خاصہ منافع کما سکیں گے۔ غیر شادی شدہ میزان افراد کی شادی ممکن ہوگی۔ اور یہ بہترین وقت ہوگا۔ 17 مارچ کو عطارد کا ہبوط ہوگا۔ آپ کے طویل سفر کا کوئی پروگرام منسوخ ہوسکتا ہے۔ اگر بالغرض سفر کریں تو سفری دستاویزات کو سفر سے پہلے ضرور چیک کرلیں۔ ان دنوں جعلی یا غیر قانونی دستاویزات پر ہرگز سفر نہ کریں۔ 8 اپریل کو شرف شمس ہونے سے آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر آئے گا۔ عین ممکن ہے کوئی دوست آپکو شراکت داری کی آفر کرے آپ شراکت داری میں کاروبار کررہے ہیں۔ 7 جولائی کو بیت الارض میں گرہن ہوگا۔ آپ کے خانگی معاملات متاثر ہونگے۔ آپ کے کیرئیر اور روزگار بھی نحوست کی زد میں آئیں گے۔ 12 جولائی کو کیرئیر کے گھر اوج شمس ہوگا۔ کیرئیر روزگار کے حوالے سے جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ آپکا کوئی دوست آپکا بہترین معاون ثابت ہوگا۔ 22 جولائی کو ہونے والا شمسی گرہن آپکے روزگار کو متاثر کرسکتا ہے۔ معاملات آپکی خواہشات کے برخلاف ہونگے احتیاط لازم ہوگی۔ 27 جولائی کو زہرہ اوج پذیر ہونے سے آپکی شخصیت ایک بار پھر نمایاں ہورہی ہے۔ آپ کا وقار بلند ہوگا۔ 6 اگست کو ہونے والا چاند گرہن آپکی اضافی آمدن کے اسباب کو مسدود کررہا ہے۔ آپکا کیرئیر متاثر ہونے کے خطرات موجود ہیں آپ کے پرسنل افیئرز وغیرہ منقطع ہوسکتے ہیں بچوں کے حوالے سے بھی آپ کو مشکلات کا سامنا ہوگا۔ بالخصوص دلو کی حاملہ خواتین کیلئے یہ وقت قطعی طور پر محتاط رہنے کا ہے۔ 13 اگست کا عطارد شرفیاب ہوکر آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کردیگا آپ مذہبی تقریبات میں شرکت کررہے ہیں آپ بڑے اور صاحب علم لوگوں کی صحبت اختیار کررہے ہیں۔ حج وزیارات مقدسہ پر روانگی یا اس سلسلہ میں اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ اسکے علاوہ سب سے اہم بات یہ ہوگی کہ آپکے دشمن ایک بار پھر مضبوط ہوکر سر اُٹھا رہے ہیں۔ اب آپکے کچھ اپنے بھی ان کی مدد کررہے ہیں۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہونے سے آپکی شخصیت متنازعہ ہوسکتی ہے آپ پر کوئی الزام تراشیاں کررہا ہے آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں آپکے شراکتی امور مالی مسائل سے دوچار ہونگے۔ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط ہوگا۔ درحقیقت مریخ اگست سے آپکے کیرئیر روزگار پر دباؤ بڑھا کر آپکو خدشات سے دوچار کررہا تھا اب مریخ کے ہبوط نے آپکو شدید معاشی بحران سے دوچار کردیا ہے۔ میزان کے وہ افراد جو کسی بھی حوالے سے ملازم پیشہ ہیں اُن کے لئے یہ وقت انتہائی کڑا ثابت ہوگا۔ آپ کو اپنی نوکری سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے۔ پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے۔ 31 اکتوبر کو اوج عطارد آپکو ایک بار پھر مذہبی معاملات کی طرف متوجہ کررہا ہے۔ مذہبی معاملات میں شراکت آپکی عزت وتوقیر میں اضافے کا باعث ہوگی۔ دوسری طرف یہی اوج آپکو بہترین سوجھ بوجھ سے کام لینے کا موقع دے گا آپکو مالی بحران پر قابو پانے میں آسانی ہوگی۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ آپکے کیرئیر پر چھائے بادلوں کے چھٹ جانے کی نشاندہی ہے۔ آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے اور آپکے دوست آپکی معاونت میں پیش پیش ہیں اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ مگر ابھی اس سال کچھ اور امتحان بھی آپکے منتظر ہیں۔ 19 دسمبر کو زہرہ حضیض میں رہتے ہوئے آپکے عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات میں کشیدگی پیدا کردے گا۔ تو 31 دسمبر کی رات ہونے والا گرہن آپکے کیرئیر روزگار کو متاثر کرنے کا باعث ہوگا۔ آپکو امسال ہونے والے چیدہ چیدہ مواقع سے آگاہ کردیا گیا ہے۔ ان کو پیش نظر رکھتے ہوئے اپنے پروگرام ترتیب دینے سے آپ متوقع طور پر کئی مسائل کا شکار ہونے سے بچ سکتے ہیں آپ ساڑھ ستی سے گذر رہے ہیں یہ انتہائی برا وقت ہوتا ہے ساڑھ ستی سے بچاؤ کا روحانی تدارک ضرور کریں۔ اب پروردگار کے آگے جھکنا ہی آپ کو مصائب سے چھٹکارا دلا سکتا ہے۔

**وردِ خاص:** روزانہ ہر نماز کے بعد 9 مرتبہ دعائے ردِ نحوست سیارگان ورد کرنا اپنا معمول رکھیں۔ دعائے ردِ نحوست صدائے کواکب کے پہلے صفحہ پر دی جارہی ہے۔

**صدقہ:** بروز جمعہ کم از کم 600 گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔

بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج: عقرب SCORPIO**

**رنگ:** نیلا، سرخ

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، عقیق، موتی

**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان

**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

Oct to 22

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپکو مشتری کی منفی پوزیشن کی وجہ سے روپے پیسے، عزیز واقارب اور بچوں کی جانب سے گاہے بگاہے پریشانیوں سے واسطہ پڑتا رہا ہے۔ اس کے علاوہ زحل گذشتہ سالوں سے آپکی خواہشات کی تکمیل کی راہ میں حائل ہے گذشتہ سال آپکا اپنا حاکم ستارہ مریخ بھی ہبوط پذیر ہوکر آپکی مشکلات میں اضافے کا باعث رہا ہے۔ امسال حالات کافی حد تک آپکے موافق ہونگے مشتری

سال کی ابتداء سے ہی آپکے زائچہ کے چوتھے گھر رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کر رہا ہے۔ آپکے برج کا حاکم مریخ امسال شرف وہبوط دونوں کیفیات کا حامل ہوتے ہوئے مختلف اوقات میں آپ پر سعد ونحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ امسال ہونے والے گرہن بھی خاصی اہمیت کے حامل ہونگے ان سے چشم پوشی نقصان کا باعث ہو گی۔ باقی سیارگان شرف وہبوط اور اوج یافتہ ہو کر آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں آپ کے خاص خاص نوعیت کے معاملات کے ساتھ ساتھ اس بات کا بھی تفصیلی جائزہ اگلی سطور میں پیش کیا جا رہا ہے۔

[redacted] آپکی صحت کا حاکم ستارہ مریخ گذشتہ سال ہبوط پذیر ہو کر گذشتہ سال آپ کیلئے خاص مشکلات کا باعث بن چکا ہے۔ امسال جنوری میں ہی صحت کے معاملات میں خوشگوار تبدیلی رونما ہونا شروع ہو جائے گی۔ فروری میں مریخ عین اپنے شرفی درجات سے گذرتے ہوئے آپکی صحت پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے۔ آپ صحت کے حوالے سے کافی مطمئن ہوں گے۔ مارچ اپریل میں پہلے تحویل آفتاب اور پھر شرف شمس ان معاملات میں مزید بہتری کا باعث ہونگے۔ اگست ستمبر اور اکتوبر ان تین ماہ میں مریخ ہبوطی گھر ہونے سے آپکی صحت شدید خطرات سے دوچار ہو سکتی ہے احتیاط سے کام لیں۔ اور صدقہ وغیرہ ضرور دیں آپکے حادثے کا قوی امکان ہے عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانا پڑے پروردگار عالم آپ کو اپنی پناہ میں رکھے بیماریوں میں آپکو شدید بخار، چیچک، مثانے، ہرنیا، ٹائیفائیڈ اور رحم کی بیماریوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ دسمبر میں مریخ اوج پذیر ہوگا۔ صحت کے حوالے سے جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ اب آپ تیزی کے ساتھ رُوبہ صحت رہیں گے۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سماجی تعلقات گذشتہ مشتری کی تیسرے گھر موجودگی کی وجہ سے تقریباً سارا سال خرابی کا شکار رہے ہیں۔ بالخصوص مئی تا اکتوبر کا عرصہ کافی صبر آزما رہا ہے۔ امسال انشاء اللہ حالات بالکل مختلف ہونگے۔ مشتری جنوری کی ابتداء سے ہی اگلے گھر چلا جائے گا۔ عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ جاری اختلافات میں انتہائی کمی واقع ہوگی مکمل بہتری انشاء اللہ آخر اکتوبر زحل کے شرفی گھر چلے جانے سے آئے گی۔ فروری میں مریخ کا شرف آپکی شخصیت میں مزید نکھار پیدا کر دے گا۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کریں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے گرمجوشانہ تعلقات بڑھ رہے ہیں آپ کے حلقہ احباب میں وسعت پیدا ہو رہی ہے۔ محتاط رہیں انہی میں آپکے دشمن بھی پوشیدہ ہیں۔ اگست تا اکتوبر مریخ ہبوطی گھر ہوگا۔ آپ پر قنوطیت سوار ہو رہی ہے گفتگو میں محتاط رہیں اور لڑائی جھگڑے سے تو قطعی گریز کریں وگرنہ آپکا سماجی وقار بری طرح مجروح ہوگا۔ دسمبر میں حالات ایک بار پھر آپکے موافق ہونگے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال آپ مشتری کے ہبوط نے آپکو بچوں کے مسائل سے دوچار کر رکھا ہے۔ امسال انشاءاللہ گذشتہ تکالیف بھول جائیں گے۔ بے اولاد عقرب جوڑوں کیلئے یہ سال نعمت خداوندی سے کم نہ ہوگا۔ امسال انشاءاللہ آپکو اولاد جیسی نعمت میسر آئے گی۔ عقرب افراد اس سال بچوں کی جانب سے کافی آسودگی محسوس کریں گے۔ البتہ 15 جون سے 13 اکتوبر تک کے درمیانی عرصہ میں بچوں کا صدقہ ضرور ادا کریں یہ عرصہ آپکو پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے۔ انعامی سکیموں، بانڈ اور لاٹری وغیرہ کے شائق حضرات کے لئے بھی یہ سال لکی ثابت ہوگا۔ صحیح وقت کا انتخاب آپکو یقینی کامیابی سے ہمکنار کر سکتا ہے۔

**شراکتی [redacted] ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی زہرہ سال کی پہلی سہ ماہی میں شرفیاب ہو کر آپکے شرکتی وازدواجی زندگی پر سعد ترین اثرات مرتب کر رہا ہے 30 جنوری کو زہرہ عین شرفی درجات پر ہوگا۔ آپ نئی شراکت داریاں قائم کر رہے ہیں ان دنوں آپکی ازدواجی زندگی انشاءاللہ خوشیوں سے بھرپور ہوگی۔ 6 مارچ تا 17 اپریل کے عرصہ میں شراکت داریوں سے گریز کریں سابقہ شراکت داریاں ان دنوں شکوک وشبہات کا شکار ہونگی ستمبر میں زہرہ کا ہبوط ہونے سے آپکے مابین اختلافات شدت اختیار کر جائیں گے۔ اب آپکو خاصی احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ وگرنہ نوبت علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے۔ آپکی شراکتی ازدواجی زندگی خطرے میں نظر آ رہی ہے۔ دسمبر میں بیت الزوج کا حاکم حالت حضیض میں ہونے سے آپکی مشکلات میں ایک بار پھر اضافہ ہو جائے گا۔

**تعلیمی کیریئر:** میزان بچوں کیلئے گذشتہ سال تعلیمی حوالے سے کچھ بہتر نہ تھا۔ آپکو اساتذہ اور سکول اکیڈمی کا ماحول ڈسٹرب کرتا رہا ہے۔ امسال آپکو بہترین ماحول میسر ہوگا۔ آپ کو خوشدلی سے اپنے تعلیمی معاملات کو جاری رکھ سکیں گے۔ البتہ 15 جون تا 31 اکتوبر آپکو خصوصی محنت کی ضرورت ہوگی۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے کے والے میزان افراد کیلئے ملے جلے حالات نظر آ رہے ہیں۔ مارچ میں آپ کو ارتکاز کی کمی کی شکایت رہے گی۔ آپ اپنے تعلیمی معیار سے مطمئن نہیں ہیں۔ ان دنوں اگر آپ کسی امتحان سے گذر رہے ہیں۔ یا آپ کو کسی بہتر جگہ داخلے درکار ہیں تو بھی آپکی مشکلات میں اضافہ ہوگا۔ اگست میں حالات قطعی طور پر آپ کے موافق ہوں گے۔ آپ حسب خواہش اداروں کو جوائن کر سکیں گے۔ آپ کو بہترین ماحول میسر آئے گا۔

**سفر:** گذشتہ سال آپ کے نزدیکی سفر تقریباً بند تھے یا سود مند ثابت نہیں ہوئے امسال انشاءاللہ آپ کیلئے نزدیکی سفر کرنا ممکن ہوگا اور اگر آپ چاہتے ہیں کہ یہ سفر آپ کے لئے فائدہ مند ہوں تو سفر سے قبل زحل سے متعلقہ صدقہ ضرور ادا کریں۔ بیرون ملک سفر یا ویزا اپلائی کرنے کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ امسال ہونے والے چار قمری گرہن آپکی راہ میں رکاوٹ ہونگے۔ جو کہ بالترتیب 9 مئی، 7 جولائی، 6 اگست اور 31 دسمبر کو لگیں گے۔ اس کے علاوہ قمر در عقرب میں بمطابق فرمان آئمہ اطہارؑ سفر سے قطعی گریز کریں۔ یہ آپ کیلئے یوں بھی ضروری ہے

کہ آپ کے بیت السفر کا حاکم قمران ایام میں نحس حالت میں ہوتا ہے۔ وسط جولائی میں اعلیٰ تعلیم اور کیریئر روزگار کیلئے اختیار کیئے گئے سفر انتہائی سود مند ہونگے۔ البتہ اگست تا وسط اکتوبر آپ کے بیت السفر میں مریخ نحس حالت میں ہوگا۔ ان دنوں سفر سے قطعی طور پر گریز کریں وگرنہ سوائے پریشانی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**منگنی وشادی:** یہ سال آپکی منگنی اور شادی دونوں حوالوں سے آپ کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔ اکثر عقرب افراد امسال پسند کی شادیاں کروار ہے ہیں۔ 15 جون تا 13 اکتوبر منگنی وغیرہ سے گریز کریں سال کا یہ عرصہ قدرے بہتر نہ ہوگا۔ مشتری کی رجعت خاندانوں کے مابین اختلافات کا باعث بن سکتی ہے۔ جنوری کا آخری عشرہ شادی جیسی تقریبات کے انعقاد کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا۔ زہرہ کا شرف آپکی خوشیوں کو دوبالا کردے گا۔ [illegible] مارچ تا 17 اپریل تقریبات کا انعقاد بہتر نہ ہوگا۔ جولائی میں ایک بار پھر آپکی شادی کیلئے حالات بھرپور موافقت کررہے ہیں بالخصوص آخری عشرہ بہترین ثابت ہوگا البتہ ستمبر کے آخری اور اکتوبر کے پہلے عشرے میں شادی وغیرہ سے قطعی گریز کریں۔ اس دوران کی گئی شادیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی دسمبر کے مہینے میں بھی حالات موافق نہ ہونے سے شادی سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** سال 2008ء آپکی معاشی پوزیشن کے حوالے سے کسی طور بہتر نہ تھا۔ آپ مالی بحران کا شکار ہو چکے ہیں مشتری کے ہبوط نے آپکی اضافی آمدن کے ذرائع کو بھی بری طرح متاثر کیا ہے۔ 2009ء اس حوالے سے خاصا بہتر رہے گا۔ خانہ مال کا حاکم چوتھے گھر حالت فرح میں رہتے ہوئے آپ کو مالی کشائش اور آسودگی سے ہمکنار کر رہا ہے۔ جنوری میں آپکے کیریئر کا حاکم حالت حضیض میں رہتے ہوئے کیریئر روزگار کے حوالے سے آپ کیلئے پریشانیوں کا باعث بن رہا ہے۔ اپریل کا مہینہ آپ کے کیریئر کیلئے بہترین ثمرات کا حامل ہوتے ہوئے آپ کو کیریئر روزگار کے حوالے سے بہترین مواقع اور سازگار ماحول فراہم کر رہا ہے۔ آپ معاشی طور پر مضبوط ہو رہے ہیں۔ بالخصوص سرکاری نیم سرکاری اور بڑے بڑے اداروں کے ملازمین متوقع طور پر ترقی کی منازل طے کر سکیں گے۔ ستمبر اکتوبر کا وسطی عرصہ آپکو انتہائی محتاط روی سے گزارنا ہوگا۔ مالکان اور افسران بالا سے کسی قسم کی مخاصمت آپکے حق میں بہتر نہ ہوگی۔ اسکے علاوہ جولائی کا مہینہ بھی آپ کیلئے مثبت انداز میں خاصہ اہم ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** زحل گذشتہ تقریباً ڈیڑھ سال سے آپ کے گیارہویں گھر موجود رہتے ہوئے آپ کے خانہ مال کو تیسری نظر سے دیکھ رہا ہے۔ اس کی دسویں نظر آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کر رہی ہے۔ گو کہ امسال خانہ مال کا حاکم بہتر پوزیشن میں ہونے سے مالی آسودگی میسر آئے گی۔ مگر زحل کی نظر آپکو متاثر کرسکتی ہے۔ 29 اکتوبر کو زحل آپکے بارہویں گھر آجانے سے آپکی ساڑھ ستی کا آغاز ہوجائے گا۔ یہ زحل کا شرفی گھر ہے۔ یعنی آپکے خفیہ دشمن انتہائی مضبوط ہونگے

اور یہ صورتحال قطعی طور پر آپکی پریشانیوں میں اضافہ کردے گی۔ ایک نظر آپکے باقی سیارگان کی پوزیشن اور اُنکے اثرات پر بھی ڈالتے ہیں۔ 10 جنوری کو کیریئر روزگار کا حاکم شمس حالت حضیض میں رہتے ہوئے آپکے روزگار پر نحس اثرات مرتب کرے گا 26 جنوری کو ہونے والا شمسی گرہن آپ کے کاروبار کے ساتھ ساتھ آپ کے خانگی معاملات کو متاثر کرے گا۔ 30 جنوری کو زہرہ شرفیاب ہوگا۔ زہرہ کا یہ شرف آپ کے شراکتی و ازدواجی معاملات کیلئے انتہائی سعد اثرات کا حامل ہوگا۔ آپ کو نئی شراکت داری کی آفر ہوگی۔ آپکی ازدواجی زندگی خوشیوں سے معمور ہوگی۔ یہ دن آپکی شادی کے حوالے سے بھی بہترین ہونگے۔ مگر ایام عزا کو ملحوظ خاطر رکھنا ضروری ہوگا۔ 2 فروری کو آپکے برج کا حاکم ستارہ مریخ شرفیاب ہو کر آپکے وقار میں بلندی کا باعث ہوگا۔ آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ آپکی شخصیت نمایاں ہو رہی ہے۔ دوسری طرف یہی شرف حاسدوں کو مضبوط کر رہا ہے۔ آپکے خلاف محاذ آرائی ہو رہی ہے۔ 9 فروری کو دسویں گھر گرہن ہوگا۔ ان دنوں بیرون ملک سفر برائے روزگار قطعی طور پر نہ کریں۔ گرہن کے دنوں میں آپکو لمبے سفروں سے قطعی گریز کرنا ہوگا۔ 17 مارچ کو عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ ان دنوں انتہائی محتاط رہیں۔ آپکو کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ دوران ڈرائیونگ تیزی سے قطعی گریز کریں اور نہ ہی کسی سے بحث و تکرار کی کوشش کریں۔ دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا ہونگے۔ ان دنوں اپنی خواہشات کو دبا کر رکھنا بہتر ہوگا۔ یہ وقت انکی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے گا۔ 8 اپریل کیریئر کا حاکم شمس شرفیاب ہو کر آپکے کیریئر روزگار میں ترقی وسعت کا باعث بنے گا۔ ملازم پیشہ سرکاری و نیم سرکاری ملازمین کو محکمانہ ترقی میسر آئے گی۔ بزنس کرنے والے عقرب افراد اگر ان دنوں سرکاری یا خود مختار بڑے اداروں سے کنٹریکٹ کریں تو یہ وقت آپکے کاروبار کو چار چاند لگا دے گا۔ 7 جولائی کو لگنے والا قمری گرہن آپکے سماجی وقار کو مجروح کر رہا ہے۔ عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں سے کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔ 12 جولائی کو زہرہ اوج یافتہ ہونے سے آپکی شادی متوقع طور پر انجام پذیر ہوگی۔ ان دنوں کی گئی شادیاں آپکے کیریئر کیلئے انتہائی سعد اثرات کی حامل ہونگی۔ زہرہ کا اوج آپکے کیریئر کے گھر ہونے سے آپ ایک بار پھر کاروبار کو وسعت دے رہے ہیں۔ نئی شراکت داریوں کیلئے یہ آئیڈیل وقت ہوگا۔ 6 اگست کو آپکے بیت الارض میں گرہن ہوگا۔ آپکے خانگی معاملات ایکبار پھر آپکی توجہ کے متقاضی ہونگے۔ ان دنوں والدہ یا ننھیال کی طرف سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ 13 اگست کو عطارد شرفیاب ہونے سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ دوستوں سے جاری اختلافات کا خاتمہ ہوگا۔ آپکو غیر متوقع طور پر مالی مدد میسر آئے گی۔ اس مالی مدد میں آپکی زوجہ، پارٹنر یا آپکے دوست معاون ہوسکتے ہیں۔ 30 ستمبر کو ہونے والا زہرہ کا ہبوط آپکے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑیگا۔ آپ کورٹ کچہری کا وٹوں کا سامنا ہوگا۔ اگر کوئی لون وغیرہ اپلائی کیا تھا تو اس میں مشکل درپیش آئے گی۔ بیرون ملک مقیم عقرب

افراد کو اپنی جاب وغیرہ کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ 12 اکتوبر کو آپکے طالع اور چھٹے گھر کا حاکم مریخ ہبوط پذیر ہونے سے آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں۔ ان دنوں آپکو کسی تہمت کا سامنا ہوسکتا ہے آپکی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔ عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانی پڑے ان دنوں اپنے پاس آتشی اسلحہ رکھنے سے گریز کریں۔ 31 اکتوبر کو عطارد اوج یافتہ ہوگا۔ آپکا اعتماد بحال ہوگا۔ کئی دنوں سے موجود ذہنی دباؤ کا خاتمہ ہوگا۔ آپکو دوستوں یا زوجہ کی جانب سے مالی امداد میسر آسکتی ہے۔ یہ وقت خواہشات کی تکمیل میں بھی معاون ہوگا۔ 10 دسمبر کو مریخ کا اوج آپکے کیریئر میں معاون ہوگا۔ آپ انتہائی خوداعتمادی سے اپنے کیریئر روزگار بارے فیصلے کر رہے ہیں۔ آپ تیزی سے ترقی کے زینے طے کر رہے ہیں۔ 19 دسمبر کو زہرہ حالتِ حضیض میں ہوگا۔ آپکو مالی مشکلات درپیش ہونگی زہرہ کا یہ حضیض ایسے وقت ہوگا۔ جبکہ زحل آپکے بارہویں گھر رہتے ہوئے تیسری نظر آپکے خانہ مال پر جمائے بیٹھا ہے۔ اپنے مالی معاملات کو انتہائی تدبر سے سنبھالنے کی کوشش کریں۔ 31 دسمبر کی رات ہونے والا گرہن آپکے بیرون ملک سفر میں ایک بار پھر رکاوٹیں پیدا کردے گا۔ آپکے اثر و رسوخ میں کمی واقع ہوسکتی ہے تمام گرہنوں کے اوقات میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کو یقینی بنانے سے آپ ان کے نحس اثرات سے بچ سکتے ہیں غفلت نہ کریں اور باقی سیارگان کے شرف و ہبوط کو بھی مدنظر رکھ کر اپنے پروگرام ترتیب دیں تاکہ بہتر اوقات سے بھرپور فائدہ اور نحس اوقات سے بچاؤ اور احتیاطی تدابیر اختیار کی جاسکیں۔

**وردِ خاص:** اِلٰهِی اِلٰهِی قَدْ تَقَطَّعَ رَجَائِی عَنِ الْخَلْقِ وَاَنْتَ رَجَائِی روزانہ بعد از فجر یا عشاء کم از کم 313 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 11،11 بار درود پاک۔

**صدقہ:** بروز منگل ۱ عدد سکہ ایک روپے والے یکمشت کسی مستحق کو دیں بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔



**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیّارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ [illegible] 22 Dec [illegible] ف

**اہم [illegible]:** سال 2008 قوس افراد کیلئے قطعی طور پر ایک مخالف سال تھا۔ آپکے برج کا حاکم ستارہ مشتری آپکے خانہ مال میں رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہا تھا۔ گذشتہ سال آپ قنوطیت کا شکار رہے ہیں۔ خانہ مال میں موجود مشتری نے آپکو مالی بحران سے دوچار کر دیا ہے کیریئر کے گھر موجود نحس اکبر ستارہ زحل نے بھی صورتحال خراب کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی گذشتہ سال قوس کے وہ افراد جن کے زائچہ پیدائش میں زحل یا مشتری ناقص یا منفی پوزیشن کے حامل ہیں۔ وہ افراد سب سے زیادہ متاثر ہوئے ہیں امسال انشاء اللہ حالات گذشتہ سال سے قطعی مختلف ہونگے۔ مشتری تیسرے گھر 5 جنوری کو سعد حالت میں آجائے گا۔ زحل گو کہ سال کا زیادہ حصہ آپکے کیریئر کے گھر ہی موجود رہے گا مگر 29 اکتوبر کو یہ بھی اگلے گھر چلے جانے کی وجہ سے آپکے کیریئر پر موجود زحل کی نحوست کا خاتمہ ہوگا۔ آپکے خانہ مال میں مریخ شرفیاب ہو کر آپکے مالی معاملات میں تیزی کے ساتھ بہتری کا باعث ہوگا۔ باقی سیارگان بھی شرف و ہبوط سے گذرتے ہوئے آپ پر سعد و نحس اثرات مرتب کریں گے۔ امسال ہونے والے گرہن بھی آپکے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ کر آپکو متاثر کرسکتے ہیں ان سے بچاؤ کا سدِباب ضروری ہوگا۔

**صحت:** اس سال ستارے آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب کر رہے ہیں آپکے بیت الصحت کا حاکم زہرہ جنوری میں شرفیاب ہونے سے آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ اپریل میں صحت کے گھر عطارد کا حضیض آپکی صحت کو متاثر کرنے کا باعث ہوگا۔ ان دنوں آپکو صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ حاسدوں کی جانب سے آپ پر سحر جادو کیے جانے کے قوی امکانات ہیں۔ جولائی میں زہرہ کا اوج آپ کی صحت کیلئے نیک شگون ثابت ہوگا۔ گذشتہ مسائل پر قابو پایا جاسکے گا۔ آپ تیزی سے رُو بہ صحت ہونگے۔ آخر دسمبر میں ایک بار پھر آپ صحت کے مسائل کا شکار زہرہ کے حضیض میں ہونے سے ہوسکتے ہیں۔ امسال آپ کی صحت گرمی سے ہونے والی تکالیف زخم، چوٹ، ملیریا، دردِ شقیقہ کی وجہ سے متاثر ہوسکتی ہے۔ احتیاط لازم ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے کیریئر کے گھر زحل کی موجودگی مشتری کے

**سماجی تعلقات:** آپ کے کیریئر کے گھر زحل کی موجودگی مشتری کے ہبوط اور مریخ کے ہبوط نے گزشتہ سال آپکے سماجی تعلقات کو بُری طرح متاثر کیا ہے امسال آپ کے سماجی تعلقات گزشتہ سال کی نسبت قدرے بہتر نظر آرہے ہیں۔ مشتری حالت فرح میں رہتے ہوئے آپکی شخصیت میں نکھار لا رہا ہے۔ آپ گزشتہ سال کی نسبت کافی پُر اعتماد نظر آرہے ہیں۔ سال کی ابتداء سے ہی عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آرہی ہے۔ یہ سلسلہ تقریباً تیرہ ماہ تک جاری رہے گا۔ البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر محتاط روی اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ مشتری کی رجعت آپکو متاثر کر سکتی ہے۔ فروری میں آپ افیئرز وغیرہ میں شریک نظر آرہے ہیں۔ اگست تا اکتوبر بھی تعلقات آپکے لئے وبال جان ہونگے۔ آپ کی نیک نامی متاثر ہوسکتی ہے کاروباری لحاظ سے اکتوبر تک لین دین میں محتاط رہیں۔ آپ کسی وعدے تلے آسکتے ہیں بالخصوص مارچ میں چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** قوس کے بے اولاد حضرات کیلئے سال کی ابتداء ہی بہترین ہوگی۔ فروری میں آپکو خوشخبری نصیب ہوسکتی ہے اپریل کا مہینہ بھی آپ کیلئے سعادتوں سے معمور ہوگا۔ البتہ اگست تا اکتوبر آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول خاصا خراب ہو رہا ہے۔ ان تین مہینوں میں قوس کی حاملہ خواتین کو خصوصی احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ہونگی وگرنہ بچوں کے حوالے سے آپ مشکلات کا شکار ہونگی دسمبر میں ایک بار پھر حالات آپ کیلئے موافق ہونگے۔ آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ انعامی بانڈ اور لاٹری وغیرہ کے شائق افراد کا اس سال کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی وازدواجی معاملات کا حاکم عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہونے کی وجہ سے ہر سال آپکے معاملات پر مثبت و منفی دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے۔ اس سال مارچ کا مہینہ آپکی خصوصی توجہ کا طالب ہوگا۔ اپنی سوچ کو مثبت رکھیں افواہوں پر یقین نہ کریں شریک حیات کاروبار میں گفتگو میں محتاط رہیں۔ آپکی ذرا سی لغزش بڑی تباہی کا سبب ہوگی اگست میں شرف عطارد آپکے شراکتی وازدواجی معاملات میں انتہائی بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ بھرپور ازدواجی خوشیاں حاصل کر سکیں گے۔ آپ کو شراکت داری کی آفر ہوسکتی ہے۔ مگر صحیح وقت ابھی دُور ہے کیونکہ کیریئر کے گھر زحل کی موجودگی سے آپ کے کاروبار پر نحس اثرات موجود ہیں۔ 31 اکتوبر کو آپکے شراکتی امور کا حاکم اوج یافتہ ہوگا۔ یہ وہ وقت ہوگا۔ جبکہ زحل آپکے کیریئر کے گھر سے جاچکا ہوگا۔ اب شراکت داری کیلئے حالات انتہائی موزوں ہونگے اسکے علاوہ جنتری میں عطارد کی رجعت کے دنوں کو نوٹ کر لیں یہ دن آپکے شراکتی وازدواجی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ ان دنوں شراکت داری کا کوئی بھی معاہدہ نہ کریں اور نہ ہی کسی کو چیک وغیرہ دیں وگرنہ آپ پریشانیوں میں مبتلا ہوسکتے ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے قوس بچوں کیلئے یہ سال انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔ آپ کو بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کیلئے بھی یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔ البتہ ستمبر تا اکتوبر کے درمیانی عرصہ میں آپ کو پریشانی سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ اس کے علاوہ 9 فروری کو ہونے والا گرہن آپ کو متاثر کر سکتا ہے۔ احتیاطی تدابیر ضرور اختیار کریں۔

**سفر:** گزشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکے لئے بیرون ملک سفر کے راستے کھلے ہیں مگر سیارگان کی پوزیشن کو مدنظر رکھنا ضروری ہوگا۔ جنوری میں سفر سے گریز کریں اپریل میں آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار نظر آرہی ہے۔ ان دنوں سفر یا ویزا اپلائی کرنا انتہائی سودمند ہوگا۔ اسی طرح جولائی میں ایک بار پھر حالات آپکے موافق ہونگے۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر سفر سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا۔ ان دنوں اپلائی کئے گئے کیسز بھی ناکامی سے دوچار ہونگے امسال بیرون ملک سفر روزگار کے سلسلہ میں اختیار نہ کرنا بہتر ہوگا۔ آپکے سفر نتیجہ خیز نہ ہونگے۔ امسال آپ زیارات مقدسہ حج اور اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے حسب خواہش سفر اختیار کر سکیں گے۔ اس کے علاوہ گرہن کے دنوں میں سفر سے قطعی گریز کریں۔ امسال آپ کو کئی نزدیکی سفروں سے واسطہ پڑے گا۔ جو کہ آپ کے لئے انتہائی سودمند ہونگے۔

**منگنی وشادی:** جنوری، فروری میں منگنی کیلئے حالات انتہائی سازگار ہوں گے۔ من پسند شادی کے خواہشمند افراد کیلئے یہ وقت انتہائی موزوں ہوگا۔ مارچ اپریل میں شادی سے قطعی گریز کریں۔ اسوقت کی گئی شادیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی۔ البتہ اگست میں شادی کیلئے حالات انتہائی موافق ہونگے۔ اس وقت کی گئی شادیاں آپکے کیریئر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کریں گے۔ اگست تا اکتوبر ان تین ماہ میں منگنی وغیرہ سے گریز کریں وگرنہ آپکی منگنیاں غلط فہمیوں کا شکار ہونگی۔ گزشتہ کی گئی منگنیاں بھی اس عرصہ میں ٹوٹ جانے کے قوی امکانات ہیں۔ اکتوبر کا مہینہ منگنی شادی دونوں لحاظ سے سعد ثابت ہوگا۔ ان باتوں کو مدِنظر رکھ کر فیصلے کریں تاکہ پریشانیوں سے محفوظ رہ سکیں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپکے کیریئر کے گھر گزشتہ سال کی طرح امسال بھی زحل موجود رہتے ہوئے آپ کے کیریئر پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ گزشتہ سال سب سے زیادہ نقصان ملازمت پیشہ اور کم سرمایہ دار قوس افراد کو ہوا ہے خانہ مال میں مشتری کی نحس حالت نے بھی آپکو خاصہ متاثر کیا ہے۔ امسال بھی آپ نحوست زحل کا شکار ہو رہے ہیں۔ 29 اکتوبر تک زحل آپ کے کیریئر کے گھر موجود رہے گا۔ 17 مئی تک زحل رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکی مشکلات میں مزید اضافہ کا باعث ہوگا۔ مارچ اپریل میں کیریئر کا حاکم ستارہ عطارد ہبوط اور حضیض میں رہتے ہوئے آپکی پریشانیوں میں مزید اضافہ کر دے گا۔ ان دنوں کیریئر روزگار کے حوالے

گرہن آپ کیلئے خاصہ پریشان کن ہوگا۔ محتاط رہیں۔ آپ کو کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ ان دنوں سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ 27 جولائی کو زہرہ اوج یافتہ ہو کر آپکی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ دوست احباب کا بھرپور تعاون میسر ہوگا۔ آپ کی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ مگر محتاط رہیں۔ ان دنوں آپکو کھلم کھلا دشمنی کا سامنا ہوگا۔ 6 اگست کو بیت الاقرباء میں ہونے والا گرہن عزیز و اقارب سے اختلافات کو ظاہر کر رہا ہے۔ آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ 13 اگست کو شرف عطارد ہونے سے آپ کے کاروبار میں ترقی ہوگی۔ آپ نئے شراکتی معاہدے کر رہے ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو محکمانہ ترقی میسر آئے گی۔ یہ وقت بالخصوص اُن قوس افراد کیلئے زیادہ ترقی کا باعث ہوگا۔ جو کہ کسی بھی طرح کالجز، یونیورسٹیوں، بڑے فلاحی اداروں، یا انفارمیشن ٹیکنالوجی سے واسطہ ہیں یہ وقت آپکی شادی کیلئے بھی سعد ترین وقت ہوگا۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکے بیرون ملک سفر کا حاکم ستارہ شمس ہبوطی گھر ہوگا۔ ان دنوں آپکے سفر زیر التواء ہو سکتے ہیں۔ ان دنوں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ سوائے ناکامی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ دوستوں کے ساتھ اختلافات سے گریز کریں۔ 30 ستمبر کو ہونے والا زہرہ کا ہبوط آپکی صحت کو متاثر کر سکتا ہے احتیاط کریں۔ ان دنوں اپنے ملازمین پر کڑی نظر رکھیں وگرنہ آپکا روزگار بُری طرح متاثر ہوگا۔ ان دنوں کیریئر کے حوالے سے کسی فیصلہ سے گریز کریں وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ 12 اکتوبر کو مریخ ہبوط پذیر ہونے سے آپکے خفیہ دشمن متھور ہونگے۔ آپ کے افیئرز ناکامی سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ آپ شدید ذہنی دباؤ میں ہیں۔ ان دنوں خصوصی طور پر احتیاط کریں۔ آپکو کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ عین ممکن ہے آپ کو سرجری کروانا پڑ جائے۔ 31 اکتوبر کو عطارد اوج پذیر ہوگا۔ آپکو ایک بار پھر خفیہ دشمنی کا سامنا ہوگا۔ آپکے دشمن مضبوط ہو رہے ہیں۔ آپکو شراکت داری میں کاروبار کی آفر ہو رہی ہے۔ اس موقع کو ضائع مت کریں۔ یہ وہ وقت ہے جبکہ زحل آپکے کیریئر کے گھر سے جا چکا ہے۔ آپکی منگنی شادی کے اسباب بن رہے ہیں۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ ہوگا۔ آپ ایک سے زائد کاموں کی طرف متوجہ ہیں۔ اس سلسلہ میں عین ممکن ہے آپکو بیرون ملک سفر درپیش ہو اعلیٰ تعلیم اور حج و زیارات کے لئے سفر اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ 1[redacted] دسمبر کو زہرہ حالت حضیض میں رہتے ہوئے آپکی صحت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں۔ دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی۔ یہ وقت خواہشات کی تکمیل کی راہ میں مشکلات لائے گا۔ 31 دسمبر یعنی سال کی آخری رات آٹھویں گھر گرہن ہوگا۔ یہ گرہن آپکی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب کرے گا۔ محتاط رہیں۔ وگرنہ کسی بڑے نقصان کا اندیشہ ہے گرہنوں کے اوقات میں آپ صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کو یقینی بنا کر ان کے نحس اثرات سے بچا سکتے ہیں۔ اسکے علاوہ بھی تمام سیارگان کے نحس اثرات سے بچاؤ کیلئے صدقہ اور ورد وظائف کرنے سے انکے نحس اثرات سے بچاؤ ممکن ہے۔ ان باتوں کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے آپ اپنے معاملات کو خرابی سے بچ سکتے ہیں پروردگار آپکا حامی و ناصر ہو۔

**وردِ خاص:** اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَ ھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ۝ روزانہ بعد از فجر یا عشاء 387 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 11،11 مرتبہ درود پاک۔

[redacted]: بروز جمعرات 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج: جدی CAPRICORN سیارہ: زحل**



- **رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی
- **عنصر:** خاکی
- **جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
- **بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ
- **ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ [redacted] to 20 Jan [redacted]وف: ج، خ، گ

**اہم [redacted]** 2008 جدی افراد کیلئے کسی طور بھی موافق سال نہ تھا۔ مشتری اور زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے آپکو مالی بحران اور عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے اختلافات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ طالع میں مشتری کی نحس حالت میں موجودگی نے آپکے سماجی وقار کو بُری طرح متاثر کیا ہے۔ 5 جنوری 2009 سے مشتری آپکے خانہ مال میں سعد اثرات مرتب کرتے ہوئے آپکے مالی بحران سے نکلنے میں مدد فراہم کرے گا۔ عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ جاری کشیدگیوں کا خاتمہ ہوگا۔ مشتری کی نویں نظر آپکے کیریئر روزگار میں بہتری کا باعث ہوگی۔ گو کہ زحل آپکے نویں گھر میں موجود رہتے ہوئے آپکے کیریئر کو بھی اپنے دباؤ میں رکھ رہا ہے۔ یہ سلسلہ 29 اکتوبر تک چلے گا۔ اسکے بعد زحل آپکے کیریئر کے گھر آجائے گا۔ تو حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ امسال طالع میں مریخ کا شرف آپکی عزت توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ باقی سیارگان آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں اسکا تجزیہ اگلی سطور میں بتفصیل بتایا جائے گا۔

**صحت:** اس سال آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ مارچ میں صحت سے متعلقہ ستارہ عطارد ہبوط میں ہونے سے آپکی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ حاسدوں کی جانب سے آپ پر سحر جادو کئے جانے کا اندیشہ ہوگا اگست میں عطارد کا شرف صحت کے حوالے سے جاری مسائل کے خاتمہ کا باعث ہوگا۔ آپ تیزی سے رُو بہ صحت ہو رہے ہیں۔ 31 اکتوبر کو عطارد اوج یافتہ ہو کر آپکی

صحت پر ایک بار پھر خوشگوار اثرات مرتب کرے گا۔البتہ پورے سال میں ہونے والی ان تواریخ 11 جنوری تا 2 فروری 7 مئی تا 31 مئی 7 ستمبر تا 29 ستمبر آپکو صحت پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی وگرنہ عطارد کی رجعت آپکو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہے۔

**سماجی** گذشتہ سال طالع میں مشتری کے ہبوط نے آپکے سماجی وقار کو بُری طرح متاثر کیا ہے۔اور رہی سہی کسر مریخ کے ہبوط نے پوری کردی تھی۔امسال مشتری کے اگلے گھر چلے جانے سے آپ نحس اثرات سے محفوظ ہونگے سارا سال عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ آپکے تعلقات بہترین نوعیت کے حامل ہونگے البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر اگر آپ مابین تھوڑا فاصلہ رکھیں تو بہتر ہوگا۔آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔فروری میں مریخ کا شرف طالع میں خاندان میں آپکو عزت کی نگاہ سے دیکھا جارہا ہے۔امسال 4 قمری گرہن ہونگے۔یہ گرہن آپکے شراکتی وازدواجی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں۔جس سے آپکی نیک نامی خطرے میں ہوگی اگست سے اکتوبر تک مریخ کا ہبوطی گھر ہونا بھی ان معاملات کی وجہ سے آپکی نیک نامی کو متاثر کرسکتا ہے۔مجموعی طور پر گو کہ یہ سال گذشتہ کی نسبت بہتر ہوگا۔مگر پھر بھی محتاط روی بہتر ہوگی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتداء سے ہی ستارے آپ کو بچوں کی جانب سے کافی مسرور کررہے ہیں بے اولاد جدی جوڑوں کو انشاء اللہ امسال خوشخبری ملے گی۔6 مارچ تا 17 اپریل اپنے بچوں کی جانب خصوصی توجہ دیں وگرنہ آپکو پریشانی کا سامنا ہوگا۔ستمبر میں زہرہ کا ہبوط آپکو بچوں کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کرسکتا ہے۔یہ مہینہ بچوں کے حوالے سے خصوصی اہمیت کا حامل ہوگا اسی طرح دسمبر بھی بچوں کی جانب سے آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔امسال آپکا کوئی انعام نکل سکتا ہے سال کی پہلی سہ ماہی میں قسمت آزمائی کرنا بہتر ہوگا

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال آپکے بیت الذوج میں ہونے والے مریخ کے ہبوط نے آپکے شراکتی وازدواجی تعلقات کو بری طرح متاثر کیا ہے۔اکثر جدی جوڑوں میں نوبت علیحدگی تک گئی ہے۔امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔یوں تو آپکے ساتویں گھر کا حاکم ہر ماہ شرف وہبوط کا حامل ہوتے ہوئے آپ پر سعد ونحس اثرات مرتب کرتا رہتا ہے۔مگر سال کے قمری گرہن بھی آپ کے ازدواجی تعلقات میں خرابی کا باعث بنتے ہیں۔امسال 9 فروری، 7 جولائی، 6 اگست اور 31 دسمبر کی رات ہونے والے قمری گرہن آپکو متاثر کرسکتے ہیں اسکے علاوہ 22 جولائی کا شمسی گرہن چونکہ آپکے بیت الذوج میں لگ رہا ہے اس طرح یہ بھی آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگا۔اگست تا اکتوبر تین ماہ کے مریخ آپکے بیت الذوج میں ایک بار پھر نحس اثرات کے ساتھ موجود ہوگا۔آپکے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں معاملات آپکی توقعات کے بالکل برخلاف ہونگے آپکے ازدواجی تعلقات میں آپکے خاندان والوں کا منفی رول نظر آرہا ہے۔محتاط رہیں۔اپنے شراکتی امور کو تدبر اور بُردباری سے نبھائیں جذباتیت سے قطعی گریز کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہوجائے گی۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے جدی بچے انشاء اللہ اس سال مدارس سے بہترین پوزیشن لے رہے ہیں البتہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے جدی افراد کیلئے یہ سال بھی گذشتہ سال کی طرح بہتر نہ ہوگا۔آپ زحل کی نحوست کا شکار ہورہے ہیں۔اپنے تعلیمی کیرئیر کو بہتر انداز میں جاری وساری رکھنے کیلئے آپ کو زحل کی نحوست سے بچاؤ کا روحانی تدارک کرنا ضروری ہوگا۔

**سفر:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی بتایا گیا تھا آپکے بیت السفر میں زحل کی موجودگی سے آپکے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہوچکی ہیں۔گذشتہ سال بھی جن لوگوں نے لاعلمی کی وجہ سے سفر اختیار کرنے کی کوشش کی اُنہیں ناکامی کا سامنا کرنا پڑا۔17 مئی تک تو قطعی طور پر حالات آپکے مخالف ہونگے۔البتہ اگست میں یا بعد از اکتوبر آپکو سفر کے مواقع میسر آسکتے ہیں۔جو احباب اس سے قبل سفر اختیار کرنا چاہیں اُنکے لئے زحل کی نحوست کا روحانی تدارک کرنا ضروری ہوگا۔

**منگنی وشادی:** 2009ء کی ابتداء ہی آپکے لئے یہ حالات سازگار لارہی ہے۔جنوری میں آپکی نسبت طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے۔من پسند شادی کے خواہشمند خواتین وحضرات اس موقع سے ضرور فائدہ اُٹھائیں البتہ ستمبر اور دسمبر میں ایسی تقریبات منعقد نہ کرنا بہتر ہوگا۔اس دوران کی گئی منگنیاں بعد از اں اختلافات کا شکار ہوسکتی ہیں شادی کیلئے اگست، ستمبر، اکتوبر اور گرہن کے دنوں کو چھوڑ کے باقی سارا سال حالات آپکے موافق ہونگے۔اسطرح یہ سال شادی کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** زحل آپکے نویں گھر رہتے ہوئے آپکے کیرئیر پر دباؤ بڑھا رہا ہے۔اب یہ دباؤ گذشتہ سال کی نسبت زیادہ ہوگا۔البتہ آخر جنوری میں کیرئیر کا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے آپکے کیرئیر پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے آپ کو محکمانہ ترقی نصیب ہوگی۔اپنا بزنس کرنے والے افراد بھی اس وقت خاصی ترقی کرسکیں گے۔بالخصوص وہ افراد جو کہ کسی بھی طرح لکڑی، تانبا، کاسمیٹکس، خوشبویات، کپڑے اور گارمنٹس وغیرہ کے کاروبار سے منسلک ہونگے۔مشتری 5 جنوری سے آپکے خانہ مال میں موجود رہتے ہوئے آپ کی معاشی پوزیشن کو مضبوط کررہا ہے۔6 مارچ تا 17 اپریل کیرئیر کا حاکم زہرہ رجعت پذیر ہوگا۔ان دنوں اپنے روزگار کیرئیر کے حوالے سے کوئی بھی اہم فیصلہ کرنے سے گریز کریں۔جولائی کے آخری ہفتہ زہرہ کا اوج آپکو ایک بار پھر ترقی کی طرف گامزن کردے گا۔البتہ ستمبر اکتوبر میں حالات قطعی آپکے مخالف ہونگے زہرہ اور شمس کے ہبوط کی وجہ سے آپ اپنے روزگار کے حوالے سے انتہائی پریشان نظر آرہے ہیں۔

آپکو ملازمت بچانا مشکل نظر آ رہا ہے۔ دسمبر کا مہینہ بھی آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال 2009ء آپکے لئے گذشتہ سال کی نسبت انشاء اللہ بہتر ثابت ہوگا۔ آپکو امسال سیارگان کی مختلف پوزیشنوں سے جن حالات کا متوقع طور پر واسطہ پڑسکتا ہے وہ مختصراً آپکو بتائے جا رہے ہیں۔ 10 جنوری کو طالع میں شمس حالت حضیض میں ہونے سے آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ ان دنوں محتاط رہیں حادثہ پیش آنے کے امکانات موجود ہیں۔ 26 جنوری کو خانہ مال میں شمسی گرہن پارٹنر کی جانب سے آپکو مالی نقصان پہنچانے کی کوشش کی جائے گی محتاط رہیں۔ 30 جنوری کو زہرہ کے شرفیاب ہونے سے عزیز و اقارب کی جانب سے آپکے روزگار کیریئر میں معاونت ہوگی۔ آپکو محکمانہ ترقی میسر آئے گی۔ بچوں کی جانب سے خوشی حاصل ہوگی۔ آپکا سماجی وقار بلند ہوگا۔ 2 فروری کو مریخ کا شرف آپ میں بلند حوصلہ پیدا کر رہا ہے۔ آپکے گھر کا ماحول آپکی عین خواہشات کے مطابق چل رہا ہے۔ آپ اپنا ذاتی مکان خرید کر سکتے ہیں۔ یا بہتر گھر میں شفٹ ہو رہے ہیں۔ خاندان میں آپکو عزت کی نگاہ سے دیکھا جا رہا ہے۔ 9 فروری کو ہونے والا قمری گرہن آپکی شراکتی و ازدواجی زندگی کو متاثر کر سکتا ہے۔ آپکو شراکت داری میں خسارے کا سامنا ہوگا۔ 17 مارچ کو عطارد ہبوط پذیر ہوکر عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کر رہا ہے۔ آپکی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کا اندیشہ ہے آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں رُکاوٹ پیدا ہو رہی ہے۔ 8 اپریل کا شرف شمس آپکو زمین جائیداد کے معاملے میں آسودہ کرے گا۔ آپ حسب خواہش سواری کی خریداری کر سکیں گے۔ آپ کو غیر متوقع طور پر زوجہ یا سسرال کی جانب سے مالی معاونت میسر آئے گی۔ اپریل میں ہونے والے عطارد کے حضیض سے آپ کو بچوں کی جانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ آپکے افیئر ز غلط فہمیوں کی نذر ہو رہے ہیں۔ 7 جولائی کو طالع میں گرہن ہونے سے آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں۔ زوجہ یا شریک کار کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو رہی ہے۔ مگر 12 جولائی کو ہونے والا اوج شمس سلسلہ کو طول نہیں پکڑنے دے گا۔ آپکے مابین تعلقات میں بہتری آ رہی ہے۔ آپ ذہنی طور پر خاصے پرسکون ہو رہے ہیں۔ 27 جولائی کو اوج زہرہ ہونے سے آپکو کیریئر روزگار میں ترقی نصیب ہوگی۔ آپ اضافی آمدن کے حصول کیلئے کوشاں ہیں۔ 6 اگست کو خانہ مال میں گرہن ہونے سے مالی معاملات میں پریشانی سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ 13 اگست کا شرف عطارد آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب کرے گا۔ آپکو کوئی بہتر ملازم میسر آئے گا۔ جو کہ آپکے لئے سُودمند ہوسکتا ہے۔ آپ مذہبی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ اعلیٰ تعلیم اور حج و زیارات کیلئے بیرون ملک سفر یا ویزا اپلائی کرنا بہتر ہوگا۔ آپکو بہترین اسباب میسر آئیں گے۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہو کر کیریئر روزگار کے حوالے سے آپکو پریشانیوں میں مبتلا کر رہا ہے۔ آپکے اضافی اخراجات آپکے قابو سے باہر ہو رہے ہیں۔ ان دنوں بیرون ملک سفر یا ویزا کی قطعی کوشش نہ کریں۔ وگرنہ سوائے ناکامی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ 12 اگست تا اکتوبر مریخ ہبوطی گھر رہتے ہوئے اور 12 اکتوبر کو عین ہبوطی درجات سے گذرتے ہوئے آپکے شراکتی و ازدواجی زندگی کو شدید مشکلات سے دوچار کردے گا۔ عین ممکن ہے۔ کہ مابین نوبت علیحدگی تک پہنچ جائے۔ اس وقت کسی بھی قسم کی پراپرٹی کی خرید و فروخت نہ کرنا بہتر ہوگا۔ 31 اکتوبر کو عطارد کا اوج ہوگا۔ آپکی صحت میں مزید بہتری آ رہی ہے۔ آپ کو حسب خواہش لون میسر آئے گا۔ بیرون ملک سفر اور دوسری خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ 10 دسمبر کو مریخ اوج یافتہ ہونے سے پراپرٹی کے حوالے سے دیرینہ خواہش کی تکمیل ممکن ہوگی۔ قدرت ایک بار پھر آپ پر مہربان ہے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ یہ اوج ایسے وقت ہوگا۔ جبکہ زحل آپکے کیریئر کے گھر شرفی حالت میں موجود ہوگا۔ زحل آپکے خانہ مال کا بھی حاکم ہے گذشتہ ڈیڑھ ماہ سے آپ کافی مالی آسودگی محسوس کر رہے ہیں۔ آپ کا روزگار ترقی کی طرف گامزن ہوگا۔ 19 دسمبر کو ہونے والا زہرہ کا حضیض آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا۔ مگر آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ 31 دسمبر کی رات ہونے والا گرہن آپ کی ازدواجی زندگی کو ایک بار پھر متاثر کردے گا۔ آپ پارٹنر شپ ختم کرنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں۔

**وردِ خاص:** روزانہ ایک تسبیح (سورۂ توبہ آیت ۱۲۸) کی ورد کریں بمعہ اول و آخر 11،11 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** دلو **AQUARIUS** **سیارہ:** زحل

**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا

**عنصر:** ہوا

**جواہر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ

**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان

**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب

**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**دن:** ہفتہ **عدد:** ... Jan to 19 ... س، ش، ص، ت

**اہم نکات:** قارئین کرام گذشتہ سال آپکے مالی اور صحت کے معاملات آپ کی پریشانیوں کا باعث رہے ہیں۔ اسکے علاوہ بھی اکثر باتیں آپکی خواہشات کے برعکس رُو پذیر ہوئی ہیں آپ کے ذہنی دباؤ میں دن بدن اضافہ ہوا ہے امسال آپکے حالات میں خاصی تبدیلی مشتری کے طالع میں آنے اور کیریئر کا حاکم مریخ شرفیاب ہونے

سے متوقع ہے۔زحل کی نحس پوزیشن نے آپ کو ترکہ اور وراثت کے معاملات میں الجھائے رکھا زحل ہی کی وجہ سے اکثر دلو افراد حادثات کا شکار ہوئے ہیں۔یہ سلسلہ اس سال بھی 29 اکتوبر تک جاری رہے گا۔آپکے طالع میں امسال 2 گرہن ہونگے۔ان کی نحوست سے بچاؤ کا سدِ باب ضرور کریں۔زحل کی تیسری نظر آپ کے کیریئر کو متاثر کر رہی ہے۔تو دسویں نظر آپ کو بچوں کی جانب سے پریشان کر سکتی ہے گو کہ مشتری کی پانچویں نظر بھی آپکے بیت الاولاد پر ہے۔اسطرح آپ کو بچوں کے حوالے سے ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔باقی سیارگان کے شرف و ہبوط آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے۔اس کا جائزہ اگلی سطور میں لیا جائے گا۔ پہلے چیدہ چیدہ معاملات دیکھتے ہیں۔

**صحت:** گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔اس سال وقفے وقفے سے ہونے والے گرہن آپکی صحت کو متاثر کر سکتے ہیں۔یوں تو آپ انتہائی باہمت ہیں کسی بھی کیفیت کو خود پر زیادہ دیر مسلط نہیں ہونے دیتے مگر اگست تا اکتوبر آپکو صحت کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔مریخ آپ کے بیت الصحت میں رہتے ہوئے آپکی صحت کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے۔عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانا پڑ جائے۔بالخصوص اکتوبر کے مہینہ میں انتہائی احتیاط کی ضرورت ہوگی۔دلو افراد کو امسال جلدی امراض، بدہضمی، السر، ٹانگوں اور دورانِ خون کی تکالیف سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** سال 2009ء سماجی حوالے سے آپ کیلئے ملے جلے حالات کا حامل نظر آ رہا ہے۔مشتری طالع میں بیٹھ کر آپکی شخصیت میں نکھار پیدا کر رہا ہے۔آپ پر امسال مذہبی رنگ غالب نظر آ رہا ہے۔آپ مذہبی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔جس سے آپکا سماجی وقار بلند ہوگا۔دوسری طرف بیت الاقرباء کا حاکم مریخ جنوری، فروری شرفی گھر ہونے سے عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات عروج پر ہونگے۔آپ گیٹ ٹو گیدر میں مصروف ہیں۔اپریل کا شرف شمس آپکے تعلقات میں مزید بہتری کا باعث ہوگا۔مگر اگست میں مریخ کے ہبوطی گھر آ جانے سے اس پرسکون جھیل میں ایک بڑا پتھر گر جائے گا اگست تا اکتوبر ان تین ماہ میں عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں احتیاط برتیں ورنہ حالات آپکی گرفت سے باہر ہونگے۔چھوٹی چھوٹی بلکہ بڑی باتوں پر بھی درگزر سے کام لینا بہتر ہوگا۔اس عرصہ میں کاروباری و دفتری معاملات میں بھی تحمل سے کام لیں۔جذباتیت قطعی مناسب نہ ہوگی۔دسمبر میں اقرباء کے ساتھ تعلقات انشاءاللہ بحال ہونا شروع ہو جائیں گے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** یہ سال دلو کے بے اولاد افراد کیلئے انشاءاللہ خوشخبری لے کر آ رہا ہے۔مشتری کی پانچویں نظر آپکو بچوں کے حوالے سے آسودہ کر رہی ہے۔مارچ میں آپکے بیت الاولاد کا حاکم ہبوط میں ہوگا۔ان دنوں

**تعلیمی کیرئیر:** دلو کے بچوں کیلئے سال کی پہلی سہ ماہی انشاءاللہ بہترین ہوگی۔مگر اگست، ستمبر، اکتوبر میں آپکو تعلیمی سرگرمیوں میں پریشانی متوقع ہے زیادتی علم سے متعلق دعائیں ورد کرنا بہتر ہوگا۔اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے دلو افراد کو امسال بھی مشکلات اور بندشوں کا سامنا ہوگا۔آپ کو اپنی تعلیمات جاری رکھنے کیلئے زحل کی نحوست کا روحانی سدِ باب کرنا ضروری ہوگا اسی نسبت سے صدقہ ضرور ادا کریں۔

**سفر:** امسال مشتری طالع میں بیٹھ کر آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے مگر پھر بھی چند باتوں کو ملحوظِ خاطر رکھنا ہوگا۔جنوری میں نویں کا حاکم شرفی گھر ہوگا۔یہ وقت بیرون ملک سفر کیلئے بہترین وقت ہوگا۔ ان دنوں اعلیٰ تعلیم، زیاراتِ مقدسہ، عمرہ اور کیرئیر روزگار کیلئے سفر کرنا بہترین نتائج کا حامل ہوگا۔اسی طرح جولائی کا مہینہ بھی آپ کے بیرون ملک سفر کیلئے بہترین ہوگا۔دلو افراد کیلئے امسال حج بیت اللہ کے موقع بن رہے ہیں۔آپ کی ذرا سی کوشش آپ کو اس سعادت سے بہرہ مند کر دے گی البتہ ستمبر، اکتوبر میں بیرون ملک سفر یا ویزا اپلائی کرنے کیلئے حالات قطعی موافق نہ ہونگے۔ان دنوں اختیار کئے گئے سفر آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہونگے۔دسمبر میں بھی سفر سے قطعی گریز بہتر ہوگا۔

**منگنی وشادی:** 2009ء آپکی منگنی شادی کے حوالے سے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا۔مارچ میں پانچویں گھر کا حاکم ہبوط میں ہوگا۔ان دنوں قطعی طور پر منگنی وغیرہ سے گریز کریں ورنہ آپ کی منگنی دیرپا ثابت نہ ہوگی۔ماہ اپریل آپ کی شادی کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا۔جولائی بھی شادی کیلئے سعد وقت ہے۔البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شادی سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا۔اگست اور اکتوبر میں حالات آپکی منگنی وغیرہ کے لئے انتہائی سازگار ہونگے۔آپ حسب خواہش ایسی تقریبات کا انعقاد کر سکیں گے۔ 11 جنوری تا 2 فروری، 7 مئی تا 31 مئی، 7 ستمبر تا 29 ستمبر کو کی گئی منگنیاں بعد ازاں اختلافات اور غلط فہمیوں کی نذر ہونگیں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** امسال مجموعی طور پر آپکی معاشی پوزیشن خانہ مال کا حاکم مشتری فرح میں ہونے سے بہتر رہے گی۔البتہ 15 جون تا 13 اکتوبر آپ کو ملی جلی صورتحال کا سامنا ہوگا۔جنوری فروری میں کیرئیر کا حاکم مریخ شرفی گھر ہوگا۔اس طرح سال کی پہلی سہ ماہی آپ کے کیرئیر روزگار کے حوالے سے آئیڈیل ثابت ہوگی۔آپ کو محکمانہ ترقی میسر آئے گی آپ روزگار میں حسب خواہش ترقی کر سکیں گے۔امسال آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔اگست تا اکتوبر کیرئیر کا حاکم مریخ ہبوطی گھر ہونے سے آپکو کیرئیر روزگار کے حوالے سے مشکلات درپیش آئیں گی۔ان دنوں اپنے کیرئیر کے بارے میں جلد بازی یا جذباتیت سے قطعی گریز کریں اپنے ملازمین پر کڑی نظر رکھیں ورنہ آپکے روزگار کو شدید نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوگا۔دسمبر میں آپکو ایک بار پھر کیرئیر روزگار کی جانب سے اطمینان

**خصوصی احکامات:** گزشتہ سال کی نسبت یہ سال آپ کیلئے انشاءاللہ خوشیوں سے معمور ہوگا۔ گو کہ آپ کا اپنا حاکم ستارہ زحل گزشتہ کئی سالوں سے منفی پوزیشن کا حامل چلا آ رہا ہے۔ اس سال مشتری جو کہ آپکے خانہ مال بیت الامید کا حاکم ستارہ ہے آپکے طالع میں بیٹھ کر آپکو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ دوسری طرف آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ بھی شرفیاب ہو کر سال کی ابتداء سے ہی آپ کو کیریئر روزگار کے حوالے سے بہتری کی طرف لے جا رہا ہے۔ تو اسی ستارے کا ہبوط آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ 29 اکتوبر کو زحل جو کہ آپ کے بُرج کا حاکم ہے شرفی گھر آ جانے سے آپ کے کئی ایک معاملات میں بہتری متوقع ہے امسال 10 جنوری کو بیت الذوج کا حاکم شمس حالت حضیض میں ہوگا۔ آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات میں اُتار چڑھاؤ پیدا ہو رہا ہے محتاط رہیں۔ ان دنوں شمس سے متعلقہ صدقات آپکی مشکلات میں کمی لا سکتے ہیں۔ 26 جنوری کو طالع میں شمسی گرہن ہوگا۔ زوجہ یا پارٹنر کے بارے میں اپنی سوچ مثبت رکھیں۔ آپ سے کوئی غلط فیصلہ ہو سکتا ہے۔ 30 جنوری کو ہونے والا شرف زہرہ آپ کے خانہ مال میں ہوگا آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہوگی۔ خاندان میں آپکا وقار بلند ہوگا۔ آپ متوقع طور پر کوئی پراپرٹی کی خرید کر سکیں گے یا کم از کم اچھے رہائشی مکان میں شفٹ ہونگے۔ تبدیلی مکان کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ آپ بیرون ملک سفر کیلئے پر تول رہے ہیں۔ ان دنوں ویزا اپلائی کرنا بہتر ہوگا۔ 2 فروری کو شرف مریخ ہوگا۔ آپکے کیریئر پر بہترین اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ آپ حسب خواہش ترقی کی منازل طے کر سکیں گے۔ آپکا کوئی قریبی عزیز آپکی بھرپور مدد کر رہا ہے۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہترین نوعیت کو چھو رہے ہیں۔ مگر ہوشیار رہیں آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی عروج پر ہونگی 9 فروری کو ہونے والا گرہن آپکے شراکتی و ازدواجی تعلقات کو متاثر کرے گا۔ 17 مارچ کا عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ آپکے مالی مسائل آپ کیلئے مشکلات کا باعث ہونگے۔ ان دنوں کسی بھی طور کا مالی معاہدہ نہ کریں۔ نہ زبانی نہ تحریری اور نہ ہی کسی کو چیک وغیرہ لکھ کر دیں یہ احتیاط اپریل کے مہینے میں بھی کرنا بہتر ہوگا اپریل میں آپکے بیت الاقرباء میں شمس کو شرف ہوگا۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں مزید بہتری آئے گی آپ عزیز و اقارب سے مل کر قلبی خوشی محسوس کر رہے ہیں۔ شمس آپکے بیت الذوج کا حاکم ستارہ ہے اس کا شرف آپ کے شراکتی بالخصوص ازدواجی معاملات کو بہترین پوزیشن پر لے جائے گا پہلے سے شادی شدہ افراد ازدواجی مسرتوں سے مالا مال ہونگے۔ تو شادی کے خواہشمند خواتین حضرات کی شادی متوقع ہوگی۔ 7 جولائی کو بارہویں قمری گرہن ہوگا۔ آپ کی صحت متاثر ہو سکتی ہے۔ آپکو دشمنوں پر سبقت حاصل ہوگی۔ 12 جولائی کو ہونے والا شمس کا اوج آپکی صحت میں بہتری کا باعث ہوگا مگر یہ سلسلہ زیادہ دیر برقرار نہیں رہ سکے گا۔

22 جولائی کو ایک بار پھر آپکے بیت الصحت میں ہونے والا شمسی گرہن آپ کو پھر سے صحت کے مسائل سے دوچار کر دے گا۔ 27 جولائی کو زہرہ اوج یافتہ ہونے سے آپکے ذہنی تناؤ میں کمی واقع ہوگی۔ بچوں کی جانب سے آپ خاصے مطمئن نظر آ رہے ہیں۔ عین ممکن ہے ان دنوں آپکا کوئی انعام نکل آئے اپنی بیرون خانہ سرگرمیوں کو کنٹرول میں رکھنا بہتر ہوگا۔ 6 اگست کو طالع میں گرہن ہوگا۔ آپ کسی الزام کی زد میں آ سکتے ہیں۔ آپکی صحت متاثر ہو رہی ہے۔ 13 اگست کو عطارد شرفیاب ہونے سے آپکو غیر متوقع طور پر روپے پیسے کا حصول ہو سکتا ہے۔ بچوں کی جانب سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ آپ قلبی سکون محسوس کر رہے ہیں۔ 30 ستمبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہوگا۔ خانگی گھریلو معاملات آپکے لئے شدید پریشانی کا باعث بن رہے ہیں۔ والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ ان دنوں کسی بھی قسم کی پراپرٹی خریدنے یا بیچنے سے گریز کریں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر بیرون ملک جانے کیلئے ویزا اپلائی کرنے یا سفر کرنے سے گریز کریں۔ وگرنہ سوائے نقصان کے کچھ ہاتھ نہ آئیگا۔ 12 اکتوبر کو مریخ کا ہبوط آپکے بیت الصحت میں ہوگا۔ آپکی صحت شدید خطرات کی زد میں ہوگی۔ اگست تا اکتوبر انتہائی محتاط رہیں۔ وگرنہ آپکو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے یا آپکو کوئی گہری چوٹ لگ سکتی ہے۔ اسکے علاوہ آپکا کیریئر روزگار بھی خاصا متاثر ہو سکتا ہے۔ دفتری یا کاروباری امور میں تحمل سے کام لیں۔ ان دنوں کیریئر روزگار کے حوالے سے کسی بھی قسم کی مُہم جوئی سے گریز کریں۔ 31 اکتوبر کو عطارد اوج یافتہ ہو کر آپکو بچوں کی جانب سے جاری مسائل پر قابو پانے میں آسانی فراہم کرے گا۔ آپ من پسند منگنی کروانے میں کامیاب ہونگے۔ کیریئر کے حوالے سے جاری گذشتہ مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ آپ انتہائی سوجھ بوجھ سے کام لے رہے ہیں۔ 10 دسمبر کو اوج مریخ ہونے سے عزیز و اقارب کے ساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ آپ کیریئر روزگار کے حوالے سے کوئی اہم قدم اُٹھا رہے ہیں۔ 19 دسمبر کو زہرہ حالت حضیض میں ہونے سے آپکے خانگی معاملات ایک بار پھر آپکے لئے پریشانی کا باعث بن رہے ہیں۔ ان دنوں بیرون ملک سفر سے قطعی گریز کریں آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ دوست احباب کے ساتھ تعلقات محتاط روی سے آگے بڑھائیں ان دنوں مابین کھچاؤ کی کیفیت بن رہی ہے امسال ہونے والے تقریباً اہم متوقع واقعات سے آپکو آگاہ کر دیا گیا ہے۔ ان کو مدنظر رکھتے ہوئے پروردگار عالم سے مشکلات سے نجات کی دُعائیں اور صدقہ ادا کر کے آپ محفوظ و مامون رہ سکتے ہیں زحل آپکے آٹھویں گھر موجود ہے اور آخر اکتوبر تک رہیگا یہ زائچہ کا نحس ترین گھر ہے زحل کی نحوست سے بچاؤ کا سدِ باب ضرور کریں تاکہ کسی بڑے نقصان سے بچا جا سکے

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 11,11 مرتبہ درود پاک **فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ**

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** حوت **PISCES** **ستارہ:** مشتری



**رنگ:** ________ سبز، بھورا، خاکی
**عنصر:** ________ آبی
**جواہر:** ________ زمرد، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** ________ سرطان، عقرب
**ناموافق ساتھی:** ________ جوزا، سنبلہ، قوس

**بیماریاں:** امراض قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

[illegible] 20 Fer [illegible] Mar **حروف:** د، چ

**اہم نکات:** گذشتہ سارا سال آپ کے اپنے برج اور کیریئر کے گھر کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے آپ شدید مشکلات کا شکار رہے ہیں۔ مشتری کے گیارہویں گھر ہبوط یافتہ ہونے سے حالات سارا سال آپ کے توقعات کے برعکس رہے ہیں۔ طالع میں عطارد کے ہبوط اور بیت الذوج میں زحل کی نحس پوزیشن نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا ہے۔ امسال انشاء اللہ حالات گذشتہ کی نسبت بہتر رہیں گے۔ مشتری کے ہبوطی گھر سے نکل جانے سے جہاں آپ پر سعد اثرات مرتب ہونگے وہیں مشتری کی بارہویں گھر میں موجودگی سے آپ کے خلاف منظم سازشوں کا آغاز ہوجائے گا۔ یہ سال اس حوالے سے انتہائی محتاط رہنے کا اشارہ دے رہا ہے۔ کیریئر کا حاکم فرح میں ہونے سے کیریئر پر موجود منفی دباؤ ختم ہوجائے گا۔ زحل گذشتہ تقریباً ڈیڑھ سال سے آپکے بیت الذوج میں رہتے ہوئے آپکی شراکتی وازدواجی زندگی کو متاثر کررہا ہے۔ یہ سلسلہ امسال بھی 29 اکتوبر تک جاری رہے گا۔ خانہ مال کا حاکم مریخ شرف و ہبوط دونوں کیفیات سے گذرتے ہوئے آپ پر کیا اثرات مرتب کرے گا۔ یہ اگلی سطور میں بتایا جائے گا۔ امسال ہونے والے گرہن بالخصوص آپ کے اہم ترین معاملات کو متاثر کررہے ہیں۔ محتاط رہیں۔

**صحت:** سال کی پہلی سہ ماہی آپکی صحت کیلئے نحس اثرات لے کر آرہی ہے۔ آپ کے بیت الصحت کا حاکم شمس جنوری فروری میں پہلے حضیض اور پھر وبال یافتہ ہونے سے گویا آپکی صحت وبال کی زد میں ہوگی۔ البتہ مارچ کے آخری عشرے سے آپ رُو بہ صحت ہونا شروع ہوجائیں گے۔ اپریل میں شرف شمس انشاء اللہ آپ کی صحت مکمل بحال ہونے کی نشاندہی ہے۔ امسال آپکی صحت کا حاکم 2 مرتبہ بالترتیب 26 جنوری اور 22 جولائی کو گرہن زدہ ہوکر آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب کرے گا۔ جولائی میں ہی اوج شمس دوسرے گرہن سے پہلے ہوگا۔ یعنی طوفان سے قبل ہی قدرت کی مدد شامل ہے آپکی صحت مضبوط ہورہی ہے۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس ہبوطی گھر ہونے سے آپکی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔ ان دنوں لاپرواہی مہنگی پڑسکتی ہے۔

**سماجی وقار:** گذشتہ سال مشتری کے ہبوط کی وجہ سے آپکی شخصیت خاصی متاثر ہوئی ہے اسکے علاوہ زحل کی نحوست کی وجہ سے آپکے شراکتی وازدواجی تعلقات میں کشیدگی نے بھی آپکے سماجی وقار کو مجروح کیا ہے۔ امسال آپکے سماجی معاملات پر ملے جلے اثرات مرتب ہورہے ہیں۔ زحل امسال اکتوبر تک آپ کے بیت الذوج میں رہتے ہوئے آپ کے معاملات کو خراب کرتا رہے گا۔ جنوری میں بیت الاقرباء کا حاکم زہرہ شرفیاب ہوکر عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لارہا ہے۔ مارچ میں طالع میں عطارد ہبوط پذیر ہوگا۔ ان دنوں بحث مباحثے سے گریز کریں۔ آپ قنوطیت کا شکار ہورہے ہیں۔ یہ چیزیں آپ کے وقار کے منافی ہونگی۔ جولائی میں زہرہ اوج یافتہ ہوکر ایک بار پھر آپکے معاملات کو بہتری کی طرف گامزن کردے گا۔ ستمبر اکتوبر میں احتیاط سے کام لیں آپکے اور عزیز واقارب کے مابین تناؤ کی کیفیت بن رہی ہے۔ ان دنوں مابین قدرے فاصلہ رکھنا بہتر ہوگا۔ آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں۔ اسی طرح دسمبر بھی آپکی پریشانیوں میں اضافہ کردیگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** 2009 بچوں کے حوالے سے آپ کیلئے ملے جلے حالات لے کر آیا ہے۔ حوت کے بے اولاد جوڑے امسال انشاء اللہ صاحب مراد ہونگے۔ آپکو بچوں کی جانب سے ہر ماہ ملے جلے حالات کا سامنا ہوتا ہے۔ آپ اپنے بچوں کی جانب سے خاصے حساس واقع ہوئے ہیں امسال اگست ستمبر اور اکتوبر کے مہینوں میں آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ آپ کے بچوں کے سر پر چوٹ لگ سکتی ہے۔ امسال ہونے والے گرہن بالترتیب 9 فروری، 7 جولائی، 6 اگست اور 31 دسمبر کی رات کو ہونگے۔ ان تواریخ کو نوٹ کرلیں۔ ان ایام میں بچوں کا صدقہ جو کہ قمر سے منسوب ہو اور نماز ضرور ادا کریں تاکہ آپ کے بچے آفات سے محفوظ رہ سکیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی وازدواجی معاملات گذشتہ تقریباً ڈیڑھ سال سے آپکی مشکلات میں اضافہ کررہے ہیں۔ زحل کی نحوست آپکو اس سال بھی چین نہیں لینے دے گی۔ سال کے پہلے چار ماہ بالخصوص آپکے امتحان کا دور ہوگا۔ زحل کی رجعت اور مارچ میں عطارد کا ہبوط دونوں مل کر آپ سے کوئی انتہائی اقدام کرواسکتے ہیں محتاط رہیں۔ آپکو وقت سے پہلے آگاہی مل چکی ہے ان عوامل کو مدِنظر رکھتے ہوئے اس وقت کو تدبر سے گذارنا بہتر ہوگا۔ وگرنہ مابین علیحدگی ہوجائے گی۔ عطارد کو آپکے طالع میں ہبوط ہوتا ہے۔ بالخصوص مارچ کے مہینے میں اپنی سوچ کو مثبت رکھیں۔ وگرنہ آپ سے کوئی غلط فیصلہ ہوسکتا ہے۔ اگست میں حالات موافق ہونگے۔ آپکے مابین کوئی تیسرا شخص حالات کی بہتری کیلئے کوشاں ہے۔ ان دنوں آپکو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے اسی طرح اکتوبر کا مہینہ بھی آپکے شراکتی و ازدواجی امور میں بہتری لائے گا۔ ان دنوں کی گئی شراکت داریاں زیادہ سودمند ہونگی۔ اسکے علاوہ عطارد کی رجعت کے دنوں کو مدِنظر رکھیں۔ یہ رجعت مابین اختلافات پیدا کریگی۔

